شعلوں کو مزید ہوا دے گئی۔ ویسے بھی اب وہ صندل والے صدمے سے باہر آ چکے تھے اس لیے انہیں بھی ہری ہری ہی سوجھ رہی تھی۔ نمیرہ کی اس درجہ قربت نے انہیں گویا مفلوج کیا۔ انہوں نے اس کی روشن پیشانی پر جھولتی ہوئی لٹ کو چھونے سے خود کو بمشکل روکا۔

''یہاں پر کھڑی رہو، میں بناتا ہوں تمہاری تصویریں۔۔۔'' انہوں نے جان بوجھ کر اسکا بازو پکڑ کر ایک کونے میں کھڑا کیا اور پھر کیمرے کی آنکھ سے اپنے اندر کی ہوس کو تسکین دینے لگے۔ نمیرہ کو شدید قسم کی الجھن کا احساس ہوا۔

''بس کر دیں وہاج بھائی، اتنی ہی تصویریں بہت ہیں۔۔'' وہ اپنا سیل فون لے کر زبردستی اسٹیج کی طرف آ گئی لیکن وہاج کی گرم نظریں اسکے چہرے کا حصار کیے ہوئے تھیں اور اب اسے کوفت میں مبتلا کر رہی تھیں، اتنی تو بچی وہ بھی نہیں تھی کہ ان کی نظر کے زاویئے کو نہ سمجھتی۔۔۔

درشہوار کے برابر میں جب ارسل کو اور انابیہ کے ساتھ برہان کو لا کر بیٹھایا گیا تو دونوں دلہا حضرات کے چہروں پر غیر معمولی سنجیدگی تھی، ایسے لگ رہا تھا جیسے یہ شادی نہیں کوئی ماتم گاہ ہو، ہر چہرہ افسردگی کا اشتہار تھا۔

تاجدار بیگم کے ساتھ ساتھ شاہ میر بھی درشہوار کو خاموش دیکھ کر تھوڑا پرسکون تھا، کیونکہ انہیں لحہ لحہ یہ خوف کھا رہا تھا کہ وہ اٹھ کر ایک دم کوئی ہنگامہ نہ شروع کر دے، لیکن درشہوار تو شاید دل میں کچھ اور ہی ٹھان کر بیٹھی تھی کیونکہ وہ بھی اپنی ضد کی غلام تھی اور آج تو ہادی نے باقاعدہ اسے للکارہ تھا تو یہ کیسے ممکن تھا کہ وہ اسکا جواب نہ دیتی۔۔۔

☆......☆......☆

نمیرہ نیند میں جھومتی ہوئی سیڑھیوں کی طرف بڑھ رہی تھی۔۔۔

مہندی کا فنکشن رات بارہ بجے ختم ہوا تھا اور اس کے بعد ندرت امّی نے نمیرہ کی ڈیوٹی لگائی تھی کہ وہ ملتان سے آئے ہوئے مہمانوں کے سب بستر لگوا کر ہی اپنے کمرے میں جائے گی، ملازمین کی ایک فوج اسکے ہمراہ تھی، ان سب کاموں سے فارغ ہو کر وہ تھک کر چور ہو چکی تھی، جب تاجدار بیگم کے کمرے سے آتی ہوئی دبی دبی سی آوازوں پر اسکے کان کھڑے ہوئے۔۔۔

فطری تجسس کے ہاتھوں مجبور ہو کر وہ تاجدار بیگم کے کمرے کی طرف چلی آئی، دروازہ ہلکا سا کھلا ہوا تھا، اور اندر وہاج اپنی والدہ کے ساتھ باقاعدہ بحث کر رہے تھے اور ان کی آوازیں بحث کے دوران اتنی بلند ضرور ہو چکی تھی کہ دروازے میں کھڑے کسی بھی انسان کو صاف سنائی دیتی۔

''یہ دوسری شادی کا بھوت کہاں سے تمہارے دماغ پر سوار ہو گیا ہے۔۔'' تاجدار بیگم جھنجھلا کر بولیں۔

آجکل وہاج اور فارحہ بھابھی نے شادیوں کے فنکشن کے لیے میر ہاؤس میں ہی ڈیرے ڈال رکھے تھے اور برہان کے ولیمے پر تو میر حاکم نے سیاست سے تعلق رکھنے والے کافی لوگوں کو مدعو کر رکھا تھا، اور پرنٹ میڈیا بھی اس شادی کو خاصی کوریج دے رہا تھا۔

''اچھی خاصی تو ہے فارحہ۔۔؟ وہ بیزاری سے گویا ہوئیں۔

''اتنی ٹھنڈی عورت کے ساتھ اب میرا گذارا نہیں ہے، آپ کیا چاہتی ہیں کہ میں بھی خاقان چچا کی طرح باہر منہ مارنا شروع کر دوں۔'' وہ متنفر لہجے میں گویا ہوئے اور باہر کھڑی نمیرہ کو دھچکا سا لگا۔

''تمہیں پتا ہے ناں، ہمارے ہاں خاندان سے باہر شادی کرنے کا رواج نہیں ہے تو کہاں سے ڈھونڈ کر لاؤں کوئی لڑکی۔۔'' تاجدار بیگم اکتا کر بولیں۔

''لڑکی میں آپکو بتا دوں گا لیکن آپ بابا سے بات کریں اس حوالے سے۔۔'' وہاج کی بات پر تاجدار بیگم کے کان کھڑے ہوئے۔

''اگر تو طوبیٰ کی بات کر رہے ہو تو صاف بتا دوں شاہ میر قتل کر دے گا تمہارا، وہ ویسے بھی اٹھتے بیٹھتے دھمکیاں دے رہا ہے مجھے کہ طوبیٰ کے علاوہ کسی سے شادی نہیں کرے گا۔۔'' ان کا پہلا دھیان طوبیٰ کی طرف ہی گیا کیونکہ اب وہی ایک تو بچتی تھی پورے خاندان میں۔ اس لیے انہوں نے صاف صاف اپنے بیٹے کو بتایا اور باہر کھڑی نمیرہ نے دیوار کا سہارا لے کر خود کو گرنے سے بچایا۔۔

''جب وہ اس سے شادی کرنا چاہتا ہے تو آپ لوگ نمیرہ کے نام کا ہار کیوں ڈال رہے ہیں اس کے گلے میں۔۔؟'' وہ ہلکا چڑ کر بولے۔

''کیوں وہ ہار تم نے ڈالنا ہے اپنے گلے میں۔۔۔'' انہوں نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

''ہاں تو ہرج ہی کیا ہے اس میں۔۔۔؟'' وہاج کی بات سن کر نمیرہ کو زوردار شاک لگا، اور وہ منہ پر ہاتھ رکھ کر خوفزدہ انداز سے اپنے کمرے کی طرف بھاگی، اسے وہاج سے پہلی دفعہ گھن سی محسوس ہوئی اور ان کی گرم نظروں کے پیچھے چھپی خواہش اب مجسم صورت میں اسکے سامنے آن کھڑی ہوئی تھی۔

☆......☆......☆

شہرزاد آج سارا دن آفس میں مصروف رہی۔۔۔!!!

رومیصہ کے کیس کے سلسلے میں خاصی مثبت پیش رفت ہو رہی تھی پولیس صارم خان کے قاتلوں تک تقریباً پہنچ چکی تھی۔

جسٹس محمود کی فیملی کو اب رومیصہ کی بجائے اپنی جان بچانے کی لگ گئی تھی۔ وہ اپنے ہی بچھائے ہوئے جال میں بُری طرح سے پھنسنے کو تیار تھے اور اس کے پیچھے ان کے اکلوتے بھتیجے سلمان کا ہاتھ تھا جو کہ صارم اور روحیل کا بیسٹ فرینڈ بھی تھا اور اس نے رومی کے حق میں گواہی دینے پر صارم کے ساتھ نہ صرف اچھا خاصا جھگڑا بھی کیا تھا بلکہ کچھ لوگوں کے سامنے اسے جان سے مارنے کی دھمکی بھی دی تھی۔۔

''مجھے لگتا ہے کہ جسٹس محمود کی فیملی اب رومیصہ کے کیس سے جان چھڑانے کی کوشش کرے گی۔۔'' ارتضیٰ اسکے آفس میں موجود تھا، اور وہ اسکی بات پر مسکرائی، کیونکہ وہ جانتی تھی کہ اب ایسا ہی ہو گا۔

''رومیصہ کا کیس جیسے ہی ختم ہو گا میں صندل کا کیس فائل کر دوں گی۔۔۔'' شہرزاد نے اسے اپنے ارادوں سے آگاہ کیا، ویسے بھی اب اسکی ارتضیٰ کے ساتھ اچھی خاصی دوستی ہو چکی تھی اور وہ بھی اپنے کام کے سلسلے میں اس کے مشوروں کو خاصی اہمیت دیتا تھا۔

''یعنی کہ آپ نے قسم کھالی ہے کہ نہ تو سکون سے آپ خود بیٹھیں گی اور نہ ہی کسی اور کو بیٹھنے دیں گی۔۔۔'' ارتضی مسکرایا۔

''نہیں صندل کے کیس کے بعد میں تھوڑی بریک لوں گی، مام اور رومیصہ کے ساتھ کچھ باہر کے وزٹ پلان کرنے ہیں۔''

''ان دونوں کے ساتھ کیوں، اپنے لائف پارٹنر کے ساتھ جائیں، زندگی میں کچھ فیصلے وقت پر کر لینے چاہیے۔۔۔'' ارتضی کی بے تکلفی پر وہ کچھ چونکی اور اسکا دھیان ایک دم ہم زاد کی طرف گیا، جس نے اس دن شادی کی بات اچانک ہی چھیڑ دی تھی اور پھر دوبارہ اس کا ذکر نہیں کیا۔

''شادی ابھی دو سال تک میری پلاننگ میں نہیں ہے، رومی کو سیٹ کرنے کے بعد ایسا کچھ سوچوں گی۔'' شہزاد نے اپنی میز پر رکھی فائلوں کو ترتیب سے رکھتے ہوئے انتہائی سرسری انداز سے جواب دیا اور ساتھ ہی بڑی مہارت کے ساتھ موضوع گفتگو بدل دیا۔

''میرا خیال ہے ہمیں نکلنا چاہیے، آج صارم کے والد کے ساتھ میٹنگ بھی تو ہے ہماری۔۔'' شہزاد نے اسے یاد دلایا تو ارتضی اسے کچھ کہتے کہتے رک سا گیا، شاید ابھی یہ مناسب وقت نہیں تھا۔

''لیٹس موو۔۔۔'' وہ اپنی پینٹ کی جیبوں میں ہاتھ ڈالے مسکراتا ہوا کھڑا ہوا، صارم کے والد کے ساتھ ہونے والی میٹنگ خاصی حوصلہ افزا تھی، اور جیسے ہی وہ دونوں ان کے گھر سے نکلے، اس وقت مغرب کی اذانیں ہو رہی تھیں، اور ہلکا ہلکا سا ملگجا اندھیرا چاروں طرف پھیل چکا تھا، ایک سیاہ رنگ کی کار ان کے تعاقب میں آئی اور ارتضی نے بہت جلد اسے نوٹ کر لیا تھا، جبکہ شہزاد نے اس بار بھی رضا کو اپنی گاڑی کے ساتھ آفس میں ہی چھوڑ دیا تھا۔

''ہماری گاڑی کا تعاقب ہو رہا ہے۔۔۔'' ارتضی کے لہجے کی سنگینی پر وہ تھوڑا الرٹ ہوئی۔

''اپنا روٹ چینج کر لیں آپ۔۔۔'' شہزاد کے مشورے پر اس نے گاڑی تھوڑا رش والے ایریا میں ڈال دی تھی اور شاید دوسری طرف ان لوگوں کو بھی اندازہ ہو چکا تھا اس لیے اگلے چوک پر اس گاڑی کے ساتھ ایک اور سفید رنگ کی کرولا بھی شامل ہو چکی تھی۔

ارتضی بہت تیزی کے ساتھ سیل فون پر اپنے ماتحتوں کو مسلسل ہدایات دینے میں مگن تھا جبکہ شہزاد پرسکون انداز میں اسکے ساتھ بیٹھی ہوئی تھی جب اسے ہم زاد کی کال آئی، وہ تھوڑا بے چین لگ رہا تھا۔

''سنو شہزاد، آغا شاہی ایونیو کے سگنل پر تمہاری گاڑی کے عین برابر میں میری جیپ آئے گی، یہ سگنل تھوڑا لمبا ہوتا ہے، تم اس گاڑی سے نکل کر میری جیپ میں آ جاؤ۔۔۔'' اسکے مشورے پر شہزاد کا دماغ بھک کر کے اڑا۔

''تمہارا دماغ ٹھیک ہے، میں کیسے آ جاؤں۔۔۔؟'' وہ اس بات پر تھوڑا جھنجھلائی۔

''احمق لڑکی، ان لوگوں کا تم سے کچھ لینا دینا نہیں ہے، تم کیوں پرائی آگ میں کود رہی ہو، یہ ارتضی کے پیچھے ہیں، تم اس کے ساتھ مفت میں ماری جاؤ گی۔۔۔ میری بات تمہیں سمجھ کیوں نہیں آ رہی تمہیں۔'' وہ ایکدم غصے میں آیا۔

''آئی ایم سوری میں ارتضٰی کو اکیلا چھوڑ کر نہیں آ سکتی۔۔''اس کی بات پر ارتضٰی نے پریشانی سے اسکی طرف دیکھا۔بات دل کو خوش کرنے والی تھی لیکن یہ موقع ایسا نہیں تھا۔

''فارگاڈ سیک شہزاد،ان لوگوں کا تم سے کوئی لینا دینا نہیں ہے،وہ تمہیں نہیں جانتے۔۔''وہ جھنجھلایا۔

''جب ان کا مجھ سے کوئی لینا دینا نہیں ہے تو بے فکر رہو،وہ مجھے کچھ نہیں کہیں گے۔۔۔'' شہزاد نے غصّے سے فون بند کر دیا۔

''کیا ہوا،میرے بارے میں کون بات کر رہا ہے۔۔؟''اس نے تشویش زدہ انداز میں پوچھا۔

''میرے سیکورٹی گارڈ رضا کی کال تھی۔۔۔''شہزاد نے مصلحتا جھوٹ بولا۔''ہمارے پیچھے ایک جیپ میں ہے وہ۔اور اسکا کہنا ہے کہ اگلے سگنل پر میں اس کی گاڑی میں آ جاؤں کیونکہ وہ لوگ آپکے پیچھے ہیں۔۔۔۔''

''وہ ٹھیک کہہ رہا ہے،آپ کو اس کی بات مان لینی چاہیے۔۔''ارتضٰی نے سنجیدگی سے کہا،وہ اس وقت شہزاد کی وجہ سے خود بھی ٹینشن میں تھا۔

''لیکن ارتضٰی،میں آپکو اکیلے کیسے چھوڑ دوں۔۔''؟

''ڈونٹ وری ان کی گاڑی کے پیچھے بھی دو گاڑیاں سادہ کپڑوں میں موجود اہلکاروں کی ہیں،آپ ٹینشن مت لیں۔بس اگلے سگنل پر اتریں،میں بھی آپ کی وجہ سے ہی ٹینس ہو رہا ہوں۔۔۔''ارتضٰی مسلسل بیک مرر سے اپنے پیچھے کھڑی گاڑی پر نظر رکھے ہوا تھا۔

آغا شاہی ایونیو کا اشارہ آ چکا تھا،اور گاڑی جیسے ہی سگنل پر رکی،شہزاد نے ہلکا سا جھک کر ارتضٰی کی سائیڈ پر دیکھا،اس کی گاڑی کے برابر میں ایک جیپ آ کر رکی تھی،اور فرنٹ سیٹ پر بیٹھا ہوا ہم زاد اس کے برابر میں بیٹھے ہوئے ایک آرمی آفیسر کی اوٹ میں تقریباً چھپا ہوا تھا،اس نے چہرے پر گلاسز لگا رکھے تھے۔

شہزاد کے سیل فون کی گھنٹی بجی،اس کا دل بے اختیار دھڑکا،اس نے کانپتے ہوئے ہاتھوں سے کال اٹینڈ کی۔

''کم آن شہزاد۔۔۔تھوڑا گھوم کر آنا پڑے گا،میں تمہاری رائٹ سائیڈ پر ہوں۔پلیز آ جاؤ میری جیپ میں۔'' اسکے لہجے کی سنجیدگی سے اسے معاملے کی سنگینی کا اندازہ ہوا۔

''او کے میں ٹرائی کرتی ہوں۔۔؟''زندگی میں پہلی دفعہ اس کے ہاتھ پیر پھولے،کیونکہ ارتضٰی اسے مسلسل گاڑی سے اترنے کا اشارہ کر رہا تھا۔

''بات کرواؤ میری تم ارتضٰی کے ساتھ۔۔۔''ہم زاد کی اگلی بات نے اسے حیران کیا۔

اس نے خاموشی سے سیل فون ارتضٰی کی طرف بڑھایا،اتنا تو اسے بھی پتا تھا کہ اس مصروف شاہراہ پر ان کے تعاقب میں آنے والے لوگ ابھی کچھ نہیں کر سکتے کیونکہ ان کے آگے اور پیچھے گاڑیوں کی لمبی قطاریں تھیں۔ہم زاد نے ارتضٰی سے صرف تیس سیکنڈ بات کی تھی۔

''آپ پلیز اتریں اور پیچھے سے گھوم کر جانے کی بجائے آگے سے جائیں۔۔۔'' ارتضٰی اپنے حواسوں میں تھا اور اسے بھی اس وقت صرف اسی کی ٹینشن تھی۔

شہزاد نے ہلکا سا جھجک کر گاڑی کا دروازہ کھولا اور اسی وقت برابر والی جیپ کا بھی دروازہ کھلا اور ہم زاد نیچے اترا۔۔۔

''پلیز شیری، جلدی جائیں، سگنل کھل جائے گا۔۔۔'' ارتضٰی ایکدم چیخا۔۔

''ہاں، ہاں جا رہی ہوں۔۔۔'' شہزاد نے بوکھلائے ہوئے انداز میں اپنا پہلا قدم نیچے رکھا۔۔

''فار گاڈ سیک، جلدی کریں، ٹائم نہیں ہے۔۔'' شہزاد نے جیسے ہی زمین پر دوسرا قدم رکھا، پچھلی گاڑی میں موجود لوگ یہ سمجھے کہ شاید ارتضٰی بھی اسکے ساتھ اتر رہا ہے ان گاڑیوں کے دروازے جھٹکے سے کھلے اور تین چار لمبے تڑنگے نوجوان بڑی سرعت کے ساتھ کلاشنکوف لیے نیچے اترے۔

شہزاد نے خوفزدہ انداز سے ان سب کو اپنی طرف بڑھتے ہوئے دیکھا۔ اسے لگا جیسے موت اسکے تعاقب میں آ رہی ہو، ان لوگوں کی آنکھوں میں اس قدر اشتعال، غصّہ اور وحشت تھی کہ وہ خوفزدہ انداز سے وہیں کھڑی ہوگئی۔۔۔

''شہزاد۔۔۔لیٹس موو۔۔۔!!!!'' ہم زاد اپنی جیپ سے نکلتے ہوئے بلند آواز میں چیخا۔ ''گاڑی کے سامنے سے آؤ، پیچھے سے نہیں۔۔''

لیکن اس کے قدم زمین پر جم چکے تھے، اس نے رائفلوں کا رخ اپنی جانب دیکھا اور اسے لگا کہ ہم زاد کو غلط فہمی ہوئی ہے وہ لوگ ارتضٰی کے نہیں شاید اسی کے پیچھے آئے تھے اور اس سوچ نے اس کی روح فنا کر دی تھی۔۔

اس کے ساتھ وہ ہوا، جس کا کسی نے سوچا ہی نہیں تھا۔ فضا ایک دم گولیوں کی تڑتڑاہٹ اور انسانی چیخوں کی آوازوں سے گونج اٹھی، اردگرد کے ماحول میں سراسیمگی سی پھیل گئی۔ شہزاد اپنے دونوں ہاتھ کانوں پر رکھ کر بے اختیار زمین پر بیٹھتی گئی اس کے قدموں میں خون کی ایک لکیر تیزی سے بہتی ہوئی آ رہی تھی۔

جب اس نے ایک مضبوط انسانی ہاتھ اپنی طرف بڑھتے ہوئے دیکھا۔۔۔



صائمہ اکرم چوہدری کا خوبصورت ناول **شہزاد** ابھی جاری ہے۔ بقیہ واقعات اگلے ماہ پڑھیے۔

''آئی ایم سوری میں ارتضٰی کو اکیلا چھوڑ کر نہیں آسکتی۔''

اس کی بات پر ارتضٰی نے پریشانی سے اسکی طرف دیکھا۔بات دل کو خوش کرنے والی تھی لیکن یہ موقع ایسا نہیں تھا۔شہزاد اس کے لیے پریشان ہو رہی تھی، عام حالات میں تو یہ خبر سن کر تو اس پر شادی مرگ طاری ہو جاتا۔

''فار گاڈ سیک شہزاد، ان لوگوں کا تم سے کوئی لینا دینا نہیں ہے، وہ تمہیں نہیں جانتے۔'' ہم زاد جھنجھلایا۔

''جب ان کا مجھ سے کوئی لینا دینا نہیں ہے تو بے فکر رہو، وہ مجھے کچھ نہیں کہیں گے۔۔۔'' شہزاد نے غصّے سے فون بند کر دیا جبکہ دوسری طرف ہم زاد کا دماغ کھول اٹھا۔

'کیا ہوا، میرے بارے میں کون بات کر رہا ہے۔؟'' ارتضٰی نے تشویش زدہ انداز میں پوچھا۔

''میرے سیکورٹی گارڈ رضا کی کال تھی۔۔۔'' شہزاد نے مصلحتاً جھوٹ بولا۔'' ہمارے پیچھے ایک جیپ میں ہے وہ۔اور اسکا کہنا ہے کہ اگلے سگنل پر میں اس کی گاڑی میں آجاؤں کیونکہ وہ لوگ آپکے پیچھے ہیں۔۔۔۔''

''وہ ٹھیک کہہ رہا ہے، آپ کو اس کی بات مان لینی چاہیے۔۔'' ارتضٰی نے سنجیدگی سے کہا، وہ اس وقت خود بھی شہزاد کی وجہ سے ٹینشن میں تھا۔

''لیکن ارتضٰی، آپکو کیسے اکیلا چھوڑ دوں میں۔۔''؟ شہزاد کی فکر مندی اسے اچھی لگی۔

''ڈونٹ ووری ان کی گاڑی کے پیچھے بھی دو گاڑیاں سادہ کپڑوں میں موجود اہلکاروں کی ہیں، آپ ٹینشن مت لیں۔بس اگلے سگنل پر اتریں، میں بھی آپ کی وجہ سے ہی ٹینس ہو رہا ہوں۔۔۔'' ارتضٰی مسلسل بیک مرر سے اپنے پیچھے کھڑی گاڑی پر نظر رکھے ہوا تھا۔

آغا شاہی ایونیو کا اشارہ آچکا تھا، اور گاڑی جیسے ہی سگنل پر رکی، شہزاد نے ہلکا سا جھک کر ارتضٰی کی سائیڈ پر دیکھا، اس کی گاڑی کے برابر میں ایک جیپ آکر رکی تھی، اور فرنٹ سیٹ پر بیٹھا ہوا ہم زاد اس کے برابر میں بیٹھے ہوئے ایک آرمی آفیسر کی اوٹ میں تقریباً چھپا ہوا تھا، اس نے چہرے پر گلاسز لگا رکھے تھے۔

شہزاد کے سیل فون کی گھنٹی بجی، اس کا دل بے اختیار دھڑکا، اس نے کانپتے ہوئے ہاتھوں سے کال اٹینڈ کی۔

''کم آن شہزاد۔۔۔تھوڑا گھوم کر آنا پڑے گا، میں تمہاری رائٹ سائیڈ پر ہوں۔پلیز آجاؤ میری جیپ میں۔'' ہم زاد کے لہجے کی سنجیدگی سے اسے معاملے کی سنگینی کا اندازہ ہوا۔

''اوکے میں ٹرائی کرتی ہوں۔۔؟'' زندگی میں پہلی دفعہ اس کے ہاتھ پیر پھولے، کیونکہ ارتضٰی اسے مسلسل گاڑی سے اترنے کا اشارہ کر رہا تھا۔

''بات کرواؤ میری تم ارتضی کے ساتھ۔۔۔'' ہم زاد کی اگلی بات نے اسے حیران کیا۔

اس نے خاموشی سے سیل فون ارتضی کی طرف بڑھایا، اتنا تو اسے بھی پتا تھا کہ اس مصروف شاہراہ پر ان کے تعاقب میں آنے والے لوگ ابھی کچھ نہیں کر سکتے کیونکہ ان کے آگے اور پیچھے گاڑیوں کی لمبی قطاریں تھیں۔ ہم زاد نے ارتضی سے صرف تیس سیکنڈ بات کی تھی۔

''آپ پلیز اتریں اور پیچھے سے گھوم کر جانے کی بجائے آگے سے جائیں۔۔۔'' ارتضی اپنے حواسوں میں تھا اور اسے بھی اس وقت صرف اسی کی ٹینشن تھی۔

شہرزاد نے ہلکا سا جھجک کر گاڑی کا دروازہ کھولا اور اسی وقت برابر والی جیپ کا بھی دروازہ کھلا اور ہم زاد نیچے اترا۔۔۔

''پلیز شیری، جلدی جائیں، سگنل کھل جائے گا۔۔۔'' ارتضی ایکدم چیخا۔

''ہاں، ہاں جا رہی ہوں۔۔۔'' شہرزاد نے بوکھلائے ہوئے انداز میں اپنا پہلا قدم نیچے رکھا۔

''فار گاڈ سیک، ہری اپ، ٹائم نہیں ہے۔۔'' شہرزاد نے جیسے ہی زمین پر دوسرا قدم رکھا، پچھلی گاڑی میں موجود لوگ یہ سمجھے کہ شاید ارتضی بھی اسکے ساتھ

اتر رہا ہے ان گاڑیوں کے دروازے جھٹکے سے کھلے اور تین چار لمبے تڑنگے نوجوان بڑی سرعت کے ساتھ کلاشنکوف لیے نیچے اترے۔

شہرزاد نے خوفزدہ انداز سے ان سب کو اپنی طرف بڑھتے ہوئے دیکھا۔ اسے لگا جیسے موت اسکے تعاقب میں آ رہی ہو، ان لوگوں کی آنکھوں میں اس قدر

اشتعال، غصّہ اور وحشت تھی کہ وہ خوفزدہ انداز سے وہیں کھڑی ہو گئی۔۔۔

''شہرزاد۔۔۔ لیٹس موو۔۔۔!!!!'' ہم زاد اپنی جیپ سے نکلتے ہوئے بلند آواز میں چیخا۔ ''گاڑی کے سامنے سے آؤ، پیچھے سے نہیں۔۔''

لیکن اس کے قدم زمین پر جم چکے تھے، اس نے رائفلوں کا رخ اپنی جانب دیکھا اور اسے لگا کہ ہم زاد کو غلط فہمی ہوئی ہے وہ لوگ ارتضی کے نہیں شاید اسی کے

پیچھے آئے تھے اور اس سوچ نے اس کی روح فنا کر دی۔۔

اس کے ساتھ وہ ہوا، جس کا کسی نے سوچا ہی نہیں تھا۔ فضا ایک دم گولیوں کی تڑتڑاہٹ اور انسانی چیخوں کی آوازوں سے گونج اٹھی، اردگرد کے ماحول میں سراسیمگی سی پھیل گئی۔ وہ اپنے دونوں ہاتھ کانوں پر رکھ کر بے اختیار زمین پر بیٹھتی گئی اس کے قدموں میں خون کی ایک لکیر تیزی سے بہتی ہوئی آ رہی تھی

جب اس نے ایک مضبوط انسانی ہاتھ اپنی طرف بڑھتے ہوئے دیکھا۔۔

''ارتضی۔۔۔!!!''شہرزاد نے خوفزدہ نگاہوں سے گاڑی کی طرف دیکھا۔

''وہ ٹھیک ہے، تم چلو میرے ساتھ۔۔۔''ہمزاد نے اسکا بازو نرمی سے پکڑ کر اسے اٹھنے میں مدد دی۔شہرزاد صرف ایک نظر ہی اس کی طرف دیکھ پائی اور مغرب کے بعد پھیلنے والے اندھیرے میں اس کے نقوش کچھ جانے پہچانے سے لگے۔

وہ بوکھلائے ہوئے انداز میں اٹھی، اور اسی وقت اس کی نگاہ، زمین پر گری ہوئی ان چار بندوں کی لاشوں پر پڑی، جنہوں نے اس پر بندوقیں تانی تھیں اور

اس کے دل کو تھوڑا اطمینان ہوا لیکن اگلے ہی لمحے اسکی نظر اپنی گاڑی کے دروازے کے پاس گرے ہوئے ارتضی پر پڑی، اسکا دل دھک کر کے رہ گیا، ارتضی کے بازو سے خون کا فوارہ پھوٹ رہا تھا اور وہ تکلیف سے دہرا ہو رہا تھا۔

''ارتضی۔۔۔ارتضی۔۔۔''وہ ہمزاد سے اپنا ہاتھ چھڑا کر اسکی طرف بھاگی، ارتضی کے اردگرد سیکورٹی اہلکاروں کا ہجوم اکھٹا ہو رہا تھا، اور شہرزاد کو اپنا دل ڈوبتا ہوا محسوس ہوا، کچھ لمحوں کے لیے وہ ہمزاد کو بالکل بھول گئی۔

وہ تیزی سے گاڑی کی طرف بڑھ رہی تھی اور وہاں گاڑی کا شیشہ ٹوٹنے کی وجہ سے زمین پر بکھری ہوئی کرچیوں میں ایک نوکیلا شیشہ شہرزاد کے جوتے کی تلوے کو کاٹتا ہوا اسکا پیر زخمی کر گیا اور اسکے منہ سے بلند آواز میں سسکی نکلی اور وہ بیٹھ گئی۔۔

وہ تیزی سے اسکے تعاقب میں پہنچا اور تاسف بھری نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا، اسکے پاؤں سے بھی خون بہہ رہا تھا۔اس نے فوراً بیٹھ کر اپنی جیب سے رومال نکالا اور اسکے پاؤں پر باندھا۔

''ڈونٹ بی ایموشنل شہرزاد۔۔۔میڈیا کی گاڑیاں پہنچ رہی ہیں یہاں، تماشا بن جائے گا، لیٹس موو۔۔''اس نے دوبارہ اسکا ہاتھ پکڑ کر اسے اٹھنے میں مدد

دی، فضا میں ایمبولینس اور پولیس کی گاڑیوں کے ہارن گونج رہے تھے۔وہ اسکا سہارا لے کر لنگڑاتی ہوئی جیپ تک پہنچی۔اس نے دروازہ کھول کر اسے

بیٹھنے میں مدد دی۔۔

''تم نکلو انہیں لے کر، میں باقی سچوئشن ہینڈل کرتا ہوں۔۔''میجر توصیف اسکے پاس آ کر عجلت بھرے انداز میں گویا ہوئے۔

''تھینکس توصیف لیکن شہرزاد کا نام نہیں آنا چاہیے میڈیا میں۔!!!''ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھتے ہوئے اس نے میجر توصیف کو ہدایت دی۔

''ڈونٹ ووری۔۔''میجر توصیف کا لہجہ پراعتماد تھا۔جبکہ شہرزاد میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ وہ سر اٹھا کر اس کی طرف دیکھ سکے۔

وہ اپنے فون پر آنے والی کالز میں مسلسل بزی تھا اور ہائی کمانڈز کو اس سلسلے میں آگاہ کر رہا تھا، جبکہ شہرزاد کے دل و دماغ پر اس

وقت ارتضی کا زخمی وجود سوار تھا اور وہ آنکھیں بند کیے اسکے لیے دعا گو تھی، اور اب تو اسے اپنے پیر کی تکلیف بھی بھول چکی تھی۔۔

''آپ ٹھیک ہیں ناں۔۔۔؟'' اس نے جیپ ڈرائیو کرتے ہوئے اپنا سیل فون ڈیش بورڈ پر رکھ کر اس کی طرف دیکھا۔ وہ اپنی کالز سے فارغ ہو چکا تھا اور اب بڑے اطمینان اور سکون سے اپنے بالکل برابر میں بیٹھی ہوئی لڑکی کی طرف گہری نظروں سے دیکھ رہا تھا۔

یہ وہ لڑکی تھی جس کے ساتھ وہ محبت کی مضبوط ڈور میں بہت سالوں سے بندھا ہوا تھا اور اتنے سالوں کی آنکھ مچولی کے بعد اب اسکے دل میں یہ شدت سے تمنا جاگی تھی کہ وہ اسکی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اسکے سامنے بات کر سکے، وہ لمحہ آ چکا تھا۔

''میں تم سے پوچھ رہا ہوں، تم ٹھیک ہو ناں۔۔؟'' وہ فکرمند انداز میں گویا ہوا۔

''جی۔۔۔!!!'' شہرزاد کو اپنے سر پر منوں وزن محسوس ہوا، اس کے اندر اتنی ہمت نہیں تھی کہ وہ سر اٹھا کر اپنے سے چند انچ پر بیٹھے ہوئے اس شخص کو دیکھ سکے جس نے کتنے سالوں سے اسکی راتوں کی نیندیں حرام کر رکھی تھیں۔

اسکی گاڑی قریبی ہوسپٹل کی پارکنگ میں رک چکی تھی، وہ جلدی سے نیچے اترا اور اسکی سائیڈ والا دروازہ کھولا، سورج غروب ہو چکا تھا، ملگجا سا اندھیرا ہر چیز پر

غالب آ چکا تھا، پارکنگ میں لگی لائٹس جل چکیں تھیں۔

''اپنا ہاتھ دو مجھے۔۔۔'' ہم زاد نے گہری نظروں سے اسکی طرف دیکھتے ہوئے اپنا ہاتھ اسکی طرف بڑھایا تاکہ اسے اترنے میں مدد دے سکے۔

''میں اتر جاؤں گی۔۔'' آگے بھی شہرزاد تھی، اس نے مضبوطی سے دروازے کے ہینڈل کو پکڑ کر جیپ سے اترنے کی کوشش کی، شیشے کی کرچیاں اسکے پاؤں میں کافی اندر تک دھنسی ہوئی تھیں، یہی وجہ تھی اس نے جیسے ہی پیر نیچے رکھنے کی کوشش کی، اسکے منہ سے سسکی کی آواز بے ساختہ نکلی۔

''جب ضرورت سے زیادہ بہادری دیکھاتی ہو تو بالکل اچھی نہیں لگتی ہو۔'' وہ ہلکا سا جھنجلا کر گویا ہوا، وہ ایک الیکٹرک پول کے عین نیچے کھڑا تھا۔ اس کی لہو گرما دینے والی نظریں شہرزاد کے چہرے پر جمی ہوئیں تھیں۔ ''اب کیوں سر جھکائے کھڑی ہو۔۔؟''

شہرزاد نے ہمت کر کے سر اٹھایا اور اپنے سامنے کھڑے شخص کی شہد رنگ آنکھوں کی طرف دیکھا، ہم زاد نے شرارت سے اسے فوجی اسٹائل میں سلیوٹ کیا، وہ بوکھلا گئی، گھبراہٹ اسکے چہرے سے مترشح تھی، شہرزاد کا چہرہ سرخ ہوا، اس نے محض ایک نظر اسے دیکھا اور اسکے نقوش اسے جانے پہچانے لگے۔

''دیکھ لو، تمہارے سامنے کھڑا ہوں۔۔'' وہ نچلا ہونٹ دبائے، بڑے دلکش انداز میں مسکرایا۔

اسکا سارا اعتماد اس وقت دھواں بن کر فضاؤں میں تحلیل ہو چکا تھا۔ وہ اسے پہچان چکی تھی۔ دراز قد، کلین شیو، گھنے بال اور

سرخ وسپید رنگت والا یہ ہینڈسم لڑکا اسے یاد آ ہی گیا،جس کی ٹھوڑی پر ہلکا سا بھورے رنگ کا تل تھا اور بات کرتے ہوئے اسکی آنکھوں میں چمکتے جگنو، مدمقابل کو کنفیوژ کرنے کے لیے کافی تھے۔وہ مری کونوینٹ میں اس سے ایک سال سنئیر تھا،اور اسکے حوالے سے ماضی کی کئی خوشگوار یادیں اسکے دماغ میں محفوظ تھیں۔

''شہرزاد غور سے دیکھو اور پہچانو،کون ہوں میں۔۔۔''وہ شرارت بھرے انداز میں بولا۔

''اتنی کمزور یاداشت نہیں ہے میری حمزہ خالد۔۔۔!!!''اس نے ہلکا سا جل کر اسکا پورا نام لیا تو وہ قہقہ لگا کر ہنسا۔۔

''حمزہ نہیں میجر حمزہ،اور تمہارا ہم زاد۔۔!!!''وہ سینے پر ہاتھ رکھ کر شرارت سے جھکا۔۔

''اٹس ناٹ فیئر۔۔۔!!!'' اس نے اپنے پاؤں کی تکلیف کو برداشت کرتے ہوئے آہستگی سے کہا۔

''میرے نذدیک بھی محبت اور جنگ میں ہر چیز جائز نہیں ہوتی لیکن اتنے سالوں سے تمہارے پیچھے دربدر ہو رہا ہوں،اب اتنا مارجن تو دو گی ناں۔؟''وہ جگنوؤں کی طرح چمکتی ہوئی نگاہوں سے اسکی طرف دیکھتے ہوئے بڑے دوستانہ انداز میں بولا تھا۔

شہرزاد کی نظریں اسکے مضبوط ہاتھوں پر جمی ہوئیں تھیں،جنہیں وہ سینے پر باندھے بڑی فرصت سے اسکے سامنے کھڑا بڑی گہری نظروں سے اسے تک رہا تھا۔اس میں اتنی ہمت نہیں ہو رہی تھی کہ وہ دوبارہ نگاہ اٹھا کر اسکی طرف دیکھ سکے۔

''امید ہے اس بار دوستی کا ہاتھ نہیں ٹھکراؤ گی۔۔۔''حمزہ اسے بہت سال پرانی بات کا حوالہ دے رہا تھا۔

''اچھا نہیں کیا آپ نے۔۔۔''وہ ہلکا سا جھینپ کر بولی۔

''اور تم نے اچھا کیا تھا،یاد ہے صرف تمہارے ایک ووٹ کی وجہ سے ہارا تھا میں اسکول کا الیکشن۔''وہ شرارتی انداز میں گویا ہوا۔

''اس چیز کا بدلہ لیا ہے آپ نے۔۔''اس نے بھی برجستگی کا مظاہرہ کیا۔

''بدلہ صرف نفرت کا لیا جاتا ہے محبت کا نہیں،محبت تو صرف دینے کا نام ہے شہرزاد سہگل،لیکن تم یہ بات نہیں سمجھو گی۔۔''وہ معنی خیز انداز میں گویا ہوا۔اسے اس وقت اپنے ساری ڈیوٹیز بھولی ہوئیں تھیں۔اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ ساری زندگی یونہی اسے دیکھتے ہوئے گذار دے،یہ وہ لڑکی تھی جسے اس نے برسوں چاہا تھا۔سیاہ رنگ کے سوٹ میں وہ بالوں کو لاپرواہی سے کیچر میں باندھے ہوئے بالکل عام سے حلیے میں اسے بہت خاص دیکھائی دے رہی تھی۔

جبکہ شہرزاد کی نگاہیں اب اسکے فوجی بوٹوں پر جمی ہوئیں تھیں۔۔

''ہاں تو میم کیا کہتی ہیں آپ۔۔۔؟''وہ ایک دفعہ پھر شرارتی انداز سے گویا ہوا۔

''فی الحال تو میرے پاؤں کی تکلیف مجھے کچھ کچھ بھی کہنے سے روک رہی ہے۔۔۔''اس نے گھبرا کر بات پلٹی۔

''اوہ آئی ایم سوری،تم یہیں کھڑی ہو،میں اندر سے وہیل چئیر لے کر آتا ہوں۔۔۔''وہ فکرمند ہوا۔

''نہیں، میں خود چل لوں گی۔۔۔'' شہزاد نے ہلکا سا لنگڑا کر چلنے کی کوشش کی، اور حمزہ نے تاسف بھری نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا۔

''تم کبھی نہیں بدلو گی شہزاد۔۔۔'' وہ اسکی بات پر اب پہلی بار کھل کر مسکرائی، اور اس نے دوسری بار پر اپنے سامنے کھڑے اس مضبوط شخص کی طرف دیکھا، جس کے ہونٹوں پر ایک دلکش مسکراہٹ تھی، وہ گہری نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے ایک باز پھر پزل کر گیا اور وہ بوکھلا کر تیز تیز چلنے لگی۔

☆......☆......☆

مری کی پہاڑوں پر اترنے والی وہ دوپہر بہت عجیب تھی۔۔۔

جو اپنے دامن میں بے شمار طوفان لیے نمودار ہوئی تھی لیکن میر ہاؤس کے مکین اس بات سے انجان تھے۔

میر ہاؤس میں صبح سے افراتفری کا سماں تھا، کیونکہ شام میں در شہوار اور رانا بیہ کی برات اور ولیمے کا فنکشن اکھٹا تھا، گھر دور دراز سے آئے ہوئے مہمانوں سے بھرا ہوا تھا اور آج تو نمیرہ کی بیٹری بھی مکمل آف تھی۔ اس نے جب سے وہاج اور تاجدار بیگم کی گفتگو سنی تھی، اسکا دماغ کھول رہا تھا، لیکن مسئلہ یہ تھا کہ وہ یہ
بات کسی سے بھی شیئر نہیں کر سکتی تھی۔

''بھابھی، یہ ساری لڑکیاں کہاں ہیں، مہمان بار بار پوچھ رہے ہیں ان کا۔۔'' ندرت بیگم بوکھلائے ہوئے انداز میں اپنی جیٹھانی کے کمرے میں داخل ہوئیں
جو کہ ساڑھی کا بلاؤز ہاتھ میں پکڑے بغور اسکا معائینہ کر رہی تھیں۔

''مجھے تو لگتا ہے ان لڑکیوں کو کسی نے بد دعا دے دی ہے، جس کو دیکھو، منہ پھلائے گھوم رہی ہے، چلو در شہوار اور رانا بیہ کی تو شادی ہے، یہ طوبیٰ اور نمیرہ کو کیا تکلیف ہے۔۔۔'' تاجدار بیگم نے ہاتھ میں پکڑا بلاؤز بیڈ پر پھینکا۔۔

''ان کے بھی مزاج بگڑے ہوئے ہیں، جس کو دیکھو، کونے کھدرے میں چھپی بیٹھی ہے، ایسا لگتا ہے شادی نہیں خدانخواستہ کوئی بربادی چل رہی ہو اس گھر میں۔۔۔۔'' ندرت امّی تلخی سے گویا ہوئیں۔

''گھر مہمانوں سے نہ بھرا ہوتا تو ایک دفعہ تو ضرور میں ان چاروں کی طبعیت سیٹ کر دیتی۔۔۔'' تاجدار بیگم جھنجلا کر بیڈ پر بیٹھ گئیں۔ ''ویسے پوچھ کون رہا ہے بچیوں کا، پتا بھی تو چلے۔۔۔''

''پھپھو اصغری چار دفعہ پوچھ چکی ہیں، ان کو تو اس بات کا غم کھائے جا رہا ہے کہ در شہوار ان کو سلام کرنے کیوں نہیں آئی اور رانا بیہ کیوں منہ چھپائے بیٹھی ہے ان سے۔۔۔'' ندرت امی نے اپنا مسئلہ بتایا۔

''پھپھو اصغری کو بھی اللہ جانے کون سا کیڑا کاٹتا ہے، ہر اس معاملے میں کوئی گھستی ہیں، جس سے ان کا کوئی لینا دینا نہیں ہوتا

،انہیں بیٹھاؤ ناں شارقہ کے کمرے میں، وہی دے ان کے سوالوں کے جوابات۔۔۔‘‘

تاجدار بیگم کا سارا دھیان اپنے بلاؤ کی طرف تھا جس کی سلائیاں ان کی درزن نے خاصی تنگ کر دی تھیں اور اس وجہ سے وہ خاصی ٹینشن میں تھیں۔

’’سوتن صاحبہ کے اپنے مزاج بگڑے ہوئے ہیں، وہ اپنی ایک ڈیڑھ اینٹ کی مسجد بنائے گھوم رہی ہیں، مجھے تو سمجھ نہیں آ رہی کہ آخر پورے گھر میں چل کیا رہا ہے، مسئلہ کیا ہے سب کے ساتھ۔۔؟‘‘ ندرت کی بات پر تاجدار بیگم نے چونک کر اپنی دیورانی کا چہرہ دیکھا۔ اسی وقت کمرے کا دروازہ کھول کر نمیرہ بجھے بجھے انداز میں اندر داخل ہوئیں۔ دونوں نے غور سے اسکی افسردہ شکل کو دیکھا۔

’’ممانی جان، ڈرائیور سے کہیں، درشہوار اور انابیہ کو پارلر چھوڑ آئے۔۔‘‘

’’پارلر تو وہ چھوڑ آئے گا یہ تم کس خوشی میں منہ لٹکائے گھوم رہی ہو۔۔‘‘ تاجدار بیگم نے لگے ہاتھوں اسکی کلاس لی تو وہ ایک دم گڑبڑا سی گئی۔

’’ایسی تو کوئی بات نہیں ہے ممانی جان، میں تو بس ایسے ہی۔۔۔‘‘ اس نے گھبرا کر صفائی دینے کی کوشش کی۔

’’ایک دفعہ شادی خیر خیریت سے نبٹ جائے تو میں سیٹ کرتی ہوں تم سب کے دماغ، فی الحال تو میں اس کم بخت شریفاں کو دیکھوں، جس نے سارے بلاؤز کا ستیاناس مار دیا ہے، رات کو فنکشن پر پہننا تھا مجھے۔۔۔‘‘ وہ اپنا بلاؤز اٹھا کر کمرے سے نکل گئیں۔

’’درشہوار کا موڈ، کچھ ٹھیک ہوا کہ نہیں۔۔۔؟‘‘ ندرت بیگم نے دائیں بائیں دیکھ کر ذرا سرگوشی کے انداز میں پوچھا۔

’’اس کا موڈ تو مری کے موسم کی طرح پل پل بدلتا ہے، اب ہونٹوں پر خاموشی کا تالا لگائے بیٹھی ہے، اللہ جانے کیا چل رہا ہے اسکے دماغ میں۔‘‘ نمیرہ بیزاری سے کہتی ہوئی ان کے پاس بیٹھ گئی۔

’’میری تو دعا ہے بس آج کی رات گذر جائے، کل کو خود ہی ارسل سیٹ کر دے گا اسے۔۔۔‘‘ ندرت بیگم منہ بنا کر گویا ہوئیں، تو نمیرہ نے یوں حیرت سے ان کا چہرہ دیکھا جیسے کہہ رہی ہو کہ وہ سیٹ کر ہی نہ دے۔

☆......☆......☆

ٹینا بیگم نے جھنجھلا کر ہاتھ میں پکڑا سیل فون صوفے پر پھینکا۔۔۔

ٹی وی لاؤنج میں ان کے سامنے والے صوفے پر بیٹھی ہوئی رومیصہ نے پریشانی سے ماں کا چہرہ دیکھا۔۔

وہ پچھلے ایک گھنٹے سے ٹی وی اسکرین کے سامنے ٹہلتے ہوئے بیسوں دفعہ شہزاد کا نمبر ڈائل کر چکیں تھیں، جو مسلسل پاورڈ آف جا رہا تھا۔ ارتضی پر ہونے والے حملے کی خبر اس وقت میڈیا کا ہارٹ فیورٹ ٹاپک بنی ہوئی تھی، حالانکہ چاروں حملہ آور موقعے پر ہی مارے جا چکے تھے، لیکن اس خبر پر ہونے والے تبصروں نے ماحول خاصا گرم کر رکھا تھا۔

ٹی وی پر آنے والی نیوز کے مطابق ارتضی حیدر اس وقت اکیلے ڈرائیو کر رہے تھے، اس سارے قصّے میں شہزاد کا نام کہیں پر بھی نہیں لیا جا رہا تھا لیکن شیری کے پرائیوٹ گارڈ رضا کی طرف سے آنے والی اطلاع نے ٹینا بیگم کو شدید قسم کی تشویش کا شکار کر دیا، جسکے مطابق، شیری اس حملے کے وقت ارتضی کے ساتھ تھی، اور اس خبر کی تصدیق شہزاد کے سیل فون کے مسلسل پاورڈ آف ہونے نے بھی کر دی تھی۔

''یا اللہ میری بچی کو اپنی حفظ و امان میں رکھنا۔۔'' وہ فکر مند انداز میں دعائیں مانگ رہی تھیں۔

''مام، اگر شیری ان کے ساتھ ہوتی تو کم از کم کوئی ایک چینل تو یہ نیوز دیتا۔۔'' رومیصہ نے ماں کو تسلی دینے کی کوشش کی۔

''ہو سکتا ہے اسکا نام ارتضی نے نکلوا دیا ہو ۔۔'' ان کو تسلی نہیں ہوئی۔

''ارتضی تو خود زخمی ہو کر ہوسپٹل پہنچے ہوئے ہیں، ان کو کہاں اس وقت ایسی چیزوں کا ہوش ہوگا۔ مجھے تو لگتا ہے رضا کو واقعی کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔'' اس نے ایکدفعہ پھر ٹینا بیگم کو سمجھانے کی ناکام کوشش کی۔

''بے وقوف لڑکی۔۔۔رضا ایسی غلط بیانی کیوں کرے گا۔؟ وہ بتا چکا ہے مجھے کہ اسکی شیری سے دو دفعہ بات ہوئی تھی، جب وہ ارتضی کے ساتھ پنڈی سے نکلی تھی۔۔'' ٹینا بیگم نے جھنجھلا کر اسے تفصیل سے بتایا۔

''تو پھر اس بے وقوف کو کس نے کہا تھا کہ اسے اکیلا چھوڑے، تنخواہ کس چیز کی لے رہا ہے وہ۔۔'' رومی کو اسکے گارڈ پر غصہ آیا۔

''اپنی بہن کی حرکتوں کا اندازہ نہیں ہے تمہیں۔؟ ایک کی بجائے دس گارڈز بھی ہوتے تو اس نے یہی حرکت کرنی تھی۔ خود کو بہت پھنے خان سمجھتی ہے ناں۔ اب پتا نہیں کس حال میں ہوگی۔۔؟'' ٹینا بیگم کی پریشانی کسی طور بھی کم ہونے کا نام نہیں لے رہی تھی۔

''مام ٹھیک ہونگیں وہ، اگر خدانخواستہ انہیں کچھ ہوا ہوتا تو اس وقت ٹی وی پر ٹیکر چل رہا ہوتا۔۔'' وہ روانی میں کچھ غلط بول گئی۔

''شٹ اپ رومی، بات کرنے سے پہلے کچھ تو سوچ لیا کرو، سگی بہن ہے وہ تمہاری، کیسے منہ پھاڑ کر تم نے اتنی بڑی بات کہہ دی، اللہ نہ کرے میری بیٹی کو کچھ ہو، تم بھی کمال کر دیتی ہو۔۔۔'' وہ ایکدم غصّے میں آ گئیں۔

''آئی ایم سوری مام، میرا یہ مقصد نہیں تھا، لیکن آپ بھی تو بچوں کی طرح ری ایکٹ کر رہی ہیں، اتنے بڑے حادثے کے بعد کہاں انسان کو اپنا ہوش رہتا ہے، رابطہ کر لے گی وہ۔ آپ خواہ مخواہ سے اپ سیٹ ہو رہی ہیں۔۔۔'' رومی ہلکا سا چڑ گئی۔

''جب خود ماں بنو گی تو تب پتا چلے گا تمہیں، ماؤں کے دل کیسے ہوتے ہیں۔۔۔'' ٹینا بیگم انجانے میں اسکی دکھتی رگ پر ہاتھ رکھ گئیں، رومیصہ نے گھبرا کر اپنا دوپٹہ پھیلا لیا، ابھی تو اسکی پریگنسی کا اسٹارٹ تھا لیکن وہ حد درجہ کونشس ہو چکی تھی۔

ٹینا بیگم کے سیل فون کی گھنٹی بجی، دوسری طرف سیف الرحمٰن تھے، انہوں نے کنکھیوں سے رومی کی طرف دیکھتے ہوئے کال اٹینڈ کی، کیونکہ وہ جانتی تھیں کہ وہ ان کو پسند نہیں کرتی۔

''ہاں سیفی، بتاؤ کچھ پتا چلا شیری کا۔۔؟؟؟'' انہوں نے محتاط انداز میں پوچھا، دوسری طرف رومی کا چہرہ بالکل بے تاثر

تھا۔وہ مسلسل اپنے سیل فون پر کوئی ٹیکسٹ کرنے میں بزی تھی ،دوسری طرف سیف الرحمٰن نے شاید کوئی تسلی بخش اطلاع دی تھی جسے سنتے ہی ان کا چہرہ پرسکون ہوا۔

''تھینکس گاڈ، چلو کچھ تو تسلی ہوئی مجھے،اب خود کو ٹیکٹ کرلے گی وہ۔۔''ٹینا بیگم کے حلق سے ایک لمبا سانس خارج ہوا اور رومی کی وجہ سے انہوں نے سیف الرحمٰن سے مختصر ابات کر کے فون بند کر دیا۔

''کیا کہہ رہے تھے سیفی انکل۔۔۔؟؟؟'' رومی کے اس سوال پر انہیں خوشگوار حیرت کا جھٹکا لگا،وہ کہاں ان کے بارے میں اتنی تمیز سے بات کرتی تھی۔

''بتا رہے ہیں شیری، میجر توصیف کے ساتھ ہے اور بالکل خیریت سے ہے،لیکن ارتضی خاصا زخمی ہوا ہے اس حادثے میں۔۔''

''آپ کو جانا چاہیے ان کی عیادت کے لیے۔۔۔''رومیصہ نے دانستہ ماں کی توجہ دوسری جانب مبذول کروائی۔

''جب تک میری شیری کے ساتھ بات نہیں ہوتی، میں کہیں نہیں جاؤں گی۔''ٹینا بیگم کے ضدی انداز پر وہ ہلکا سا مسکرائی۔اسی وقت اس کے سیل فون کی مترنم گھنٹی گونجی اور خوش قسمتی سے دوسری طرف شہرزاد ہی تھی۔۔۔

''شیری کہاں ہو تم۔۔۔؟'' رومی بے تابی سے گویا ہوئی تو ٹینا بیگم جلدی سے اسکے پاس آن کھڑی ہوئیں۔۔

''ہوسپٹل میں ہوں یار۔۔۔'' دوسری طرف شہرزاد خاصی تھکی تھکی سی تھی۔وہ اس وقت میجر حمزہ کے ساتھ اپنے پاؤں پر بینڈیج کروا رہی تھی۔

ٹھیک تو ہو ناں۔۔؟ رومیصہ کو فطری سی پریشانی نے آن گھیرا۔

''ہاں میں ٹھیک ہوں، بس ایک گھنٹے تک پہنچ جاؤں گی گھر۔۔''شہرزاد نے اسے تسلی دی۔

مام کا ٹینشن سے بُرا حال ہے، یہ لو بات کروان سے۔۔''اس نے سیل فون ٹینا بیگم کی طرف بڑھایا، جو انہوں نے بے تابی سے پکڑ لیا۔

فون کی دوسری سائیڈ پر موجود شہرزاد نے اللہ جانے ان پر کیا پڑھ کر پھونکا تھا جو وہ ایک دم ریلکس ہوگئیں۔رومی نے بھی دل ہی دل میں سکون کا سانس لیا ورنہ اسے اپنے اگلے دو گھنٹے مذید برباد ہوتے ہوئے نظر آ رہے تھے۔

☆......☆......☆

درشہوار کے پورے وجود پر ایک محسوس کیا جانے والا ٹھہراؤ تھا۔۔۔!!!

اس نے بڑے اطمینان کے ساتھ بیوٹی پارلر جانے کے لیے اپنا بیگ تیار کیا،اور بہت سوچ سمجھ کر چیزیں رکھیں، زرد رنگ کے مایوں والے سوٹ میں ملبوس انابیہ جو اس وقت اسکے کمرے میں موجود تھی اس نے حیرانگی سے اسکا پرسکون چہرہ دیکھا۔

"آپ نے چیزیں رکھ لیں اپنی۔۔۔" درشہوار نے چھوٹے بیگ کی زپ بند کرتے ہوئے بیا کی طرف سرسری انداز میں دیکھا۔

"ہاں رکھ لیں، لیکن درشہوار، تم ٹھیک تو ہو ناں۔۔۔؟" بیا پریشانی سے بیڈ سے اٹھ کر اسکے پاس چلی آئی۔

ویسے تو برہان کے سرد رویئے نے اسے بھی ہرٹ کر رکھا تھا لیکن اس وقت اس کی تشویش کی ایک بڑی وجہ درشہوار کی پراسرار خاموشی تھی، رات مہندی کے فنکشن کے بعد سے اسکے پورے وجود پر ایک سکوت سا طاری تھا، جو اسکی فطرت اور مزاج دونوں کے خلاف تھا۔

"کیوں بیا۔۔؟ مجھے کیا ہونا ہے۔۔؟" اس نے نظریں چرا کر اپنے بالوں میں برش کیا، وہ بیا کی طرف دیکھنے سے دانستہ گریزاں تھی۔

"تمہاری ارسل کے ساتھ کوئی بات ہوئی ہے کیا۔۔؟" انابیہ کو سمجھ نہیں آ رہی تھی کہ وہ کس طرح سے بات کا آغاز کرے۔

"مجھے اب کسی سے کوئی بات نہیں کرنی بیا، ان سب نے جو کرنا تھا، بس کر لیا۔۔" اسکا لہجہ اتنا سرد اور سپاٹ تھا کہ بیا نے گھبرا کر اسکی طرف دیکھا۔

"اس کا مطلب ہے، تم نے حالات کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے ہیں۔۔؟" وہ اسکا تلخ انداز دیکھ کر افسردہ ہوئی۔

"اس کے علاوہ اور کیا آپشن ہے اس گھر کی لڑکیوں کے پاس۔۔؟" درشہوار اسکی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر عجیب سے انداز میں مزید گویا ہوئی۔ "ہمارے ہاں تو لڑکیوں کو اپنی مرضی سے سانس لینے کا حق نہیں دیا جاتا، لائف پارٹنر کا انتخاب تو بہت دُور کی بات ہے۔

"ارسل بہت اچھا لڑکا ہے درشہوار۔۔" انابیہ نے اسے تسلی دینے کی کوشش کی۔

"لیکن میں میر ہاوس کی سب سے بُری اور ضدی لڑکی ہوں۔۔۔" وہ استہزائیہ انداز میں ہنسی، انابیہ کو اسکی ہنسی بین ڈالتی ہوئی محسوس ہوئی۔ اس سے پہلے کہ وہ اس بات پر کوئی تبصرہ کرتی، طوبیٰ منہ بناتی ہوئی کمرے کے اندر داخل ہوئی۔

"آپ دونوں کی باتیں ہی ختم نہیں ہو رہیں، شاہ میر ویٹ کر رہا ہے باہر گاڑی میں۔۔" اسکی اطلاع پر درشہوار چونکی اور ہلکی سی بے چینی کا شکار ہوئی۔ "کیا میرو بھیا جائیں گے ہمیں پارلر چھوڑنے۔۔۔؟

"ظاہر ہے دو دو دلہنوں کو کوئی اکیلا تھوڑی بھیجے گا اور سلمیٰ بوا بھی ساتھ ہونگیں۔" طوبیٰ کی اگلی بات نے درشہوار کو مزید پریشان کیا لیکن اس نے جلد ہی خود کو سنبھال لیا۔ اس کا ذہن اب تیزی سے کوئی حساب کتاب کرنے میں مگن تھا۔

"چلیں بیا۔۔۔" درشہوار نے سیاہ رنگ کی چادر سے خود کو ڈھانپتے ہوئے کمرے پر الوداعی نظر ڈالی۔

"ہاں چلو، ٹائم بھی کافی ہو گیا ہے۔۔" انابیہ نے اپنا بھی سامان اٹھایا اور وال کلاک کی طرف نظر ڈالی جہاں شام کے پانچ بج رہے تھے۔

"منہ ڈھانپ کے باہر نکلنا، کافی مرد ہیں لان میں۔۔" ٹی وی لاونج میں بیٹھیں ہوئیں تاجدار بیگم نے دونوں کو ایک ساتھ

نصیحت کی۔

''خدا حافظ امّی۔۔۔'' درشہوار کے منہ سے بلا ارادہ نکلنے والے ان دو لفظوں نے تاجدار بیگم کو ہلکا سا چونکایا، لیکن اس سے پہلے کہ وہ ان پر غور کرتیں، درشہوار اور انابیہ دونوں سیڑھیاں اتر کر ہال کمرے کی طرف بڑھ چکی تھیں۔

میر ہاؤس میں اس وقت مہمانوں کا جم غفیر تھا، اور ملازمین کی دوڑیں لگی ہوئیں تھیں، آج شام سات بجے پی سی میں درشہوار اور نمیرہ دونوں کا مشترکہ فنکشن تھا، چونکہ انابیہ اور برہان کا نکاح ہو چکا تھا اس لیے ان کا ولیمہ اور درشہوار اور ارسل کی برات کا فنکشن تھا۔

میر ہاؤس کے بڑوں نے سب فنکشنز کو ایک ریسپشن میں نبٹانے کا فیصلہ کیا تھا اور وقت پی سی بھوربن میں ملک کے کئی اہم منسٹرز اور سیاست سے تعلق رکھنے

والے لوگوں کی آمد متوقع تھی۔

''تم ٹھیک ہوناں۔۔۔؟؟'' درشہوار جیسے ہی شاہ میر کی جیپ میں آکر بیٹھی، اس نے بغور اپنی بہن کا پرسکون چہرہ حیرانگی سے دیکھا۔

''مجھے کیا ہونا ہے۔۔؟ آپ گاڑی چلائیں بس۔۔'' وہ اپنے مخصوص منہ پھٹ انداز میں بولی تو شاہ میر نے تھوڑا سکون کا سانس لیا۔

انابیہ اور سلمٰی بوا بھی دونوں پچھلی سیٹ پر بیٹھ چکیں تھیں۔ درشہوار نے باہر نکلتے ہوئے دیکھا ان کے پورے لان میں قناتیں لگی ہوئیں تھیں اس لیے ہادی کے گھر کا منظر بالکل بھی نظر نہیں آرہا تھا۔ ان کی سائیڈ بالکل کور ہو چکی تھی۔

لان میں اس وقت کافی لوگ موجود تھے، شاہ میر نے جب ان تینوں کو پارلر کے سامنے اتارا تو اسکی چھٹی حس اسے کسی بڑی گڑبڑ کا اشارہ کررہی تھی، لیکن پریشانی کا سرا اسکے ہاتھ نہیں آرہا تھا۔ وہ سلمٰی بوا کو ان کا دھیان رکھنے کا کہہ کر بھی پارلر کے سامنے پورے پانچ منٹ تک کھڑا رہا لیکن محتشم صاحب کی کال پر اسے واپس جانا پڑا۔

وہ مری کی ایک خوبصورت کوٹھی میں بنا ہوا ایک جدید قسم کا سیلون تھا، اور آجکل شادیوں کا سیزن ہونے کی وجہ سے وہاں کافی رش تھا۔ انابیہ اور درشہوار دونوں ویٹنگ ایریا میں پہنچ گئی تھیں اور ریسپشن پر موجود لڑکی نے انہیں وہیں بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ ایک ورکر لڑکی ان کے برائیڈل ڈریس لینے ان کے پاس آئی تو درشہوار نے جلدی سے اپنا بیگ کھولا۔۔۔

''اوہ نو۔۔۔ اپنے لہنگے کی چولی تو گھر بھول آئی ہوں میں۔۔'' درشہوار نے پلان کے مطابق انابیہ کی سماعتوں میں بم پھوڑا۔

''فون کردوناں، طوبیٰ بجھوا دے گی۔۔۔'' انابیہ فکرمند ہوئی۔

''لیکن واڈروب کی چابیاں تو میرے پاس ہیں۔۔۔'' درشہوار نے جان بوجھ کر پریشانی کا مظاہرہ کیا۔

''پلیز آپ جلدی منگوائیں، آپ کے بعد دو اور برائیڈز کی بکنگ ہے ہمارے پاس۔۔'' ورکر کے فکرمند انداز پر انابیہ گھبرا کر بولی۔

''میں شاہ میر کو فون کرتی ہوں، وہ چابی آکر لے جائے گا۔۔۔''

''رہنے دو اس کا ویسے ہی موڈ خراب ہے، سلمی بوا آپ آرام سے ٹیکسی میں چلی جائیں اور چپکے سے لے کر آجائیے گا۔''

درشہوار کے مشورے پر انابیہ ہلکا سا پریشان ہوئی۔''بوا اکیلی کیسے جائیں گی۔۔؟؟؟''

''دس منٹ کی ڈرائیو پر تو گھر ہے، بوا آپ پلیز ٹیکسی لے کر چلی جائیں۔۔۔'' درشہوار کے دوٹوک انداز پر بوا پریشانی سے کھڑی ہوئیں۔

''کیا سوچ رہی ہیں، جلدی جائیں، ٹائم بہت کم ہے، سات بجے پہنچنا ہے ہمیں ہال میں۔۔''اس نے بوا کو کچھ بھی سوچنے کا موقع دیئے بغیر بازو سے پکڑا اور دروازے کی طرف لے گئی اور سلمٰی بوا کو اسکے ضدی انداز پر ہتھیار ڈالنے ہی پڑے۔

''پلیز آپ برائیڈل روم میں آجائیں اور آپ کا ڈریس جیسے ہی آتا ہے گھر سے تو بتا دیجئے گا۔۔'' ورکر، جیسے ہی انابیہ کو لے کر وہاں سے نکلی، درشہوار نے سکون کا سانس لیا، اب میدان صاف ہو چکا تھا اس نے اپنی چادر اتار کر بیگ کے اندر سے اپنا سیاہ رنگ کا گاؤن نکالا اور خاموشی سے دوسرے پورشن کی طرف چلی گئی، وہاں جا کر گاؤن پہنا، اچھی طرح سے چہرے پر نقاب لیا اور بڑے اطمینان سے اپنا بیگ اٹھا کر پارلر سے نکل گئی۔

☆......☆......☆

شہرزاد کے پاؤں پر بینڈیج ہو چکی تھی۔۔۔

وہ حمزہ کے ساتھ ہوسپٹل سے نکلی تو اس وقت شدید ذہنی اور جسمانی تھکن کا شکار ہو چکی تھی۔

ایک تو یہ حادثہ اور اوپر سے حمزہ کے ساتھ اس اچانک ملاقات نے بھی اسے خاصا بوکھلا رکھا تھا، وہ دانستہ طور پر اسکی طرف دیکھنے سے انکاری تھی اور حمزہ کی گہری نظریں اسے بار بار بوکھلاہٹ کا شکار کر رہی تھیں اور اسے اس بات کا اندازہ نہیں تھا کہ اسکی یہ فطری سی بوکھلاہٹ میجر حمزہ کو کتنا محظوظ کر رہی تھی، اور وہ باقاعدہ اس چیز کا لطف لے رہا تھا جبکہ شہرزاد کو دل ہی دل میں خود پر غصہ آ رہا تھا اور وہ خود کو پراعتماد ظاہر کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگا رہی تھی۔

اسی دوران حمزہ اپنے سیل فون پر اس حادثے کی مسلسل اپ ڈیٹس لے رہا تھا۔اسے یکطرفہ گفتگو سے ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ میجر توصیف سارا معاملہ ہینڈل کر چکا ہے اور ارتضی کو ہوسپٹل میں شفٹ کر دیا گیا ہے اور اسکی حالت اب خطرے سے باہر تھی۔

''میڈم چلیں گھر۔۔'' وہ چلتے چلتے رکا اور جھک کر اسکے پاؤں کو دیکھنے لگا۔''وہیل چیئر منگوالوں پارکنگ تک جانے کے لیے۔''

''نہیں، میں چل لوں گی۔۔۔'' وہ بینڈیج کی وجہ سے بمشکل چل رہی تھی۔۔

''اب درد تو نہیں ہو رہا۔۔؟'' حمزہ نے جیپ میں بیٹھتے ہوئے فکر مند لہجے میں پوچھا۔اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ اسکی تکلیف کو سیکنڈوں میں دُور کر دیتا۔اس نے شہرزاد کے منع کرنے کے باوجود پین کلر انجکشن بھی لگوا دیا تھا۔

''نہیں، بہتر ہوں۔۔۔'' وہ زبردستی مسکرا کر بولی تو اس کا چابی گھماتا ہوا ہاتھ ساکت ہوا۔شہرزاد نے چونک کر اسکی طرف

دیکھا۔اس شخص کی نظروں کا سامنا کرنا بھی کسی بڑے امتحان سے کم نہیں تھا اور اس بات کا ادراک اسے ابھی ابھی ہوا تھا۔

''کیا ہوا۔۔۔'' وہ نظریں چرا کر بولی۔

''جب تم مسکراتی ہو تو اچھی لگتی ہو لیکن جب ''زبردستی'' مسکراتی ہو تو اس سے بھی زیادہ اچھی لگتی ہو، کیونکہ اس زبردستی کی مسکراہٹ کے پیچھے کسی دوسرے کو ریلکس کرنے کی دانستہ کوشش ہوتی ہے۔۔۔''حمزہ معنی خیز انداز میں بولتا ہوا اسکے دل کی دھڑکنوں کو ایک دفعہ پھر بے ربط کر گیا۔

''مجھے آپکی باتیں سمجھ نہیں آتیں۔۔۔'' وہ جان بوجھ کر انجان بنی اور گاڑی کے شیشے سے دوسری طرف دیکھنے لگی۔اسے لگ رہا تھا جیسے اسکا دل پسلیاں توڑ کر باہر آجائے گا اور شہرزاد کو پہلی دفعہ اندازہ ہوا کہ محبت کے معاملے میں ساری لڑکیاں ایک جیسی ہی ہوتی ہیں۔

''اگر تمہیں میری باتیں سمجھ نہیں آتیں تو یقین مانو دنیا کا کوئی بھی بندہ حمزہ خالد کو نہیں سمجھ سکتا۔۔۔'' وہ گاڑی کی اسپیڈ جان بوجھ کر آہستہ رکھے ہوئے تھا۔

''حمزہ خالد کو اس دور میں بھی کوئی سمجھ نہیں پایا تھا، تو اب کیا خاک سمجھے گا۔۔۔'' وہ ماضی کا حوالہ دے رہی تھی۔

''سچ سچ بتاؤ، مجھے دیکھ کر شاک تو لگا ہوگا تمہیں۔۔۔؟'' اسکے لہجے سے شوخی چھلکی۔

''ہاں بہت زیادہ، کیونکہ میں دنیا کے ہر بندے پر ہمزاد ہونے کا شک کرسکتی تھی لیکن آپ پر نہیں۔۔۔''اس نے صاف گوئی سے کہا۔

''اس لیے کہ ہماری آپس میں کبھی بھی بہت زیادہ بات چیت یا دوستی نہیں رہی۔تم ایک سال جونیئر بھی تو تھیں مجھ سے۔'' وہ مسلسل مسکرا رہا تھا۔

''میری اس دور میں کسی کے ساتھ بھی دوستی نہیں تھی۔۔۔'' شہرزاد نے اسے یاد دلایا۔۔

''ہاں تبھی تو اچھی لگتی تھیں مجھے، ہمیشہ تمہیں اپنی چھوٹی بہن کے لیے پریشان ہوتے ہی دیکھا تھا میں نے۔'' وہ اسکی باتوں کو مسکراتے ہوئے سن رہی تھی۔

''اور میں ہمیشہ سوچتا تھا کہ تم پتا نہیں مجھے پہچان بھی پاؤ گی یا نہیں، بیچ میں اتنے سالوں کا گیپ بھی تو تھا۔اس کے علاوہ ہماری کبھی بہت زیادہ فرینڈشپ بھی تو نہیں رہی تھی،لیکن تم نے تو میرا پورا نام لے کر حیران کر دیا شہرزاد۔۔''

''یہ اتنی بھی حیرانگی کی بات نہیں کیونکہ میں آج بھی وہ بات نہیں بھولی، جب آپ نے رومی کی خاطر چار لڑکوں کی ٹھکائی کی تھی۔۔۔'' اس نے بھی سکول دور کے ایک واقعے کی طرف اشارہ کیا، جب رومی کا اپنے کلاس فیلوز کے ساتھ جھگڑا ہوا تھا اور اس موقعے پر حمزہ نے ان لڑکوں کو اچھا خاصا مارا تھا۔

''ٹرسٹ می، تمہاری خاطر تو میں پورے مری کونو ونیٹ سے لڑ سکتا تھا لیکن تم نے کبھی موقع ہی نہیں دیا۔'' اسکے معنی خیز انداز پر وہ ہلکا سا بوکھلائی اور فوراً موضوع گفتگو تبدیل کیا۔

''پلیز ان ساری باتوں کو چھوڑیں، اور مجھے ہوسپٹل ڈراپ کر دیں۔۔۔'' شہرزاد کو اس وقت ارتضیٰ کی خاصی ٹینشن تھی۔

''کون سے ہوسپٹل۔۔۔؟'' وہ حیران ہوا۔

''جہاں ارتضیٰ کو ایڈمٹ کیا ہوا ہے۔ میں اس سے ملنا چاہتی ہوں۔۔'' اس نے سنجیدگی سے جواب دیا۔

''شہرزاد آر یوان یور سینسز۔۔۔ تم سے چلا جا نہیں رہا اور تم ہوسپٹل جاؤ گی۔۔'' وہ ہلکا سا جھنجھلا گیا۔ اسے ارتضیٰ کے لیے اسکی بے چینی بالکل بھی اچھی نہیں لگی اور اس پہلی ملاقات میں تو اسکی توقعات ویسے ہی ہائی تھیں۔

''یار وہ زخمی ہے اور میں اس حادثے کے وقت اس کے ساتھ تھی، اچھا تھوڑی لگتا ہے ایسے۔۔'' وہ جذباتی ہوئی۔

''اور جو مجھے بُرا لگ رہا ہے کہ تم میرے ساتھ ہو کر ارتضیٰ کے لیے ٹینس ہو رہی ہو۔۔۔؟'' وہ ناراض ہوا تو شہرزاد چپ ہو گئی۔

''کیا واقعی تم نے ہوسپٹل جانا ہے اس سے ملنے کے لیے۔۔۔؟'' اس نے آس بھری نظروں سے اسکی طرف دیکھا، اسکا خیال تھا کہ شاید وہ اسکی ناراضگی محسوس کر کے انکار کر دے گی لیکن شہرزاد نے بھی آج اسکی ساری امیدوں پر پانی پھیرنے کا تہیہ کر رکھا تھا۔

''ہاں مجھے اس سے ملنے جانا ہے۔۔۔'' اسکی سنجیدگی پر حمزہ نے میجر توصیف کو کال کر کے ہوسپٹل کی معلومات لیں اور گاڑی کا رخ موڑ دیا۔

حمزہ دل ہی دل میں اس سے خفا ہو چکا تھا۔ ان دونوں کے درمیان محسوس کی جانے والی خاموشی کا طویل وقفہ آ چکا تھا۔ اس نے گاڑی ہوسپٹل کی پارکنگ میں کھڑی کی اور اسکی سائیڈ کا دروازہ کھول کر خود دوسری سائیڈ پر دیکھنے لگا۔

شہرزاد ہلکا سا جھجک کر نیچے اتر آئی۔ اس نے کنکھیوں سے اسکے چہرے کے بگڑے ہوئے نقوش دیکھے، اسکی رنگت خاصی شفاف تھی اور ہلکی سی ناراضگی پر اسکا چہرہ سرخ ہو کر دہکنے لگتا۔ اپنی فوجی ہیر کٹ اسٹائل اور دراز قامتی کے ساتھ وہ اچھا خاصا ہینڈسم تھا، اور کسی بھی لڑکی کا آئیڈیل ہو سکتا تھا۔ وہ خاموشی سے اس کے ساتھ چلنے لگا، شہرزاد کا خیال تھا کہ وہ اسے ڈراپ کر کے یہیں سے واپس چلا جائے گا لیکن اسے اندازہ نہیں تھا کہ جب وہ پس پشت رہ کر اسکا اتنا خیال کرتا ہے تو سامنے آ کر کیسے اسے بیچ راستے میں چھوڑ سکتا ہے۔

شہرزاد پاؤں میں بینڈیج کی وجہ سے بہت آہستگی کے ساتھ چل رہی تھی اور وہ اسکا ساتھ دینے کے لیے خود بھی سست رفتاری سے چل رہا تھا۔ جیسے ہی وہ لوگ ریسپشن پر پہنچے، سامنے مسز عالیہ قریشی کھڑی تھیں، جو اسکی طرف دیکھ کر بے تابی سے اسکی طرف لپکیں، لیکن اس سے پہلے کہ وہ شہرزاد سے ملتیں، انکی نظر اسکے ساتھ کھڑے میجر حمزہ پر پڑی اور ان کے چہرے پر تغیر رونما ہوا۔ وہ بے تابی سے اسکی طرف بڑھیں۔۔

''ارے حمزہ بیٹا، تم کب آئے پاکستان۔۔؟ ہادی نے بتایا ہی نہیں مجھے۔۔۔'' وہ بڑے پرجوش انداز میں اس سے ملیں، اور اسکے

ماتھے کا بوسہ لیا۔ وہ خود بھی بڑے والہانہ انداز میں ان سے ملا۔

''بس دو تین دن ہی ہوئے ہیں آنٹی، کہاں پر ہے وہ آپکا خبیث بیٹا۔۔۔؟''اسکی بے تکلفی پر شہزاد چونکی۔ اس کے ذہن میں چھپا کا سا ہوا اور اس کے ساتھ ہی کئی منظر ایک ساتھ روشن ہوئے۔ اسے اب جا کر یاد آیا کہ ہادی کا چہرہ اسے اتنا جانا پہچانا کیوں لگتا تھا، وہ حمزہ کا کلاس فیلو تھا۔

'' کچھ فرینڈز آئے ہوئے ہیں اسکے، ان کے ساتھ بزی ہے وہ۔۔'' وہ مسکراتے ہوئے اب شہزاد کی طرف متوجہ ہوئیں۔

'' چار دفعہ کالز کر چکا ہوں، ایک دفعہ بھی ملنے نہیں آیا۔۔۔''اس نے شکایت کی۔

''تو تم خود چلے جاؤ ناں مری، وہ کون سا دُور ہے۔۔''انہوں نے مسکرا کر کہا اور شہزاد کی طرف دیکھا۔

''تم ٹھیک ہو ناں شیری، اور یہ حمزہ کہاں سے مل گیا تمہیں۔؟'' وہ محبت بھرے انداز میں اس سے ملیں اور اس سے پہلے کہ شہزاد ان کی بات کا کوئی جواب دیتی ان کی نظر اسکے پاؤں پر پڑی۔''یہ کیا ہوا ہے۔۔؟ کیسے چوٹ لگی۔۔؟''

'' آنٹی، یہ ارتضی کے ساتھ تھیں اس حادثے کے وقت۔۔۔''حمزہ کی اطلاع پر مسز عالیہ قریشی کا رنگ اڑا۔

''او مائی گاڈ، مجھے تو کسی نے نہیں بتایا۔ تم ٹھیک ہو ناں شیری۔۔''وہ ایکدم پریشان ہوئیں۔

''یہ تو ٹھیک ہی ہوتی ہیں آنٹی، بس اپنے ساتھ رہنے والوں کو پریشان رکھتی ہیں۔۔''اسکے جتاتے ہوئے لہجے پر وہ ہلکی سی الجھن کا شکار ہوئیں اور چونک کر ان دونوں کی طرف دیکھا، حمزہ کے ساتھ اسکی موجودگی ان کو حیران کر رہی تھی۔

''میری بہت اچھی فرینڈ ہے شیری، کونوینٹ میں مجھ سے اور ہادی سے ایک سال جونیئر تھی، اس حادثے میں، میں ہی ریسکیو کر کے لایا ہوں انہیں۔۔''اس نے ہلکے پھلکے انداز میں انکی معلومات میں اضافہ کیا۔

''مسز قریشی، کیسی طبعیت ہے اب ارتضی کی۔۔۔؟''شہزاد نے دانستہ ان کی توجہ دوسری جانب مبذول کی۔

''اب تو کافی بہتر ہے، گولی نے اسکے بازو کو چھوا ہے اور اس وجہ سے خون بھی خاصا ضائع ہو چکا ہے اسکا۔''انہوں نے سنجیدگی سے جواب دیا۔

'' مجھے ملنا تھا اس سے۔۔۔''اسکی بے چینی پر حمزہ ایک دفعہ پھر کوفت کا شکار ہوا۔

''ہاں ہاں کیوں نہیں۔۔۔''وہ ان دونوں کو لے کر ارتضی کے روم کی طرف چلی آئیں۔ کوریڈور میں سیکورٹی گارڈز اور پولیس کی کافی نفری موجود تھی۔ وہ تینوں جیسے ہی ارتضی کے روم میں داخل ہوئے، وہ اس وقت مکمل ہوش میں تھا، اور ایک نرس اسکے ہاتھ پر ڈرپ لگا رہی تھی۔

ارتضی نے جیسے ہی شہزاد کی طرف دیکھا، اسکی آنکھوں کی چمک میں ایکدم اضافہ ہوا جو حمزہ کی زیرک نگاہوں سے چھپ نہ سکا۔ شہزاد بھی فکرمند انداز میں اسکی طرف بڑھی، لیکن اس سے پہلے ارتضی کی نظر اس کے پاؤں پر پڑی۔

''شیری کیا ہوا آپ کے پاؤں کو۔؟ آپ ٹھیک ہیں ناں۔۔۔؟''اس نے بے چین انداز میں اٹھنے کی کوشش کی،اور ایک درد کی ٹیس اسکے بازو سے اٹھی اور نہ چاہتے ہوئے بھی اسکے منہ سے سسکی نکل آئی۔

''بیٹا،دھیان سے کیا ضرورت ہے اٹھنے کی۔۔۔''مسز قریشی نے آگے بڑھ کر اسے دوبارہ لٹانے کی کوشش کی۔

''وہ بالکل ٹھیک ہے لیکن تم اپنا خیال رکھو۔''

''کیسی طبعیت ہے ارتضی۔۔۔؟''وہ ہلکا سا جھجک کر گویا ہوئی اور ساتھ ہی اس نے کنکھیوں سے حمزہ کی طرف دیکھا،جو اس وقت ہونٹ بھینچے بالکل خاموش اور ضرورت سے زیادہ ہی سنجیدہ کھڑا تھا۔ایسے لگ رہا تھا جیسے اسے زبردستی یہاں پر لایا گیا ہو۔اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ اس لڑکی کا ہاتھ پکڑ کر ہوسپٹل سے نکل جاتا۔

''میں''اب''ٹھیک ہوں۔۔''ارتضی کے معنی خیز انداز پر حمزہ نے بے چینی سے کھڑے کھڑے پہلو بدلا۔اسی وقت ارتضی کی بھی اس پر نظر پڑی تو اس نے سوالیہ نظروں سے مسز قریشی کی طرف دیکھا تو انہوں نے فوراً تعارف کی رسم نبھائی۔

''ان سے ملو،یہ میجر حمزہ ہیں،ہادی کے بیسٹ فرینڈ اور شیری کے ساتھ بھی کافی دوستی ہے ان کی۔۔''مسز قریشی کے ہلکے پھلکے انداز پر وہ مسکرایا اور اس نے اپنا دایاں ہاتھ حمزہ کی طرف بڑھایا،جسے اس نے بادل نخواستہ انداز میں تھاما تھا۔

''نائس ٹو میٹ یو۔۔۔''حمزہ نے رسماً کہا اور کوفت بھرے انداز میں ایک بار پھر اسکی طرف دیکھا،جسکی نظریں بار بار بھٹک کر شہرزاد کی طرف جا رہی تھیں اور اس کے صبر کا پیمانہ لبریز کر رہی تھیں لیکن خیریت ہوئی اسے کوئی آفیشل کال آ گئی،جسے سنتے ہی وہ الرٹ ہوا۔

''آئی ایم سوری،مجھے نکلنا ہوگا۔۔۔''وہ سنجیدگی سے گویا ہوا۔

''شیری کی ٹینشن مت لو،اسے میں ڈراپ کر دوں گی۔۔''مسز عالیہ قریشی نے اسکی مشکل آسان کی۔

''اوکے ارتضی،اینڈ شہرزاد۔۔۔نائس میٹنگ ود یو۔۔''وہ رسمی سی گفتگو کر کے دروازے کی طرف بڑھا اور باہر نکلنے سے پہلے اس نے پلٹ کر دیکھا،شہرزاد کی نظریں اس پر اور ارتضی کی والہانہ نگاہیں شہرزاد پر جمی ہوئیں تھیں اور وہ جی بھر کر بدمزا ہوا۔

''جنرل خالد کا بیٹا ہے یہ،اسکی ماں بیسٹ فرینڈ تھی میری۔۔۔''مسز عالیہ قریشی نے اسکے کمرے سے نکلتے ہی بلند آواز میں تبصرہ کیا تو شہرزاد چونک گئی،وہ دل ہی دل میں اندازہ لگا چکی تھی کہ اگر وہ ہادی کا بیسٹ فرینڈ ہے تو یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ ہادی ان دونوں کے تعلق سے واقف نہ ہو۔

☆......☆......☆

شادی ہال اس وقت بقعہ نور بنا ہوا تھا۔۔۔

لہراتے آنچل،روشنیاں،خوشبوئیں اور بیک گراؤنڈ میں بجتا ہوا میوزک۔۔۔۔!!!

پی سی بھوربن کے اس ہال کی ریسپشن پر میر حاکم علی سفید رنگ کے کلف لگے سوٹ میں اپنے دونوں بیٹوں محتشم علی اور خاقان علی کے ساتھ موجود تھے۔ان سب کے چہرے خوشی کے ساتھ دمک رہے تھے۔

ایک طرف برہان کا ولیمہ تھا تو دوسری طرف ارسل اور درشہوار کی شادی کا فنکشن تھا۔اس وقت شہر کی کریم یہاں پر موجود تھی اور خواتین اور مردوں کا علیحدہ علیحدہ سے انتظام کیا گیا تھا۔

نیوی بلیو کلر کی کام والی فراک میں طوبیٰ کا سوگوار سا حسن دیکھنے والوں کو دور ہی سے اپنی طرف متوجہ کر رہا تھا۔وہ لوگ تیار ہو کر ٹائم سے پہلے شادی ہال میں پہنچ چکیں تھیں، تاکہ مہمانوں کو ریسیو کر سکیں۔شاہ میر جو کہ کسی کام سے خواتین والے پورشن میں آیا تو طوبیٰ کو دیکھ کر اسکی طرف چلا آیا۔سیاہ کلر کے پینٹ کوٹ میں وہ اس وقت بے حد جاذب نظر آ رہا تھا۔

’’فار گاڈ سیک طوبی، آج تو موڈ اپنا فریش رکھو۔۔‘‘

اس نے ذرا آہستگی سے اسکے پاس آ کر کہا تو طوبی کی آنکھیں آنسوؤں سے بھر گئیں، وہ آجکل ویسے ہی ضرورت سے زیادہ حساس ہو رہی تھی۔شاہ میر اسکے آنسو دیکھ کر پریشان ہوا اور محبت سے اسکا ہاتھ پکڑ کر ہال کے ایک کونے کی طرف لے آیا اور نمیرہ نے اسٹیج پر کھڑے ہوئے یہ منظر بڑے بوجھل دل کے ساتھ دیکھا تھا۔اسے اندازہ ہو چکا تھا کہ اسکے نصیب کی بارشیں کسی اور کی چھت پر برس چکی ہیں۔

’’میں نے کہا ناں، میں سب کچھ ٹھیک کر لوں گا، تمہیں مجھ پر اعتبار نہیں ہے یا خود پر۔۔؟‘‘ وہ طوبیٰ کی ٹھیک ٹھاک کلاس لے رہا تھا۔

’’پتا نہیں کیوں میرو، بہت دل گھبرا رہا ہے میرا۔۔‘‘ اسکی سہمی ہوئی آنکھیں دیکھ کر شاہ میر کو ایکدم اس پر پیار آیا۔

’’جب اتنا ہینڈسم لڑکا تمہارے سامنے کھڑا ہو گا تو دل تو گھبرائے گا ناں۔۔‘‘ وہ اسکے تھوڑا اور قریب ہو کر کھڑا ہوا اور اسکی قربت نے طوبی کو پگھلا سا دیا۔

’’بہت پیاری لگ رہی ہو تم، دل چاہ رہا ہے داجی سے کہوں کہ ہمارا بھی آج ہی نکاح پڑھوا دیں۔۔‘‘ وہ اس کے صبیح چہرے کو بھرپور نظروں سے جانچ رہا تھا اور طوبی کا چہرہ بلش کرنے لگا۔

’’پلیز میرو جاؤ یہاں سے، کوئی دیکھ لے گا۔۔۔‘‘ وہ گھبرا کر دائیں بائیں دیکھنے لگی۔

’’اچھا ہے کوئی دیکھ ہی لے بلکہ داجی ہی دیکھ لیں تاکہ انہیں اپنا فیصلہ بدلنے میں آسانی ہو جائے۔۔‘‘ وہ شرارت بھرے انداز میں گویا ہوا۔۔

’’کیا مصیبت ہے یار، جاؤ ناں۔۔‘‘ وہ ہلکا سا جھنجھلا اٹھی، ویسے بھی آج دوپہر سے اسکی دل کی عجیب سی کیفیت تھی۔جسے وہ کوئی بھی نام دینے سے قاصر تھی، پریشان تو شاہ میر بھی تھا لیکن مرد ہونے کی حیثیت سے وہ کسی بھی چیز کو زیادہ دیر تک خود پر طاری نہیں کر سکتا تھا۔

’’تم چھوڑو ساری باتوں کو اور یہ تو پہنو ناں، بعد کی بعد میں دیکھی جائے گی۔۔۔‘‘ اس نے اپنے کوٹ کی جیب سے ایک نازک

سی گولڈ کی انگوٹھی نکال کر زبردستی اسکے ہاتھ میں پہنائی اور طوبیٰ کا شرم کے مارے بُرا حال ہو گیا۔

''اب گھر کے بڑوں کو ہی خیال نہیں تو ہمیں ہی سب کچھ کرنا ہو گا ناں۔۔۔'' وہ شوخی سے بولا تو طوبیٰ مسکرا دی۔

''شاہ میر میری بات سنو پلیز۔۔۔'' اسی وقت حواس باختہ انداز میں نمیرہ انکی طرف آئی۔ طوبیٰ نے گھبرا کر اپنا انگوٹھی والا ہاتھ دوپٹے کے نیچے چھپالیا، اور نمیرہ کا پریشان چہرہ دیکھا۔ ''کیا ہوا۔۔۔؟''

''قیامت ٹوٹ پڑی ہے شاہ میر۔۔۔'' لفظ ٹوٹ ٹوٹ کر اسکے منہ سے نکلے۔

''ہوا کیا ہے آخر۔۔۔؟'' وہ بوکھلایا۔

''انابیہ کی کال آئی ہے پارلر سے اور، درشہوار وہاں سے غائب ہو گئی ہے۔۔'' اس نے ان دونوں کی سماعتوں میں بم پھوڑا۔

''واٹ۔۔؟ کہاں غائب ہو گئی۔۔۔؟'' شاہ میر کی پریشانی سے آواز بلند ہوئی۔

''آہستہ بولو پلیز کوئی سن لے گا۔'' اس نے خوفزدہ انداز میں چاروں طرف دیکھا، سب مہمان خوش گپیوں میں مصروف تھے، جبکہ شاہ میر کے چہرے کا رنگ بدل چکا تھا، اس کے سارے وہم اور اندیشے مجسم ہو کر اسکے سامنے آچکے تھے۔ درشہوار کی خاموشی کا بھید کھل چکا تھا۔

''وہ اپنے بیگ سمیت پارلر سے کہیں چلی گئی ہے اور انابیہ بہت ٹینشن میں ہے۔۔ پلیز جاؤ تم وہاں۔۔۔

''مائی گاڈ۔۔۔!!!'' شاہ میر کے ساتھ ساتھ طوبیٰ کا بھی دماغ بھک کر کے اڑا۔۔

''یہ کیا کیا اس پاگل لڑکی نے۔۔۔'' طوبیٰ نے خوفزدہ نگاہوں سے شاہ میر کی طرف دیکھا جس کے وجود کا سارا لہو اسکے چہرے پر سمٹ آیا تھا۔

''تم پلیز فوراً جاو، وہ بہت رو رہی ہے، میں ندرت امی کو بتاتی ہوں۔۔۔'' نمیرہ کا آدھا جملہ ابھی منہ میں ہی تھا اور شاہ میر میزائل کی سی تیزی کے ساتھ وہاں سے نکلا، اس کے دماغ میں دھماکے ہو رہے تھے۔، وہ تیز تیز قدم اٹھاتا ہوا پارکنگ کی طرف بڑھا۔ سامنے وہاج اپنے کچھ فرینڈز کے ساتھ کھڑا خوش گپیوں میں مصروف تھا، وہ شاہ میر کو پریشان انداز میں اپنی گاڑی کی طرف بڑھتے ہوئے دیکھ کر فوراً اسکی طرف لپکا۔

''یار امّی سے پوچھو کتنی دیر ہے درشہوار اور بیا کو۔؟ داجی بار بار پوچھ رہے ہیں۔۔۔؟''

''آپ میرے ساتھ چلیں وہاج بھائی۔۔۔'' شاہ میر نے زبردستی ان کا ہاتھ پکڑا اور اسکے لہجے میں کچھ تھا جو وہاج کو اپنی ریڑھ کی ہڈی تک میں سنسناہٹ سی اترتی ہوئی محسوس ہوئی۔

☆......☆......☆

مونیکا کی چوری چھپے شادی کے فیصلے نے جارج کو ہوسپٹل تک پہنچا دیا تھا۔

انجائنا اٹیک کے بعد وہ تین دن ہوسپٹل میں رہا اور جب گھر پہنچا تو بدنامی اور رسوائی اسکے گھر کی دہلیز پر اپنے پنجے گاڑ چکی تھی، مونیکا نے ان سب کو اپنی کرسچئن کمیونٹی میں کہیں منہ دیکھانے کے قابل نہیں چھوڑا تھا۔

''اس سے تو اچھا تھا میں اسکا پیدا ہوتے ہی گلا گھونٹ دیتی۔۔'' مارتھا اٹھتے بیٹھتے ہوئے اسے بددعائیں دے رہی تھی اور اس کے چھوٹے بہن بھائی منہ چھپائے گھر بیٹھے ہوئے تھے اور انہوں نے سکول جانا چھوڑ دیا تھا کیونکہ وہاں کی کمیونٹی کے بچے ان پر مونیکا کے حوالے سے فقرے کستے اور ان کو تحمل کے ساتھ برداشت کرنا کوئی اتنا بھی آسان کام نہیں تھا۔۔

''میں چھوڑوں گا نہیں اسے۔۔'' مونیکا کا چھوٹا بھائی آنکھیں لال کیے سارا دن بیٹھ کر ایک ہی فقرے کی گردان کرتا تھا۔ اس کا بس نہیں چلتا تھا کہ وہ اپنی بہن کو کھڑے کھڑے گولی مار دیتا، اوپر سے جارج کو اس علاقے کے کونسلر نے گھر خالی کرنے کے لیے دن رات تنگ کر رکھا تھا۔

دوسری طرف مونیکا،، ذوالکفل کے ساتھ عمرہ کر کے واپس آئی تو بہت پرسکون تھی اور دونوں لاہور میں اپنی نئی اور خوشگوار زندگی کا آغاز کر چکے تھے، مذہب کی تبدیلی نے مونیکا کی زندگی میں ایک ٹھہراؤ سا پیدا کر دیا تھا، اسکے اندر کا اضطراب اور بے چینی ختم ہو چکی تھا اور سونے پہ سہاگہ، اللہ نے جلد ہی اسے خوشخبری سنا دی تھی اور اس خبر نے ان دونوں کی زندگی میں ایک خوشگوار تبدیلی پیدا کر دی تھی۔

''اللہ مجھے جو بھی اولاد دے گا میں اس کو حافظ قرآن بناؤں گی۔۔'' اس دن کھانا ٹیبل پر لگاتے ہوئے مونیکا نے بڑے پرجوش انداز میں اپنے شوہر کو بتایا تو اسکا نوالہ منہ کی طرف لے جاتا ہوا ہاتھ رک گیا۔

''مونیکا اس سے پہلے تم میری ایک بات مانو گی۔۔؟؟؟'' ذولکفل کے لہجے میں کچھ تھا وہ ٹھٹک گئی اور سوالیہ نگاہوں سے اسکی طرف دیکھنے لگی۔

''آپ کی ہر بات ہی تو مانتی ہوں۔۔'' اس کے چہرے پر بے ریا مسکراہٹ تھی۔

''میرے خیال میں ہمیں اپنے پیرنٹس سے معافی مانگ کر ان کو منا لینا چاہیے، وہ لوگ ہم سے خفا ہیں۔۔''

''کیا مطلب۔۔۔؟ میں سمجھی نہیں۔۔۔'' مونیکا نے الجھ کر اسکا چہرہ دیکھا۔

''میں چاہتا ہوں ہم دونوں ملتان جائیں اور میں تمہیں اپنی حویلی میں لے جا کر تمہیں، تمہارا حق دلاؤں تاکہ کل کو میری اولاد کو کوئی مسئلہ نہ ہو۔۔''

''کیا وہ لوگ مجھے قبول کر لیں گے۔۔'' مونیکا کے دل کی دھڑکنیں بے ربط ہوئیں۔

''تھوڑا مشکل ضرور ہے لیکن ناممکن نہیں۔۔۔'' وہ پرامید تھا۔

''بس ٹھیک ہے پھر ہم لوگ کل ہی ملتان کے لیے نکل جاتے ہیں۔۔'' وہ فوراً تیار ہو گئی اور ذوالکفل کے چہرے پر ایک بے ساختہ

مسکراہٹ در آئی کیونکہ اپنی شادی شدہ زندگی کے اس مختصر عرصے میں اسے اندازہ ہو گیا تھا کہ مونیکا کی طبعیت میں بے انتہاء لچک تھی اور ذوالکفل کی باتوں پر وہ آنکھیں بند کر کے یقین کر لیتی تھی اور اسکا روز بروز بڑھتا ہوا یہ یقین ذوالکفل کی اسکے حوالے سے ذمے داریوں میں مزید اضافہ کر رہا تھا۔

☆......☆......☆

ارسل نے جھنجھلا کر واڈروب کا پٹ بند کیا اور سیل فون کان سے لگا کر بیڈ پر بیٹھ گیا۔۔۔

دوسری طرف فون کال پر رومیصہ تھی۔

جس نے آج خلاف معمول کوئی تیسری دفعہ اسے کال کی تھی اور اسے عجیب سی بے چینی لاحق تھی، جبکہ ارسل مر کر بھی اسے نہیں بتا سکتا تھا کہ آج اسکا اور درشہوار کا نکاح ہونے جا رہا ہے، کیونکہ رومیصہ جیسی جذباتی لڑکی سے کوئی بعید بھی نہیں تھا کہ وہ وہاں شادی ہال میں پہنچ کر ایک ہنگامہ کھڑا کر دیتی۔

''رومی میری جان، کیوں اتنا زیادہ پچی ہو رہی ہو تم۔۔۔'' وہ ہر ممکن اسے مطمعن کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

''مجھے کچھ نہیں پتا ارسل، تم بس ہر حال میں کل اسلام آباد واپس آؤ۔۔۔'' وہ ضدی انداز میں بولی۔

''آخر ہوا کیا ہے، کچھ پتا بھی تو چلے۔۔۔'' وہ پریشان ہوا۔

''مجھے ڈاکٹر کے پاس جانا ہے، عجیب سی طبعیت ہو رہی ہے میری ان دنوں۔۔'' رومیصہ کی اس بات پر وہ ہلکا سا پریشان ہوا۔

''اچھا تم ٹینشن مت لو، میں کل آنے کی کوشش کرتا ہوں۔۔۔'' ارسل نے فوراً ہی دل ہی دل میں حساب کیا اور جلدی سے جوتے پہننے لگا، اسے شادی ہال میں پہنچنا تھا کیونکہ رومیصہ کی کال کے دوران بار بار شاہ میر کی کالز آ رہی تھیں۔۔

''تم آ رہے ہو ناں۔۔۔؟'' رومیصہ مشکوک ہوئی۔

''ارے یار کیوں نہیں آؤں گا، مجھے کیا تمہاری حالت کا اندازہ نہیں ہے۔'' اس کے محبت بھرے انداز پر وہ تھوڑا مطمعن ہوئی۔

''اچھا فون بند کرو تم، بعد میں بات کرتا ہوں تم سے، کیونکہ ماموں کی کال آ رہی ہے بیچ میں۔۔'' ارسل نے نرم لہجے میں اسے کہا تو وہ خلاف توقع مان ہی گئی۔ رومیصہ سے بات کر کے وہ پریشان ہوا اور المیہ یہ تھا کہ وہ یہ پریشانی اسکے ساتھ بالکل بھی شیئر نہیں کر سکتا تھا۔۔

وہ غیر ارادی طور پر ڈریسنگ کے شیشے کے سامنے آن کھڑا ہوا، فان کلر کے پینٹ کوٹ میں اسکے سارے وجود پر بیزاری چھائی ہوئی تھی، اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ میر ہاؤس سے کہیں دور بھاگ جائے۔ وہ درشہوار نام کا کوئی بھی طوق اپنے گلے میں نہیں ڈالنا چاہتا تھا لیکن حالات اسے اس نہج پر لے آئے تھے جہاں پر اس کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔ اسی وقت ملازمہ دروازہ ہلکا سا ناک کر کے اندر داخل ہوئی، اسکے ہاتھ میں پھولوں کے گلدستے تھے جو وہ اسکے کمرے میں سجانے کے لیے لائی تھی۔

''اٹھاؤ یہ پھول شول، کوئی ضرورت نہیں ہے میرے کمرے میں یہ گند پھیلانے کی۔۔'' اس نے اپنا غصہ ملازمہ پر اتارا، تو وہ سہم کر اسے دیکھنے لگی۔

''یہ تو بڑی بیگم صاحبہ کا حکم ہے، وہ خفا ہونگیں۔۔۔'' ملازمہ نے ہلکا سا جھجک کر کہا۔

''جو خفا ہوتا ہے، وہ ہوتا رہے، تم جاؤ یہاں سے۔۔'' اسکے مشتعل انداز پر ملازمہ گھبرا کر بکے اسکے بیڈ پر رکھ کر کمرے سے نکل گئی۔

ارسل نے بیڈ کی سائیڈ پر رکھا بکے غصّے سے اٹھا کر دیوار پر دے مارا۔ اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ پورے گھر کی اینٹ سے اینٹ بجا دیتا، اسی وقت اسکے سیل فون پر میر حاکم علی کی کال آنے لگی، اسکا دماغ ایکدم ٹھکانے پر آیا اور اس نے ایک لمبا سانس خارج کر کے خود کو نارمل کیا اور ان کی کال اٹینڈ کی، اور دوسری جانب حسب توقع وہ اسے شادی ہال میں آنے کا حکم دے رہے تھے اور اس حکم کو ٹالنا کم از کم اس کے اختیار میں نہیں تھا۔

☆......☆......☆

میر ہاؤس پر کسی نے ڈرون حملہ ہی تو کیا تھا۔۔۔!!!!

پورے گھر میں ایسا زلزلہ آچکا تھا جس نے اسکی بنیادوں کو ہلا کر رکھ دیا تھا اور اس حادثے کی سب سے پہلے خبر بھی تاجدار بیگم کو ہوئی تھی۔۔

اس وقت سب مہمان ہوٹل جا چکے تھے جب انابیہ کی تاجدار بیگم کو کال آئی، جسے سنتے ہی ان کا رنگ فق ہوا، وہ گھر کے کمروں کو لاک لگوا رہی تھیں تاکہ مکمل سکون اور تسلی کے ساتھ شادی ہال میں جا سکیں۔

''بی بی جی ارسل صاحب کے کمرے میں فریش پھول اور بکے رکھ دیئے ہیں۔۔'' ایک ملازمہ دوپٹے سے ہاتھ صاف کرتی ہوئی اندر داخل ہوئی تو سامنے تاجدار بیگم کا چہرہ ہلدی کی طرح زرد ہوا ہوا تھا، ملازمہ گھبرا کر پانی کا گلاس لینے کے لیے کچن کی طرف دوڑی۔

وہ صوفے پر بیٹھیں ہوئیں لمبے لمبے سانس لے کر اپنی رکی ہوئی سانسوں کو ہموار کرنے کی بمشکل کوشش کر رہی تھیں۔ اسی وقت ہال کمرے کی سیڑھیوں سے تیزی سے اترتا ہوا ارسل ان کی حالت دیکھ کر چونکا۔

''کیا ہوا ممانی جان، آپ گئیں نہیں ہوٹل۔۔۔؟'' وہ پریشانی سے ان کے پاس آیا۔

''ادھر آؤ ارسل۔۔۔ میری بات سنو بیٹھ کر۔۔۔'' وہ خوفزدہ انداز میں کھڑی ہوئیں، ارسل انکی حالت دیکھ کر فکرمند ہوا، تاجدار بیگم نے صدمے کی سی کیفیت میں اسکا ہاتھ پکڑا تو ارسل کو احساس ہوا کہ وہ برف کی طرف سرد ہو چکیں تھیں۔۔

''کیا ہوا ہے ممانی جان۔۔؟ سب خیریت تو ہے ناں۔۔؟'' وہ گھبرا گیا۔

''تم جلدی سے اپنے ماموں کو کال کرو، انہیں بتاؤ، ہم پر قیامت ٹوٹ گئی ہے۔ فوراً گھر پہنچیں۔'' تاجدار بیگم کے منہ سے لفظ

ٹوٹ ٹوٹ کر نکلے، اور ارسل کے اندر انہونی کا احساس جاگا اور اسکا پہلا دھیان درشہوار کی طرف ہی گیا۔

''بتائیں تو سہی، ہوا کیا ہے۔؟ تا کہ اس حساب سے انہیں بلوا سکوں۔'' ارسل نے ان کا ہاتھ پکڑ کر زبردستی صوفے پر بیٹھایا اور ملازمہ کے ساتھ سے پانی کا گلاس لے کر ان کے منہ سے لگایا، جسے وہ ایک ہی سانس میں پی گئیں۔

اسی وقت حواس باختہ انداز میں شاہ میر اور وہاج ہال کمرے میں داخل ہوئے، ان کے پیچھے دلہن بنی ہوئی انابیہ انتہائی سہمے ہوئے انداز میں اندر آئی، ان دونوں کو دیکھ کر تاجدار بیگم خوفزدہ انداز میں کھڑی ہوئیں۔۔

''پتا چلا درشہوار کا۔۔؟'' تاجدار بیگم کے اس جملے کو سنتے ہی ارسل کے سر پر پورے گھر کی چھت آن پڑی، اس نے بوکھلا کر شاہ میر اور وہاج کی طرف دیکھا، جن کے چہرے بہت سی ان کہی داستانیں سنا رہے تھے۔

''پتا چلتا تو اس وقت وہ خود نہیں اسکی لاش یہاں پڑی ہوتی۔۔'' وہاج کا مشتعل انداز ارسل کو سارا معاملہ سمجھا گیا، وہ سمجھ چکا تھا کہ درشہوار اپنا کارنامہ سرانجام دے چکی ہے، اگرچہ اس سے پورے خاندان کی عزت داؤ پر لگ گئی تھی لیکن ارسل کو دل ہی دل میں ایک کمینی سی خوشی کا احساس ہوا، بظاہر اس نے اپنے چہرے پر حد درجہ پریشانی طاری کر رکھی تھی لیکن وہ اب اندر سے کافی حد تک ریلکس ہو چکا تھا۔۔

''سچ سچ بتاؤ بیا، تم سے کوئی ذکر کیا تھا اس نے۔۔؟'' تاجدار بیگم انابیہ کی طرف لپکیں اور التجائیہ نظروں سے اسکی طرف دیکھا۔

''خدا کی قسم تائی اماں مجھے نہیں پتا، میں تو برائیڈل روم میں تھی، اسی نے سلمٰی بوا کو گھر بھیجا تھا زبردستی۔۔'' انابیہ کی آنکھوں سے آنسو ٹپکے، اسکے لہجے کی سچائی پر ایمان لا کر تاجدار بیگم صوفے پر بیٹھ گئیں اور دوپٹہ منہ پر رکھ کر رونے لگیں۔۔

''وہ ہم سب کی عزت خاک میں ملا کر جا چکی ہیں، میں چھوڑوں گا نہیں اسے۔۔'' وہاج جس وقت آپے سے باہر ہو رہا تھا اور اسی وقت میر حاکم ہال کمرے کا دروازہ کھول کر اندر داخل ہوئے، ان کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں اور یقیناً نمیرہ اور ندرت امی ان کو اس سانحے سے باخبر کر چکیں تھیں۔ ان کو دیکھ کر تاجدار بیگم بوکھلا کر کھڑی ہوئیں۔ ان کے پیچھے محتشم علی اور میر خاقان تھے، جس طوفان سے وہ ڈر رہی تھیں وہ پوری قوت کے ساتھ آ چکا تھا۔

☆......☆......☆

درشہوار کو ہادی ہاؤس کے گیراج میں رکھے سامان کے پیچھے چھپے ہوئے ایک گھنٹہ ہو چکا تھا۔۔

اس وقت مری کے پہاڑوں پر ایک گہری تاریک رات اپنے پنجے گاڑ چکی تھی اور آج تو آسمان پر دور دور تک کوئی ستارے بھی نہیں تھے، وہ ٹیکسی کروا کر پارلر سے سیدھی وہیں پہنچی تھی اور دبے قدموں سے اس گھر کے گیراج میں آ کر بیٹھ گئی، ان کے گھر میں چاروں طرف قناتیں لگی ہوئی تھیں اس لیے وہ خاصی مطمئن تھی کہ یہاں کا منظر وہاں سے نہیں دیکھا جا سکتا تھا۔۔

وہ بے چینی سے اس بات کی منتظر تھی کہ ہادی کا ملازم گھر سے باہر نکلے اور وہ موقع پر اندر گھس جائے، اتنا تو اسے بھی اندازہ تھا کہ

ہادی اور سعد دونوں ہی اس وقت گھر پر نہیں تھے، اور نہ جانے کیوں اسے اس بات کی شدید خوش فہمی تھی کہ میر ہاؤس کے مکینوں کا دھیان کبھی بھی اس گھر کی طرف نہیں جا سکتا تھا۔ اسی

وقت اس نے ہادی کے ملازم کو گنگناتے ہوئے باہر جاتے دیکھا۔۔۔

رات کے ملگجے اندھیرے میں وہ آہستگی سے اٹھی، اور دیوار کی اوٹ سے جھانک کر دیکھا، ملازم کے ہاتھ میں بڑے بڑے دو شاپر تھے اور جیسے وہ شاید کوڑے کے ڈرم میں ڈالنے کے لیے لے جا رہا تھا۔

درشہوار کا دل بُری طرح سے دھڑکا، وہ اس وقت اپنی ضد کے ہاتھوں مجبور ہو کر ہادی کے گھر آئی تھی، جس نے اسے مہندی کی شام بُری طرح سے دھتکارا تھا اور اس نے اسی وقت دل ہی دل میں اس سے بدلہ لینے کی ٹھان لی تھی اور درشہوار جو ٹھان لیتی تھی اس سے ایک انچ بھی ہٹانا انتہائی مشکل کام تھا۔

وہ ملازم سے نظریں بچا کر تیزی سے گھر کے اندر داخل ہوئی اور سیڑھیاں چڑھ کر ہادی کے بیڈروم میں داخل ہو گئی، اس نے بڑے اطمینان سے اپنا چھوٹا بیگ اسکی واڈروب میں رکھا اور بڑے مطمعن انداز سے بیڈ پر لیٹ گئی۔ وہ اب بڑے سکون سے اندازہ کر سکتی تھی کہ اس وقت میر ہاؤس میں کیا قیامت ٹوٹی ہوئی ہو گی۔ اسے یہ بھی یقین تھا کہ اس گھر کے مکین اس خبر کو ہر ممکن چھپانے کی کوشش کریں گے۔

دوسری طرف میر ہاؤس کے ہال کمرے میں اس وقت موت کا سا سناٹا تھا، میر محتشم کے کندھے جھکے ہوئے اور خاقان علی کے چہرے پر ایک مبہم سا استہزائیہ تاثر تھا جو بہت غور کرنے پر ہی سمجھ میں آ سکتا تھا۔

''وہ منحوس لڑکی جہاں ملے بس اسے گولی ماردو، اس گھر میں اسکی لاش بھی نہیں آنی چاہیے۔۔۔'' حاکم علی نے فون پر کسی کو سرد لہجے میں احکامات دیئے اور تاجدار بیگم سمیت سب نے دہل کر ان کے پتھریلے چہرے کی طرف دیکھا اور سب کی سانس رک گئی۔۔

''میں اس لڑکی کو پورے خاندان کے لیے عبرت کا نشان بنا دوں گا، آئندہ اس خاندان کی کوئی بھی لڑکی ایسی حرکت کرنے سے پہلے سو بار سوچے گی۔'' وہ مشتعل انداز میں اپنے ارادوں سے آگاہ کر رہے تھے۔

''لیکن ابا جی یہ بتائیں اب کرنا کیا ہے۔۔؟'' شارقہ بیگم نے تھوک نگلتے ہوئے بولنے کی ہمت کی۔ وہ بھی شادی ہال سے گھر آ چکیں تھیں اور وہاں ندرت بیگم ہی سارے خاندان کو سنبھال رہی تھیں، ابھی یہ خبر گھر کے بڑوں کے درمیان ہی تھی اور اسے ہر ممکن چھپایا جا رہا تھا۔

'' سارا قصور اس جاہل عورت کا ہے میں اسے نہیں چھوڑوں گا۔۔'' محتشم علی نے سرخ آنکھوں سے اپنی بیوی کی طرف دیکھا۔ تاجدار بیگم اپنے میاں کا جارحانہ مزاج دیکھ کر سہم گئیں، وہ جانتی تھیں کہ آنے والا وقت ان کے لیے کتنا سنگین ہو سکتا ہے۔۔۔

''چھوڑوں گا تو میں بھی کسی کو نہیں، لیکن یہ وقت جوش سے نہیں ہوش سے کام لینے کا ہے محتشم علی۔۔۔'' حاکم علی جھنجھلا کر گویا ہوئے۔ ''تم لوگ ہمیشہ اپنی جذباتیت سے معاملات کو خراب کر دیتے ہو، عمر گذر گئی سیاست میں لیکن معاملات کو ہینڈل کرنا نہ آیا۔''

”مجھے کچھ سمجھ نہیں آ رہی میں کیا کروں ۔۔؟“ محتشم صاحب نے اذیت کی انتہاء پر اپنے سر کے بال کھینچے، تو تاجدار بیگم کا سانس رک گیا۔انہوں نے کب اپنے میاں کو اس حالت میں دیکھا تھا۔

”فی الحال محتشم تم اور خاقان جاؤ اور برہان کا ولیمہ نبٹاؤ، کہہ دینا کہ میری طبعیت ٹھیک نہیں اس لیے درشہوار اور ارسل کا نکاح بعد میں ہوگا۔۔“ وہ اپنے ہاتھ کی چھڑی پر زور ڈال کر کھڑے ہوئے، خاقان علی نے گھبرا کر انکی طرف دیکھا۔۔

”ابا جی لوگ طرح طرح کے سوال کریں گے۔۔۔“

”لعنت بھیجو تم لوگوں پر۔ابھی اس خبر کا دھواں تک نہیں نکلنا چاہیے باہر، ورنہ بہت جگ ہنسائی ہوگی۔میں، تاجدار اور ارسل کے ساتھ اسلام آباد جا رہا ہوں اور تم سب لوگ یہی کہو گے کہ مجھے انجائنا کا اٹیک ہوا ہے اور درشہوار اور اسکی ماں میرے ساتھ ہیں۔۔“ ان کے اگلے حکم پر تاجدار بیگم نے کچھ سکون کا سانس لیا، وہ ویسے بھی یہاں رہ کر مہمانوں کا سامنا کرنے سے گھبرا رہی تھیں۔

”لیکن بابا جان، سب لوگ اسلام آباد پہنچ جائیں گے آپکی خیریت پوچھنے۔۔۔“ خاقان نے گھبرا کر کہا۔

”تم آج کی اس مصیبت کو نبٹاؤ، کل کی کل دیکھی جائے گی۔۔۔“ وہ بیزار لہجے میں گویا ہوئے۔

اسی وقت تھکے تھکے انداز میں وہاج اور شاہ میر اندر داخل ہوئے، ان کے جھکے ہوئے کندھوں کو دیکھ کر اندر موجود لوگوں کو اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ لوگ درشہوار کی تلاش میں ناکام لوٹے ہیں۔

”مجھے چوبیس گھنٹے کے اندر اندر درشہوار زندہ یا مردہ حالت میں چاہیے ورنہ میں تم دونوں کو گولی مار دوں گا۔۔“ میر حاکم کی اس عجیب وغریب دھمکی پر وہاج اور شاہ میر نے بوکھلا کر ان کی طرف دیکھا جہاں پر کسی کے لیے بھی کوئی رعایت نہیں تھی۔۔۔



صائمہ اکرم چوہدری کا خوبصورت ناول **شہزاد** ابھی جاری ہے۔بقیہ واقعات اگلے ماہ پڑھیے۔

بہترین نئے اُردو ناول پڑھنے کیلئے وزٹ کرتے رہیں ۔۔۔ http://kitaabghar.com

میر ہاؤس میں اس وقت موت کا سکوت طاری تھا۔۔۔!!!

ایسی خاموشی جو طوفان کے گذر جانے کے بعد گھر کے در و بام سے لپٹ جاتی ہے۔۔۔!!!

درشہوار اس گھر کے مکینوں کو ایسا گھاؤ لگا گئی تھی، جس کو بھرنے کے لیے بہت زیادہ عرصہ درکار تھا۔ وہ اس گھر کی سب سے ضدی اور باغی لڑکی تھی اور اس نے قدم بھی ایسا اٹھایا تھا جو اس گھر کی باقی لڑکیوں میں سے کوئی سوچ بھی نہیں سکتی تھی۔

ندرت بیگم اور گھر کے بڑوں نے برہان اور انابیہ کا ولیمہ تو جیسے تیسے نبٹا دیا تھا لیکن ان کے چہروں سے جھلکتی پریشانی ان کے رشتے داروں کی زیرک نگاہوں سے چھپی نہیں رہ سکی تھی۔ اس کے باوجود ان لوگوں نے کسی نہ کسی طرح سب کو مطمئن کر ہی دیا تھا۔ اوپر سے میر حاکم علی کے چھوٹے انجائنا اٹیک کی خبر نے بہت سے لوگوں کے منہ وقتی طور پر بند کر دیئے تھے، اور سچ بات تو یہ تھی کہ کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اس خاندان کی کوئی لڑکی ایسی بھی کوئی حرکت کر سکتی ہے اس لیے اس طرف تو کسی کا دھیان جا ہی نہیں سکتا تھا۔

حاکم علی صاحب، تاجدار بیگم، وہاج اور ارسل کے ساتھ اسلام آباد کے لیے نکل گئے تھے جبکہ شاہ میر اور برہان دونوں پاگلوں کی طرح درشہوار کی تلاش میں تھے۔ ایک ایک جگہ چھان ماری تھی لیکن درشہوار کی کہیں سے بھی کوئی اطلاع نہیں مل رہی تھی۔ فی الحال گھر کے صرف خاص ملازمین کو ہی اس بات کی خبر تھی اور باقیوں سے اس خبر کو حتی الامکان چھپایا جا رہا تھا۔

میر محتشم کے چند ہی گھنٹوں میں کندھے جھک گئے تھے، انہیں لگ رہا تھا جیسے وہ اب ساری زندگی اپنے باپ اور بھائی کے سامنے سر اٹھا کر بات نہیں کر سکیں گے۔ انہیں دل ہی دل میں درشہوار سے سخت نفرت اور بیزاری محسوس ہو رہی تھی۔

دوسری طرف انابیہ حجلہ عروسی میں ساری رات برہان کا انتظار کرتی رہی۔ اس کے کمرے کو تاجدار بیگم نے تازہ پھولوں سے سیٹ کروایا تھا جو اس وقت مرجھا چکے تھے اور ان پھولوں سے زیادہ مردنی تو انابیہ کے چہرے پر چھائی ہوئی تھی۔ وہ جانتی تھی کہ اس وقت ایک ایک پل میر ہاؤس کے مکینوں پر قیامت کی طرح گذر رہا ہوگا، خود اسکا اپنا دل وہم اور اندیشوں سے لبریز تھا، آنے والے وقت کا خوف اسکے سارے وجود پر آکاس بیل کی طرح چھایا ہوا تھا۔

درشہوار جاتے جاتے ایک دفعہ تو اس خاندان کی باقی لڑکیوں کو زندہ درگور کر گئی تھی اور انابیہ جانتی تھی کہ اسکی یہ غلطی اس خاندان کی تاریخ میں کبھی بھی معاف نہیں کی جائے گی اور اسکا خمیازہ آنے والی نسلوں کو بھی بھگتنا پڑے گا۔

صبح کے کوئی چار بجے تھے جب برہان بیزار انداز میں کمرے میں داخل ہوئے، اس وقت انابیہ اپنے دلہن والے روپ میں موجود تھی اور اسے دیکھ کر برہان نے یوں شکل بنائی جیسے اس کی خرابی دماغ کا یقین آ گیا ہو۔

”تم کیا پاگلوں کی طرح ابھی تک اسی حلیے میں بیٹھی ہو۔۔؟؟؟“

انہوں نے بیزاری سے جوتا اتار کر پاؤں سے ایک سائیڈ پر کیا، انابیہ کا چہرہ خفت اور شرمندگی سے سرخ ہو گیا۔ اسے لگا جیسے اسکی اوقات اس جوتے سے بھی گئی گذری ہو۔

''بس چینج کرنے ہی والی تھی۔۔۔'' وہ بوکھلا کر کھڑی ہوئی تو برہان نے اسکا گھبرایا ہوا چہرہ غور سے دیکھا۔

''سچ سچ بتاؤ، تمہیں پتا تھا درشہوار کی اس حرکت کا۔۔۔''؟ انہوں نے ایکدم ہی اس سے پوچھا تو اس کے چہرے کا رنگ اڑا۔

''خدا کی قسم برہان! میرے تو فرشتوں کو بھی اس بات کی خبر نہیں تھی، بلکہ ہم میں سے کوئی بھی نہیں جانتا تھا کہ اس کے دماغ میں کیا چل رہا ہے۔۔'' انابیہ نے بوکھلا کر صفائی دی، اور حقیقت بھی یہی تھی کہ درشہوار نے اس بات کا دھواں تک نکلنے نہیں دیا۔

''اس منحوس نے جو پورے خاندان کے سر میں خاک ڈالی ہے اسکا انجام بہت بُرا ہوگا۔۔'' انابیہ نے الجھ کر اس گھر کے فارن کوالفائیڈ شخص کا چہرہ دیکھا اور اسے برہان اور میر حاکم کے چہرے پر موجود کرختگی میں پہلی دفعہ کوئی فرق محسوس نہیں ہوا۔

ان دونوں کے درمیان ماضی میں بھی کوئی اچھا اور خوشگوار تعلق تو کبھی بھی نہیں رہا تھا لیکن درشہوار کی اس باغیانہ حرکت نے اسکی شادی شدہ زندگی کی پہلی صبح کا آغاز بھی خاصا بدصورت کر دیا تھا۔

میر ہاؤس میں درشہوار کی گمشدگی کی خبر کو حتی الامکان طور پر چھپایا جا رہا تھا جو مہمان یہاں موجود تھے، وہ یہی سمجھ رہے تھے کہ درشہوار اس وقت اپنی ماں اور دادا کے ساتھ اسلام آباد گئی ہوئی ہے اور اسلام آباد والے گھر میں بھی کسی کو میر حاکم سے ملنے نہیں دیا جا رہا تھا ،لیکن اندرون خانہ وہ سب لوگ درشہوار کی تلاش میں کتوں کی طرح بو سونگھتے پھر رہے تھے۔ میر محتشم کا تو بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ اپنی لاڈلی کو پاتال میں سے بھی نکال کر لے آئیں اور اسے چوک میں پھانسی پر لٹکا دیں۔

دوسری طرف طوبیٰ اور نمیرہ دونوں پچھلے برآمدے میں رکھے ہوئے لکڑی کے بڑے جھولے میں بیٹھی ہوئیں تھیں، ان دونوں کے چہروں پر بھی گہری اداسی تھی لگتا تھا درشہوار جاتے جاتے سب کے چہروں کی رونق بھی چھین کر لے گئی ہو۔

''درشہوار نے اچھا نہیں کیا، ماموں لوگ اسے زندہ نہیں چھوڑیں گے۔۔'' نمیرہ نے مضطرب انداز میں اپنی سب سے چھوٹی انگلی کا ناخن چبایا۔ اس سے پہلے کہ طوبیٰ اس کی بات کا کوئی جواب دیتی، شاہ میر دروازہ کھول کر باہر نکلا، اس کے بال بکھرے ہوئے اور آنکھیں متورم تھیں، اسکے وجود پر چھائی کثافت اور جھنجھلاہٹ دُور ہی سے دیکھائی دے رہی تھی۔

''تم جاؤ نمیرہ، مجھے بات کرنی ہے طوبیٰ سے۔۔'' شاہ میر کا لہجہ اتنا سرد تھا کہ نمیرہ ایک جھٹکے سے اٹھی اور برآمدے سے نکل گئی۔

شاہ میر آہستگی سے چلتا ہوا نمیرہ والی جگہ پر اس کے برابر میں آ کر بیٹھ گیا، وہ اس وقت ضبط کی انتہاء پر تھا ایسا لگتا تھا جیسے وہ خود کو بمشکل سمیٹے ہوئے گھوم رہا ہو، طوبیٰ نے تاسف بھری نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا وہ آنکھیں بند کیے ٹانگیں پھیلائے ہوئے ایسے بیٹھا تھا جیسے اپنے دامن میں صدیوں کی تھکن سمیٹ کر لے آیا ہو۔ طوبیٰ نے ہلکا سا جھجک کر اپنا نرم ہاتھ اسکے مضبوط ہاتھ پر رکھا، شاہ میر نے اپنی لہو

رنگ آنکھیں کھولیں، ان میں تیرتے پانیوں سے طوبیٰ نے بمشکل نظریں چرائیں۔۔۔

"تمہارے خیال میں وہ کس کے ساتھ گئی ہوگی۔۔؟" شاہ میر نے نظریں چرا کر رنجیدہ لہجے میں پوچھا۔

"میں کچھ کہہ نہیں سکتی، ایز سچ تو اس کا ایسا کسی کے ساتھ بھی تعلق نہیں تھا۔۔" طوبیٰ نے ہلکا سا جھجک کر جواب دیا۔

"کوئی لڑکی اتنا بڑا قدم بغیر کسی سہارے کے نہیں اٹھا سکتی، تمہارا کیا خیال ہے کہ کیا وہ ہادی۔۔۔" شاہ میر ضبط کی انتہاء پر تھا اس لیے اس نے اپنی بات ادھوری چھوڑی، لیکن اس سے پہلے ہی طوبیٰ فوراً نفی میں سر ہلانے لگی۔

"میں نے پہلے بھی بتایا تھا میرو، اس کی طرف سے ایسا کوئی رسپانس نہیں تھا۔۔"

"میں مان ہی نہیں سکتا۔۔" وہ ایک دم چلا کر بولا تو طوبی سہم گئی اور خوفزدہ نگاہوں سے شاہ میر کی طرف دیکھنے لگی، جسکی آنکھوں سے بس لہو ٹپکنے کی کسر رہ گئی تھی اور اسے بھی شاید اپنی غلطی کا احساس ہو گیا تھا اس لیے اس نے جھنجھلا کر اپنی آنکھیں بند کر لیں اور پاؤں سے جھولا جھلانے لگا۔

ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ اپنے حواسوں میں نہ ہو، طوبیٰ کو پہلی دفعہ اس پر ترس آیا، وہ سمجھ سکتی تھی کہ درشہوار کی اس حرکت نے اس گھر کے مردوں کو کتنی بُری طرح سے ہلا کر رکھ دیا تھا، اور شاہ میر کو تو اس پر سب سے زیادہ مان تھا۔

☆......☆......☆

اللہ اکبر، اللہ اکبر۔۔۔

صبح کے اولین سحر آفرین لمحات میں دعوت عام کی آواز چاروں طرف گونج رہی تھی۔۔۔

ہادی کا ملازم گل خان، وضو کرنے کیلئے کمرے سے نکلا تو اسے سیٹنگ روم کی سیڑھیوں پر کیچڑ کے کچھ نشان نظر آئے، اسکا ماتھا ٹھنکا، اور اس نے ان قدموں کے تعاقب میں دیکھا، جوتے کے نشان پہلی منزل کی طرف جا رہے تھے۔ وہ فکرمندانہ انداز میں اوپر کی طرف بڑھا۔۔۔

قدموں کے نشانات ہادی کے کمرے کے باہر آکر ختم ہو گئے تھے، گل خان نے چند لمحے ان پر غور کیا تو اسے اندازہ ہوا کہ یہ کسی مرد کے جوتے کے نشانات نہیں تھے۔ وہ دبے قدموں دروازے کی طرف بڑھا۔

جیسے ہی اس نے دروازے کا ہینڈل گھمایا، کمرہ اندر سے لاک تھا، گل خان پریشان ہوا، وہ عجلت بھرے انداز میں سیڑھیاں اتر کر نیچے گیا اور اپنے پاس رکھیں ایکسٹرا چابیاں اٹھا کر لے آیا، اتنا تو اسے بھی اندازہ ہو گیا تھا کہ اندر کمرے میں کوئی موجود ہے اور ہادی یا سعد اگر واپس آتے تو اسے سب سے پہلے پتا چلتا اور ویسے بھی پورچ میں دونوں کی گاڑیاں موجود نہیں تھیں۔۔۔

گل خان نے بہت آہستگی کے ساتھ ہینڈل میں چابی گھمائی اور دروازہ کھول کر ہلکا سا اندر جھانکا، سامنے کا منظر دیکھ کر اس کے ہوش اڑ گئے کیونکہ درشہوار کمبل اوڑھے ہادی کے بیڈ پر بڑے مزے سے سو رہی تھی اور کمرے کا اے سی چل رہا تھا۔ وہ اس طرح سے مطمئن

ہو کر لیٹی ہوئی تھی جیسے کسی گھر میں خصوصی مہمان بن کر آئی ہو۔۔۔

گل خان کی چھٹی حس نے خطرے کا الارم بجایا، وہ اچھی طرح سے جانتا تھا کہ پڑوس میں میر خاندان کے گھر میں اسی لڑکی کی شادی کا فنکشن تھا کیونکہ اسکی شرارتوں کا سب سے زیادہ نشانہ انہی کا گھر بنتا تھا اس وجہ سے وہ کم از کم درشہوار کے نام سے تو اچھی طرح سے واقف تھا اور دوسری طرف اس گھر کے چوکیدار سے اسکی اچھی علیک سلیک تھی، اور اسی سے گپ شپ کے دوران اسے میر ہاؤس کی کئی خبریں مل جاتی تھیں۔ درشہوار کا رات کے اس پہر ان کے گھر میں موجود ہونا کوئی چھوٹی بات نہیں تھی۔۔۔

گل خان نے آہستگی سے کمرے کا دروازہ بند کیا اور تیز تیز قدموں سے سیڑھیاں اتر کر نیچے سیٹنگ روم میں آگیا، اس نے اپنے سیل فون سے جلدی سے ہادی کا نمبر ملایا جو خلاف توقع پاورڈ آف جا رہا تھا، اس نے گھبرا کر سعد کا نمبر ملایا تو وہ بھی اسے بدقسمتی سے بند ہی ملا، اب اس کے پاس کوئی اور چارہ نہیں تھا اس لیے اس نے مجبوراً مسز عالیہ قریشی کا نمبر ملایا، جو اس وقت فجر کی نماز پڑھ کر اپنے کمرے میں آئیں تھیں، ہادی کے ملازم کی کال اتنی صبح دیکھ کر ان کا پریشان ہونا ایک فطری امر تھا اور آگے سے گل خان نے جو خبر انہیں سنائی تھی اسے سن کر مسز عالیہ قریشی ٹھیک ٹھاک پریشان ہوئیں۔

وہ میر حاکم کے خاندان سے اچھی طرح سے واقف تھیں اور مناہل کے حوالے سے وہ برہان اور درشہوار سے بھی دو دفعہ مل چکیں تھیں، ان کا ذہن یہ بات سن کر بُری طرح سے ڈسٹرب ہوا اور ٹھیک ڈیڑھ گھنٹے کے بعد وہ عبداللہ قریشی کے ساتھ مری میں ہادی کے گھر پہنچ چکیں تھیں۔

ان کی گاڑی جیسے ہی ہادی ہاؤس میں داخل ہوئی اس وقت مری میں ساون کے بادلوں نے ڈیرہ ڈال رکھا تھا، اور دیکھتے ہی دیکھتے بادلوں کو جوش آیا اور اس کے ساتھ ہی رم جھم کا سماں ہو گیا۔

مسز عالیہ قریشی نے ہی درشہوار کو آ کر اٹھایا تھا اور وہ انہیں دیکھ کر ہلکا سا بوکھلائی لیکن اس نے جلد ہی خود کو سنبھال لیا، عالیہ قریشی زمانہ شناس عورت تھیں اور ساری زندگی ان کی کورٹ کچہریوں میں گذری تھی لیکن انہیں اس بات کا اندازہ نہیں تھا کہ وہ اس وقت اپنی زندگی کا سب سے مشکل کیس اپنے گلے میں ڈالنے جا رہی ہیں۔

درشہوار جیسے جیسے بول رہی تھی، مسز عالیہ قریشی کے ہاتھوں سے حقیقتاً طوطے اڑتے جا رہے تھے، وہ انتہائی پریشان نظروں کے ساتھ اس لڑکی کی داستان سن رہی تھی، انہیں لگ رہا تھا جیسے وہ اپنے بیٹے کے بارے میں پہلی دفعہ سے جان رہی ہوں یا پھر وہ جس کے بارے میں بتا رہی ہے وہ کم از کم ہادی نہیں ہے۔

''تمہارا کہنے کا یہ مطلب ہے کہ ہادی نے تم سے شادی کا وعدہ کیا تھا اور اس کے بعد مکر گیا۔۔'' عالیہ قریشی کو یقین نہیں آیا۔

''جی آنٹی، وہ میری فیملی سے ڈر گیا تھا، اسے لگا کہ داجی کبھی نہیں مانیں گے۔۔۔'' درشہوار نے اپنی اداکاری میں رنگ بھرنے

کے لیے آنسو بھی نکال لیے۔

''میں نے مہندی والے دن تک اسکی منتیں کیں لیکن وہ اب ہر چیز سے انکاری ہو چکا ہے اور ان سارے محبت کے وعدوں کو بھلا چکا ہے جو اس نے کبھی مجھ سے کیے تھے۔۔'' درشہوار نے بھی آج انتہا کر دی، مسز قریشی نے بے یقین نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا۔

''اب وہ کہتا ہے کہ میں اس کے پیچھے پڑی ہوئی تھی اور اسے مجھ میں تو کوئی انٹرسٹ ہی نہیں، حالانکہ اس دن آپکی ویڈنگ اینورسری پر اس نے خود مجھے بلوایا تھا برہان بھائی کے ساتھ۔۔'' درشہوار اپنے پاس موجود سارے ہی پتے کھل کر کھیل رہی تھی۔

درشہوار کی باتوں نے مسز عالیہ قریشی کو ہلا کر رکھ دیا، وہ سوچ بھی نہیں سکتیں تھیں کہ ان کا بیٹا اتنی گھٹیا حرکت بھی کر سکتا ہے۔ یہی وجہ تھی کہ وہ نہ چاہتے ہوئے بھی عبداللہ قریشی صاحب کے سامنے رو پڑیں اور پریشان تو قریشی صاحب بھی کافی ہوئے لیکن وہ اس وقت ایک باپ ہونے کے ساتھ ساتھ ایک مضبوط قسم کے مرد بھی تھے اس لیے خود کو سنبھال گئے۔۔۔

''مجھے یقین نہیں آ رہا کہ ہادی ایسا کر سکتا ہے۔۔'' قریشی صاحب کا لہجہ بے یقین تھا۔

''کر دیا ناں وہی مردوں والی روایتی سوچ کا مظاہرہ۔۔'' وہ اپنے شوہر پر برس پڑیں تو انہوں نے بوکھلا کر اپنی صفائی دی۔

''میرا یہ مطلب تھا، ہادی کی تربیت ہم دونوں نے کی ہے اور ہم نے ہمیشہ اسے عورت کا احترام کرنا سکھایا ہے، اس لیے مجھے اس بات کا یقین نہیں آ رہا۔

''یقین تو مجھے بھی نہیں آ رہا تھا لیکن۔۔۔''

''لیکن کیا۔۔؟'' وہ بے تاب ہوئے۔۔

''کوئی لڑکی اپنی شادی والے دن اپنا گھر ایسے ہی چھوڑ کر نہیں آتی قریشی صاحب۔ اس کے پیچھے کوئی نہ کوئی مضبوط وجہ ضرور ہوتی ہے۔۔'' عالیہ قریشی اس وقت صرف اور صرف ایک جذباتی عورت تھیں۔ وہ بھول چکیں تھیں کہ وہ ایک ماہر قانون دان ہیں اور ان کے کریڈٹ پر انتہائی مشکل اور پیچیدہ کیس ہیں۔ وہ اس وقت اپنے بیٹے کو اپنی ہی عدالت کے کٹہرے میں کھڑا کر چکیں تھیں۔

''آپکی بات میں دم تو ہے لیکن۔۔۔'' انہوں نے اپنی بات ادھوری چھوڑی۔۔۔

''یاد رکھیے گا عبداللہ صاحب، اگر اس نے واقعی ایسا کیا تو میں اسے کبھی معاف نہیں کروں گی۔۔'' مسز عالیہ قریشی جذباتی ہوئیں۔

''چھوڑوں گا تو میں بھی نہیں اسے، لیکن اس سے پہلے ہر چیز کی تصدیق ضرور کروں گا۔۔'' قریشی صاحب اٹھ کر ٹہلنے لگے۔

دونوں میاں بیوی کو اتنا تو پتا تھا کہ وہ اس وقت اپنے دوستوں کے ساتھ پی سی بھوربن میں ہے اور قریشی صاحب نے ہوٹل کی ریسپشن پر کال کر کے اس کے کمرے کی ایکسٹینشن تک رسائی حاصل کر لی تھی۔ دوسری طرف ہادی اتنی صبح اپنے والد کی کال سن کر گھبرا گیا۔

''بابا خیریت تو ہے ناں۔۔؟؟

''تم ہماری خیریت کو چھوڑ و اور فوراً گھر پہنچو۔۔۔'' انکے لہجے کی سنجیدگی ہادی کو پریشان کر گئی۔

''کہاں۔۔۔؟ اسلام آباد۔۔۔؟'' وہ گہری نیند سے جاگا تھا اس لیے اسے بات سمجھنے میں دقت کا سامنا تھا۔

''نہیں، ہم لوگ مری میں ہیں۔۔۔اور پندرہ منٹ کے اندر اندر تم واپس آؤ اپنے گھر میں۔۔'' عبداللہ قریشی صاحب نے اپنا حکم صادر کر کے فون بند کر دیا۔ دوسری طرف گل خان، میر ہاؤس کے چوکیدار سے جو خبر لے کر آیا تھا اسے سن کر دونوں میاں بیوی نے اپنا سر تھام لیا کیونکہ، درشہوار کے گھر چھوڑنے کی خبر میر ہاؤس کے تمام ملازمین تک پھیل چکی تھی، اور انہیں اس بات کا بھی علم ہو چکا تھا کہ میر ہاؤس کے مرد اس وقت درشہوار کے خون کے پیاسے تھے اور اس کی تلاش پورے زور و شور سے جاری تھی۔

ہادی کی گاڑی جس وقت اپنے گھر کے سامنے والی روڈ پر پہنچی اس وقت شاہ میر اپنی گاڑی لے کر باہر نکل رہا تھا، ہادی کو دیکھ کر اسکا منہ سرخ ہوا اور اس نے بہت جانچتی ہوئی نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا، جو اسکی گاڑی کے برابر میں لا کر اپنی طرف کا شیشہ نیچے کر رہا تھا۔ شاہ میر نے بہت تیزی سے ضبط کے تمام مراحل طے کیے تھے۔

''کیسے ہو شاہ میر؟ ارسل کو شادی کی مبارکباد دینا، آئی ایم سوری میں آ نہیں سکا۔'' اسکا لہجہ اتنا سادہ تھا کہ شاہ میر چاہ کر بھی اس کے اندر سے طنز کی آمیزش تلاش نہیں کر پایا۔۔

''تم اور سعد کیوں نہیں آئے شادی پر۔ ارسل کافی ویٹ کرتا رہا۔'' شاہ میر نے کھوجتے ہوئے لہجے میں استفسار کیا۔

''میرے کچھ فرینڈز ابراڈ سے آئے ہوئے تھے، میں رات انہی کے ساتھ پی سی میں تھا اور سعد کی والدہ آئیں ہوئی ہیں آجکل پاکستان اور وہ ان سے ملنے گیا ہوا ہے اسلام آباد۔'' ہادی نے سرسری انداز میں بتایا۔ اس کے تو فرشتوں کو بھی اس بات کی خبر نہیں تھی کہ شاہ میر کی اس بات کا پس منظر کیا ہے۔

''ہوں، ٹھیک ہے، اینی ہاؤ، پھر ملاقات ہوگی۔۔۔'' ہادی کو وہ کچھ الجھا الجھا سا لگا۔

محمد ہادی جس وقت گھر پہنچا اس وقت تک بازی اس کے ہاتھوں سے نکل چکی تھی، درشہوار رو رو کر عالیہ قریشی کے ساتھ ساتھ عبداللہ صاحب کو بھی اس بات کا یقین دلا چکی تھی کہ ہادی اس سے شادی کا وعدہ کر کے مکر گیا ہے۔ اس نے جیسے ہی سیٹنگ روم میں قدم رکھا، مسز قریشی کے ساتھ بیٹھی ہوئی درشہوار کو دیکھ کر اسے یوں لگا جیسے مری کے سارے پہاڑ اسکے وجود سے ٹکرا گئے ہوں۔۔

اس نے تیزی سے آنکھوں کو مل کے دیکھا، جیسے اسے اپنی نظروں پر یقین نہ آیا ہو۔ وہ مر کر بھی اس بات کا یقین نہیں کر سکتا تھا کہ درشہوار اس وقت اس کے گھر میں اس کے والدین کے پاس یوں موجود ہوگی۔ اسے دیکھ کر وہ صوفے سے ٹیک لگا کر بڑے آرام سے بیٹھ گئی۔

''تمہارا دماغ ٹھیک ہے درشہوار۔؟ تم اس وقت کیا کر رہی ہو میرے گھر میں؟'' وہ اسے دیکھ کر بے ساختہ انداز میں گویا ہوا اور اسکی یہی بے ساختگی اسے اپنے والدین کی نظروں میں اچھا خاصا مشکوک کر گئی۔

''تم جانتے ہو اس لڑکی کو۔۔۔؟'' عبداللہ قریشی کے سپاٹ لہجے پر وہ چونکا۔

''ہاں، بہت اچھی طرح۔۔۔'' اسکی اس بات پر درشہوار نے طنزیہ نگاہوں سے عالیہ بیگم کی طرف دیکھا جیسے یہ جتا رہی ہو کہ دیکھا میں نے ٹھیک کہا تھا ناں اور مسز قریشی اسکی نظروں کی تاب نہ لا سکیں۔۔

''لیکن یہ یہاں پر کیا کر رہی ہے۔۔؟'' ہادی کی فراخ پیشانی پر پڑے بل گہرے ہوئے۔

''اچھا تو یہ بات اب تم اس سے پوچھو گے۔۔؟'' مسز عالیہ قریشی نے بھی اسے آڑے ہاتھوں لیا۔

''شادی کا وعدہ کیا تھا تم نے اس کے ساتھ۔۔۔؟'' قریشی صاحب کی بات پر وہ ششدر ہوا اور بوکھلا کر ان کی طرف دیکھا۔

''اور اسکے بعد تم ان سارے وعدوں سے مکر گئے، ہے ناں۔۔۔؟''

''میں ایسا کیوں کروں گا ممی۔۔۔'' اپنی ماں کی شعلہ بار نگاہوں سے گھبرا کر اس نے بمشکل کہا اور کھا جانے والی نظروں سے درشہوار کو دیکھا جو اس وقت دنیا جہاں کی معصومیت اپنے چہرے پر سجائے بیٹھی تھی۔

''جھوٹ بول رہی ہے یہ، دیکھو درشہوار بہت ہو گیا تمہارا تماشا، اٹھو اور نکلو یہاں سے۔۔'' ہادی ایکدم غصّے میں آیا۔

''شٹ اپ، تمیز سے بات کرو۔۔'' عبداللہ قریشی صاحب ایک دم بھڑک کے تو اس نے بے یقین نظروں سے اپنے والدین کے طرف دیکھا، ان کے چہروں پر موجود بدگمانی اور شک دیکھ کر اسے شدید دھچکا لگا۔

''دیکھو ہادی مجھ سے جھوٹ مت بولنا، ورنہ مجھ سے بُرا کوئی نہیں ہوگا، سچ سچ بتاؤ تم دونوں کے درمیان کیا معاملہ تھا۔'' مسز قریشی کا لہجہ کاٹ دار تھا اور ہادی تو ویسے ہی ان کی آنکھوں میں اپنے لیے موجود بدگمانی کو دیکھ کر اندر سے ڈھے چکا تھا۔

''خدا کی قسم ممی! ایسا کوئی معاملہ نہیں تھا۔۔۔'' چند لمحوں کے ناقابل برداشت ضبط کے عالم میں ان کے منہ سے یہی نکل سکا۔

''آنٹی یہ جھوٹ بول رہے ہیں، آپ ان کے ملازم سے پوچھ لیں، کتنی بار تو میں اس گھر میں آ چکی ہوں۔۔'' اسکے بے باک انداز پر ہادی کا چہرہ سرخ ہوا۔

''ان کی وجہ سے میں نے اپنا گھر چھوڑا اور اب میں بالکل واپس نہیں جاؤں گی، وہ لوگ مجھے گولی مار دیں گے۔'' درشہوار نے اس کے کانوں میں پگھلا ہوا سیسہ ہی تو انڈیلا تھا، اس نے بوکھلا کر اسکی طرف دیکھا اور اسی وقت اس کے ذہن کے پردے پر شاہ میر کی سرخ آنکھیں نمودار ہوئیں، اسے پہلی دفعہ اس بات کا احساس ہوا تھا کہ وہ بُری طرح درشہوار کے بچھائے ہوئے جال میں پھنس چکا ہے۔

☆......☆......☆

شہرزاد اپنے زخمی پاؤں کے ساتھ دوسرے ہی دن آفس میں تھی۔۔

آفس پہنچ کر اسے پتا چلا کہ آج مسز قریشی چھٹی پر ہیں اور اس نے ارتضٰی حیدر کے کیس پر ورکنگ اسٹارٹ کر دی تھی، اس پر

فائرنگ کرنے والے مجرموں کی شناخت ہو چکی تھی اور ان کے ڈانڈے ایک مشہور و معروف سیاسی تنظیم کے سربراہ احمد عباسی کی طرف جا رہے تھے۔ جس کی کرپشن کے قصّے کھولنے میں سب سے نمایاں ہاتھ ارتضٰی کا تھا۔

شہرزاد جیسے جیسے احمد عباسی کیس پر کام کر رہی تھی اس کا اس میں انٹرسٹ بڑھتا جا رہا تھا، کام کے دوران اسے وقت گذرنے کا احساس ہی نہیں ہوا، اور جیسے ہی اس کی نظر وال کلاک پر پڑی اس وقت شام کے چار بج رہے تھے۔

اس نے تھک کر اپنی کمر کرسی سے ٹکائی اور خود کو ریلیکس کرنے کے لیے آنکھیں بند کیں۔ اسے یہاں سے فارغ ہو کر ارتضٰی کے پاس ہوسپٹل میں جانا تھا اور اس کی عیادت کے بعد اسکا ارادہ مسز قریشی کے گھر جا کر اس کیس کی باقی تفصیلات کو ڈسکس کرنے کا تھا۔ اس نے مسز قریشی کو کال کرنے کے لیے اپنا سیل فون اٹھایا تو اسے احساس ہوا کہ آج صبح سے حمزہ کا کوئی ٹیکسٹ اور میسج نہیں آیا تھا، ورنہ وہ کچھ عرصے سے اسے باقاعدگی کے ساتھ ''گڈ مارننگ اور گڈ نائیٹ میسجز کرنے کا عادی تھا، جس کا کبھی کبھار شہرزاد جواب دے دیتی تھی اور کبھی محض پڑھ کر مسکرا دیتی۔

اس نے کچھ سوچ کر مسز قریشی کو کال کرنے کی بجائے حمزہ کا نمبر ڈائل کیا، دوسری طرف بیل جا رہی تھی لیکن کال ریسیو نہیں کی گئی، شہرزاد نے دو منٹ کے توقف کے بعد پھر اس کا نمبر ڈائل کیا اور اس بار بھی حسب سابق کال پک نہیں کی گئی۔

اس نے چند لمحوں کے سوچ و بچار کے بعد ایک چھوٹا سا ٹیکسٹ میسج کیا، اور جب میسج کا بھی رپلائی نہیں آیا تو اس بار اسکا ماتھا ٹھنکا۔ اسکے دماغ نے تیزی سے کڑیاں ملائیں اور ٹھیک پانچ منٹ کے بعد اسے یقین ہو چکا تھا کہ وہ اس سے خفا ہے۔ اس سوچ نے ہی اسکا سارا سکون برباد کر دیا اور اس نے ارتضٰی حیدر کیس کی فائل ایک سائیڈ پر کی اور کچھ سوچ کر دوبارہ حمزہ کا نمبر ملایا اور اس بار بھی دوسری طرف نو لفٹ کا بورڈ آویزاں تھا۔

شہرزاد نے ملازم سے کہہ کر اپنی فائلیں گاڑی میں رکھوائیں اور جیسے ہی وہ باہر نکلی، اس نے گاڑی میں بیٹھتے ہی میجر توصیف کا نمبر ملایا اور رسمی سی گفتگو و شنید کے بعد اس نے ڈائریکٹ حمزہ خالد کے گھر کا ایڈریس مانگا تو اس نے بلا جھجک اسے ٹیکسٹ کر دیا۔

وہ شفاء انٹرنیشنل ہوسپٹل سے ارتضٰی سے مل کر گھر پہنچی تو خاصی تھک چکی تھی اور جیسے ہی اسکی گاڑی اندر داخل ہوئی، اس نے سندس کو وہاں ٹہلتے ہوئے دیکھا، اسے دیکھ کر وہ لپک کر اس کے پاس آئی، اس کے چہرے پر دبا دبا سا جوش تھا۔

''کیا ہوا سندس، سب خیریت تو ہے ناں۔۔۔'' اس نے گاڑی سے اترتے ہی پوچھا۔

''شیری باجی، ایک اہم خبر ہے میرے پاس۔۔۔'' سندس نے دائیں بائیں دیکھتے ہوئے رازدانہ انداز میں کہا۔

''کیسی خبر۔۔۔؟'' وہ چونکی۔

''مری والوں کے بارے میں۔۔'' سندس کی بات پر اسکے کان کھڑے ہوئے کیونکہ وہ سمجھ گئی تھی کہ اشارہ میر فیملی کی طرف ہے

،اس نے سوالیہ نگاہوں سے سندس کی طرف دیکھا۔

''وہاج صاحب کی بہن درشہوار اپنی شادی والے دن گھر سے بھاگ گئی۔۔''سندس کی بات پر شہرزاد کو ہلکا سا جھٹکا لگا،اس نے میر حاکم کے پوتے پوتی کے ولیمے کی تصاویر آج صبح کے خبارات میں دیکھیں تھیں اور وہیں نیوز پیپرز نے ان کے انجائنا اٹیک کی خبر کو بھی بڑے نمایاں انداز سے شائع کیا تھا۔

''تمہیں کس نے بتایا۔۔؟''شہرزاد کو یہ خبر سن کر حقیقتاً افسوس ہوا۔

''وہاں کی ایک ملازمہ میری دوست ہے اس سے فون پر خبریں ملتی رہتی ہیں۔اسی نے بتایا ہے کہ بڑے صاحب کی بیماری کی خبر بھی جھوٹی ہے اور وہ لوگ اس بات کو چھپا رہے ہیں۔۔''سندس کو شہرزاد کے چہرے کے تاثرات دیکھ کر مایوسی ہوئی،اسکا خیال تھا کہ وہ یہ خبر سن کر خوشی سے اچھل پڑے گی یا پھر کم ازکم تھوڑی بہت خوشی کا اظہار تو ضرور کرے گی لیکن دوسری طرف شہرزاد کے چہرے پر تاسف کا رنگ کم ازکم اسے اچھا نہیں لگا۔

''اچھا باجی میں اپنے کوارٹر میں چلتی ہوں۔۔''سندس اس سے مایوس ہو کر اپنے ٹھکانے کی طرف بڑھ گئی۔

شہرزاد نے ایک لمبا سانس لیا اور بمشکل چلتے ہوئے سیٹنگ روم تک پہنچی تو اسے دیکھتے ہی ٹینا بیگم ناراضگی سے گویا ہوئیں۔''اگر دو دن آفس نہیں جاؤ گی تو کوئی قیامت نہیں آجائے گی،انسان کو کم ازکم اپنی حالت کا خود احساس ہونا چاہیے۔۔''

وہ ان کے محبت بھرے انداز پر مسکراتے ہوئے صوفے پر بیٹھ گئی،اور ملازمہ کے ہاتھ سے پانی کا گلاس پکڑا اور گھونٹ گھونٹ پینے لگی،جبکہ ٹینا بیگم ہنوز ناراض انداز میں اسکے پاس آکر بیٹھ گئیں۔شہرزاد سمجھ گئی کہ وہ کوئی خاص بات کرنا چاہ رہی ہیں۔

''سیفی سے جسٹس محمود نے خود رابطہ کیا ہے۔۔''

''کس سلسلے میں۔۔؟''شہرزاد نے انجان بن کر پوچھا۔

''وہ رومیصہ کیس کو ختم کرنا چاہتے ہیں،اور اس سلسلے میں تم سے اور مجھ سے ایک میٹنگ کرنا چاہ رہے ہیں۔''

''ممی وہ رومیصہ والے کیس کو ختم کرنا نہیں چاہتے بلکہ اپنے سگے بھتیجے سلمان کو بچانا چاہتے ہیں جس نے آپکی بیٹی کے کیس کے اہم گواہ صارم خان کا مرڈر کیا ہے،اب چونکہ آگ ان کے اپنے گھر تک پہنچ چکی ہے اس لیے وہ ہاتھ پیر مار رہے ہیں۔۔''

''ہماری بلا سے،وہ جتنے بھی ہاتھ پیر ماریں،لیکن کم ازکم یہ بات تو رومیصہ کے حق میں جاتی ہے۔۔''ٹینا بیگم نے ضرورت سے زیادہ صاف گوئی کا مظاہرہ کیا۔وہ ہر قیمت پر رومیصہ کی اس کیس سے جان چھڑانا چاہ رہی تھیں۔

''صارم خان کی فیملی ہمیں کبھی معاف نہیں کرے گی۔۔''شہرزاد کو ایک نئی پریشانی نے گھیرا۔

''بھاڑ میں جائے ساری دنیا،مجھے صرف اور صرف اپنی بیٹی کے بارے میں سوچنا ہے۔۔''ٹینا بیگم کے لہجے میں کوئی لچک نہ پا کر

شہزاد نے بھی ہتھیار پھینک دیئے اور اثبات میں سر ہلایا۔

''ٹھیک ہے آپ سیفی انکل سے کہہ دیں کہ وہ میٹنگ ارینج کروا دیں۔۔'' اس نے بات ختم کرتے ہوئے کہا، اور اٹھ کھڑی ہوئی ۔ٹینا بیگم نے سکون کا سانس لیا کیونکہ انہیں پچھلے دو گھنٹے سے صرف شہزاد کی ٹینشن تھی اور انہیں اس بات کا یقین تھا کہ وہ اتنی آسانی سے نہیں مانے گی، تبھی انہوں نے اپنا انداز ہ شروع سے ہی جارحانہ رکھا اور اس میں ان کو کافی کامیابی ہوئی تھی۔

☆......☆......☆

حمزہ خالد کی خدمات کافی عرصے سے فوج کے ایک خفیہ ادارے کے سپرد کر دی گئی تھیں۔

وہ دوپہر میں لنچ کے لیے گھر آیا تو اسکے بیڈ روم کی سائیڈ ٹیبل پر ایک للّی کے پھولوں کا خوبصورت گلدستہ چھوٹے سے سوری کے کارڈ کے ساتھ رکھا ہوا تھا اور پاس ہی میں ایک خوبصورت اور نفیس سی پیکنگ میں اسکا فیورٹ پرفیوم چینل (Coco Noir) رکھا ہوا تھا۔وہ کارڈ دیکھے بغیر بھی جان سکتا تھا کہ یہ شہزاد نے بجھوایا ہے۔

اس نے مسکراتے ہوئے کارڈ کھولا اس پر کچھ بھی تحریر نہیں تھا صرف ایک کونے میں شہزا کے دستخط تھے اس نے پرفیوم کی بوتل اٹھائی اور ریپر احتیاط سے اتار کر اسے بڑی محبت سے سونگھا اور پھر مسکرا دیا۔۔کم سے کم اتنا تو ہوا تھا کہ شہزاد کو اس کی پرواہ تھی۔۔؟؟

وہ جو کل رات سے جل رہا تھا یکلخت جیسے کسی ٹھنڈے آبشاری جھرنے کے نیچے آن کھڑا ہوا، ایک عجیب قسم کا سکون اسکی رگ وپے میں سرایت کر گیا تھا۔ایک رات اور ایک دن کی اذیت کے بعد وہ کھل کر مسکرایا اور پھر وہ پرفیوم اور للّی کے پھولوں کا بکے اٹھائے اپنے بیڈ پر چلا آیا۔۔للّی کے نازک خوبصورت پھولوں پر نرمی سے ہاتھ پھیرتے ہوئے وہ یہ اندازہ کرنے کی کوشش کر رہا تھا کہ شہزاد کو یہ کیسے معلوم ہوا کہ للّی کے پھول اسے پسند ہیں، ہاں پرفیوم تو ہمیشہ وہ یہی لگایا کرتا تھا، اور اسکے حلقہ احباب میں موجود تقریباً سبھی لوگ اس بات کو جانتے تھے۔

اسی وقت دروازے پر دستک ہوئی اور اسکا خاص ملازم اندر آیا جس کے ہاتھ میں کافی تھی، حمزہ ہمیشہ لنچ کے فوراً بعد کافی لینے کا عادی تھا، ملازم کے ہاتھ سے کافی پکڑتے ہوئے وہ ایک لمحے کو کسی عجیب سے خیال سے چونکا تھا۔

''کیا شہزاد یہ بات جانتی ہوگی کہ مجھے لنچ کے فوراً بعد بلیک کافی پینے کی عادت ہے۔۔؟؟ پھر وہ اپنی اس بیوقوفانہ سوچ پر خود ہی ہنس دیا، بھلا شہزاد کیسے جانتی ہوگی۔۔؟

یہ تو وہ تھا جو اسکے پل پل کی خبر رکھا کرتا تھا، بھیڑ میں جب کبھی اس پر نگاہ پڑا کرتی کسی بھی شاپنگ مال، یا پکنک اسپاٹ پر جہاں پر وہ اپنی فیملی کے ساتھ یا کبھی اکیلی ہوا کرتی وہ ہجوم میں اسے فون کال ملا کر اکثر ہی اسکی تعریف کر دیا کرتا تھا، اور جس بے تابی سے شہزاد کی نگاہیں اسے پورے مال میں ڈھونڈا کرتی تھیں، وہ ان آنکھوں میں بسی حیرت پر جی جان سے قربان ہونے کو تیار ہوتا اور اسکا دل چاہتا کہ وہ اسکے سامنے جا کر اسے مزید حیران کر دے لیکن کچھ تھا جو ہمیشہ اسے روک دیا کرتا تھا۔

اور اب للّی کے پھولوں پر ہاتھ پھیرتے نجانے کتنی ان گنت یادیں تھیں جو اسکے چہرے کو سنہرا پن عطا کر رہی تھیں، محبت عطا ہی ایسی ہے جس دل پر ہو جائے اسے بہت خوبصورت بنا دیتی ہے۔

اور اگر اس سمے شہزاد حمزہ خالد کی آنکھوں میں جمگمگ کرتے اپنے نام کے جگنو اور اسکے چہرے پر پھیلی خوشی و محبت کا سنہرا پن دیکھ لیتی تو پاگل ہو جاتی، قافلے اپنی راہ بھول جاتے، داسی اپنی دیوتا کے قدموں میں تا عمر کے لیے بیٹھ جاتی۔

بلیک کافی کا آدھا مگ شہزاد کی یادوں میں ختم ہو چکا تھا تبھی حمزہ کو احساس ہوا کہ اسے شہزاد کو اس ''سرپرائز سوری'' کے لیے تھینکس کی کال کرنی چاہیے۔ اگلے ہی لمحے وہ اسے کال ملا رہا تھا۔

دوسری جانب شہزاد اپنے کمرے میں بیٹھی احمد عباسی کے کیس کو ایک بار پھر سے پڑھ کر مختلف قسم کے پوائنٹس بنا رہی تھی کیونکہ مسز عالیہ قریشی سے اسکا رابطہ ہو گیا تھا وہ اسلام آباد میں نہیں تھیں لیکن انہوں نے فون پر ہی اسے کچھ انسٹرکشنز دے دی تھیں جنہیں اب شہزاد فالو کر رہی تھی۔

وہ مگن انداز میں اپنے سامنے ایپل کا لیپ ٹاپ کھولے پینسل منہ میں دبائے لیپ ٹاپ کے آگے کی جانب جھکی ہوئی تھی، پاس ہی کافی کا مگ رکھا ہوا تھا جو کہ اب ٹھنڈا ہو چکا تھا، شہزاد کام کے دوران یونہی کھو جایا کرتی تھی۔

لیکن فون کی پہلی ہی بیل پر وہ متوجہ ہوئی تھی یوں جیسے وہ خود بھی اس فون کال کی منتظر تھی۔ نمبر پر نظر پڑتے ہی وہ مسکرا دی، لیکن اس نے اگلے ہی لمحے کال اٹینڈ کرتے ہوئے اپنی مسکراہٹ کا گلہ بڑی صفائی سے گھونٹا، وہ شہزاد تھی جو کہ بالکل بھی عام لڑکی نہیں تھی، اور عام تو حمزہ خالد بھی نہیں تھا، وہ محبت کی عطا میں لپٹا سنہرے دل کا مالک ایک باہمت ذمہ دار فوجی افسر ہونے کے باوجود ایک قابل اور محبت کرنے والا انسان تھا، جس کا بخت بہت بلند اور ماتھا بہت روشن تھا۔ وہ مسکراہٹ لبوں میں دبائے بظاہر شہزاد کو ستانے کے موڈ میں تھا، اب اتنی زیادہ اہمیت ملی تھی، فوراً رام ہونے کی خواہش کے باوجود وہ شہزاد کو ریلیکس ہونے کا موقع کبھی بھی نہیں دیتا۔

''زخم دے کر مرہم لگانے کی وجہ سمجھ نہیں آسکی۔۔؟؟'' کال اٹینڈ ہوتے ہی حمزہ نروٹھے پن سے کہہ رہا تھا شہزاد دوسری جانب ہلکا سا مسکائی اور گھبرائی بالکل بھی نہیں یوں جیسے وہ ایسی ہی کسی بات کی توقع کر رہی تھی۔

'' وجہ تو مجھے بھی سمجھ نہیں آئی۔۔۔۔آپکی بزدلی کی۔'' شہزاد نے جو پینسل منہ میں دبا کر رکھی تھی وہی کانوں کے پیچھے اڑس لی تھی اور اب ریلیکس انداز میں بیڈ کے کراؤن سے ٹیک لگا کر فرصت سے بیٹھ گئی۔

''مجھے بھی اپنے دل سے اسی بات کا گلہ ہے مگر وہ بیچارہ بھی کیا کرے، برسوں جس لڑکی سے محبت کی اگر وہ اسکی بجائے کسی اور بندے کی پرواہ کرے گی تو برا تو لگے گا۔'' حمزہ خالد نے بالکل بھی برا نہیں مانا تھا اور اگلے ہی لمحے جیسے ہتھیار پھینک دیے تھے، اسے اپنی ہار کا اقرار کرنا اچھا لگا تھا، جس سے آپکو محبت ہو اسکے سامنے جھکنے کا اپنا ہی ایک لطف ہے، ایک الگ سا سرور جو کسی بھی قسم کی شرمندگی کی

بجائے ایک تفاخر عطا کرتا ہے۔

"چہ چہ چہ۔۔پھر تو آپکا دل بڑا ہی دھوکے باز نکلا میجر حمزہ، مجھے اس سے ایسی کم ہمتی کی امید نہیں تھی۔" وہ بھی شرارت کے فل موڈ میں تھی۔

"مجھے دل کے اس دھوکہ پر فخر ہے، کیونکہ میں جانتا ہوں اس نے میرے ساتھ بیوفائی کے لیے کسی عام لڑکی کو نہیں چنا، اور اب وہ ایسی ہزار بھی بیوفائیاں کرے مجھے پرواہ نہیں کیونکہ میری پسند عام نہیں۔" اگلے ہی لمحے شہزاد بری طرح گھبرائی، وہ میجر حمزہ سے ایسی کھلی بات کی توقع نہیں کر رہی تھی۔

"کیا ہوا۔۔؟" اسے کافی دیر کچھ نہ بولتا دیکھ کر وہ اچانک ہی بے تابی سے بولا تھا، شہزاد فوراً اپنے حواسوں میں آئی۔

"کچھ نہیں یہیں ہوں آپکی بات سن رہی تھی۔" اسنے جلدی سے وضاحت دی۔

"اچھا مجھے لگا جیسے میرا محبت نامہ سن کر گھبرا گئی ہو۔۔" وہ جیسے دوسری جانب مسکرایا تھا لیکن شہزاد کا دماغ بھک کر کے اڑا تھا اس قدر صحیح اندازہ لگانے پر، کیا تھا وہ شخص جو سوچیں تک پڑھ لیتا تھا۔

"زیادہ حیران ہونے کی ضرورت نہیں تھی، ٹیلی پیتھی نہیں جانتا میں، لیکن میں خود بھی نہیں جانتا کیسے تمھارے بارے میں میرا دل مجھے ہر خبر دے دیتا ہے۔"

اگر اسنے سوچا تھا تو حمزہ نے اگلے ہی لمحے اسکی پریشانی دور کرنے کی اپنے طور پر پوری کوشش کی تھی لیکن شہزاد بری طرح ہل گئی تھی۔

"جی نہیں میں حیران نہیں ہو رہی تھی بلکہ یہ سوچ رہی تھی کہ کتنا فضول ٹائم ہے آپکے پاس، جو ایسی بے کار سی باتوں میں ضائع کرتے رہتے ہیں۔" شہزاد نے اگلے ہی لمحے اپنی خفت مٹانے کو خفگی سے بولا تھا، تو حمزہ کا قہقہہ بلند ہوا تھا۔

"بھئی یہ فضول اور بیکار کام تو میں ساری عمر کے لیے بغیر کسی صلے اور تمنا کے کر سکتا ہوں بس موقع چاہیے۔" وہ اور بھی زیادہ شوخا ہوا تھا آج تو اسے میجر حمزہ خالد حیران کرنے پر تلا ہوا تھا، اسنے کبھی اس سے ایسی گفتگو نہیں کی تھی جب بھی ہوئی تھی ہمیشہ سنجیدہ سے انداز میں وہ اسے اپنی فکر کرتا دکھائی دیا تھا، مگر وہ یہ بھول رہی تھی کہ وہ حمزہ خالد اب اسکے سامنے اپنے تمام تر جذبوں کی سچائی سمیت آن کھڑا ہوا تھا، اس سے کسی بھی بات کی توقع ممکن تھی۔

"تم نے بتایا نہیں میری سروسز کیسی ہیں اور تمھیں کیسی لگتی ہیں۔۔؟؟؟" وہ ابھی بھی مائل بہ شرارت تھا۔

"میں نے ایسی باتیں سننے کے لیے کال اٹینڈ نہیں کی۔" وہ خفگی سے بولی تو حمزہ ہنس دیا کیونکہ وہ جانتا تھا شہزاد لاجواب ہو رہی ہے اور اسی لیے خفت زدہ بھی۔

"اچھا ٹھیک ہے میں آدھے گھنٹہ میں تمھیں پک کرنے آرہا ہوں ریڈی ہو جاؤ، ڈنر ساتھ کریں گے۔ اسنے اگلے ہی لمحے پلان

ترتیب دیتے ہوئے جیسے آڈر کیا تھا، شہزادسن کو اور بھی خائف ہوگئی۔

''ہرگز نہیں میں بہت اہم کیس پر نوٹس بنا رہی ہوں، مجھے ہر حال میں کل مسز قریشی سے ڈسکس کرنا ہے اور۔۔۔'' لیکن اسنے اسے بولنے کا موقع ہی نہیں دیا۔

''کوئی مسئلہ نہیں کیس کی فائلز ساتھ لے آؤ۔ نوٹس میں بنا دونگا۔'' اسنے جیسے اسکے انکار کو چٹکی میں اڑایا تھا، شہزاد کو ہنسی آ گئی۔

''اب آپ اوور اسمارٹ ہو رہے ہیں میجر صاحب، یہ آپکا پروفیشن نہیں ہے۔'' اسنے جان بوجھ کر اسکا نام نہیں لیا اور مسکرا دیا۔

''تو کیا ہوا، تم میں اور مجھ میں کوئی فرق تھوڑی ہے، میں تو تمھیں خود سے الگ نہیں سمجھتا کیا تم سمجھتی ہو۔۔۔؟؟'' حمزہ خالد نے اگلے ہی لمحے گھمبیر لہجے میں اپنے لہجے کو سوالیہ کیا تھا۔

لیکن شہزاد کے کان کی لوئیں ہی اس سوال پر گرم ہوگئی تھیں اسی لیے اسنے بغیر کچھ کہے اگلے ہی لمحے فون کال کاٹ دی تھی اور وہ اپنی اس حرکت پر خود ہی ششدر تھی، اس جیسی باعتماد لڑکی سے ایسی توقعات کی بھی نہیں جاسکتی تھی پھر وہ کیا چیز تھی جو شہزاد کو سٹپٹانے پر مجبور کر گئی تھی کیا وہ اپنے جذبات سے خائف ہوگئی تھی وہ سمجھنے سے قاصر تھی لیکن میجر حمزہ خالد جانتا تھا اسکی محبت کی شدت سے شہزاد ابھی واقف نہیں ہے اس لیے اسے قبول کرنے میں اسے کافی وقت لگے گا۔

اسی لیے اسنے فون بند ہونے کا برا مانے بناء ایک میسج کر دیا تھا جس میں اسنے بتایا تھا کہ وہ ابھی کچھ ہی دیر میں وہ اسے پک کرے گا اور اسکی خواہش ہے کہ وہ آج پنک کلر کا لباس پہنے، اور اس یقین سے کے ساتھ سینڈ کیا جیسے اسے یقین ہو کہ وہ اسی رنگ میں اس کے سامنے آئے گی، اسکا موڈ یکلخت ہی بڑا خوشگوار ہو گیا تھا۔

☆......☆......☆

ہادی کا دماغ سوچ سوچ کر اب پھٹنے کے قریب تھا غصہ حد سے سوا تھا اسے درشہوار کی ڈھٹائی تاؤ دلا رہی تھی کس بے شرمی سے وہ اسکے منہ پر جھوٹ بول رہی تھی اور اس کے اسی جھوٹ نے آج اسکے والدین کی نگاہوں میں اسکے کردار کو مشکوک بنا دیا تھا۔

وہ مٹھیاں بھینچے کافی دیر سے لاؤنج میں بیٹھا ہوا تھا، وہ نہیں جانتا تھا کہ درشہوار کہاں پر ہے، لیکن جیسے عبداللہ قریشی اور عالیہ قریشی نے بھی اسے اکیلا چھوڑ دیا تھا تاکہ وہ اچھی طرح سے سوچ لے کہ اب اسے اگلا کیا لائحہ عمل تیار کرنا ہے آیا وہ خود اپنے اور اسکے تعلق کو مانے گا یا یہ کام اسکے والدین کو خود کرنا ہوگا۔

دوسری جانب درشہوار الگ اندر سے ڈری ہوئی تھی، اتنی بڑی بازی کھیل چکی تھی لیکن اسے اندازہ نہیں تھا کہ اب اسکا نتیجہ اسکے حسب منشاء نکلتا ہے یا نہیں، اس نے ضد اور ہٹ دھرمی میں اتنا بڑا قدم تو اٹھا لیا تھا لیکن اسکی نیا ڈوبے گی یا پار لگے گی اس سے وہ بالکل بھی واقف نہیں تھی۔

اسے مسز عالیہ قریشی سعد کے کمرے میں بٹھا کر گئی تھیں، اور وہ کافی دیر سے وہیں پر بیٹھی ہوئی تھی، یہ الگ بات کہ بار بار اسکا دماغ بھٹک بھٹک کر میر ہاؤس کی جانب جا رہا تھا، اس وقت تو جذبات میں آ کر اتنا بڑا قدم اٹھا لیا تھا لیکن اب اسے رہ رہ کر اس خاندان کی لڑکیوں کی فکر ہو رہی تھی اور سب سے زیادہ انابیہ کی۔ جانے گھر کے مرد اس سے کیسے کیسے سوال کر رہے ہونگے اور وہ بیچاری تو کچھ جانتی بھی نہیں تھی، لیکن بھلا کون انکی اس بات کا یقین کرے گا؟

وہ انہی سوچوں میں غلطاں تھی کہ کمرے کا دروازہ کھول کر عالیہ قریشی اندر داخل ہوئی تھیں، اور جو بات انہوں نے درشہوار کو بتائی تھی اسے سن کر ایک لمحے کے لیے اسکا رنگ فق ہو چکا تھا۔

"دیکھو بیٹا اسکے علاوہ ہمارے پاس اور کوئی حل نہیں ہے، ہم بھی خاندانی لوگ ہیں ہمیں احساس ہے اس وقت تمھارے گھر والوں پر کیا بیت رہی ہوگی۔ اس لیے بہتر یہی ہے کہ ہم تمھیں گھر چھوڑ آئیں۔"

"مجھے جان سے مار دیں آنٹی لیکن مجھے میر ہاؤس واپس مت بھیجیں، وہ لوگ مجھے تو جان سے ماریں گے ہی لیکن ساتھ میں ہادی کی بھی جان لے لیں گے۔"

درشہوار ہاتھ جوڑتے ہوئے روئی تو مسز قریشی کے سینے پر بھی جیسے پاؤں پڑا۔ یہ بات انہوں نے کیوں نہیں سوچی کہ ایسا بھی ہو سکتا ہے جس قماش کے وہ لوگ تھے ان سے تو کوئی بعید بھی نہیں تھی کہ گھر کی عزت بچانے کو وہ ہادی کو مروا کر اسکا نشان مٹا سکتے ہیں، مسز قریشی کے لیے آگے کنواں، پیچھے کھائی والی سچویشن تھی، ایک جانب ہادی تھا جو یہ ماننے کے لیے تیار ہی نہیں تھا کہ اس نے درشہوار سے کوئی وعدے کر رکھے ہیں اور دوسری جانب اس لڑکی کے آنسو اور ہادی کی محبت میں اٹھایا گیا اتنا بڑا قدم تھا، وہ بری طرح سے تھک چکی تھیں۔

"تو تم ہی بتاؤ اسکا کوئی حل ہے۔۔؟؟ "انہوں نے تھک ہار کر درشہوار سے پوچھا اور جواباً جو بات اس نے عالیہ قریشی سے کہی تھی اس بات نے تو ایک لمحے کے لیے انہیں بھی ہلا کر رکھ دیا تھا یہ لڑکی جب سے آئی تھی انہیں جھٹکے پر جھٹکے دے رہی تھی۔

☆......☆......☆

"تو پھر کیا سوچا تم نے۔۔؟؟؟" عبداللہ قریشی نے کب سے خاموش اور الگ تھلگ بیٹھے ہادی سے پوچھا جو اب ان دونوں سے بات نہیں کر رہا تھا۔

"میں اپنا سچ آپ لوگوں کو بتا چکا ہوں، اب آپ پر ڈیپینڈ کرتا ہے کہ سگے بیٹے کی بات کا یقین کرنا ہے یا اس جھوٹی مکار لڑکی کا جو گھر کی عزت مٹی میں رول کر یہاں سکون سے بیٹھی ہوئی ہے۔"

ہادی کے لہجے سے پھوٹتی نفرت کی چنگاریاں ایک لمحے کو عبداللہ قریشی کو چونکا گئی تھیں لیکن بہرحال اس لڑکی کے زندہ سلامت وجود کی اہمیت زیادہ تھی اسی لیے انہوں نے کوئی ری ایکشن نہیں دیا۔

"تو پھر تم ہی بتاؤ، پھر کیا کیا جائے۔۔ کیونکہ اسنے تو واپس جانے سے منع کر دیا ہے۔؟" عبداللہ قریشی کی بات سن کر ہادی کے چہرے کے عضلات تن جاتے ہیں اور وہ پھنکارا۔

"کیا مطلب، وہ کون ہوتی ہے فیصلہ کرنے والی، میں ابھی خود اسے اسکے گھر چھوڑ کر آ ونگا، بلکہ اسکے کالے کرتوت اسکے خاندان والوں کو بتا کر آؤں گا، جو سیاست اور کرسی کے نشے میں اپنی گھر کی لڑکیوں کی تربیت کرنا بھول گئے ہیں۔"

ہادی کے لہجے کی کاٹ غیر معمولی تھی اور اسے بھی زیادہ حیران کن اسکا اگلا عمل وہ بہت تیزی سے اٹھا تھا اور سعد کے کمرے میں پہنچا تھا جہاں پر وہ بے شرم لڑکی بیٹھی تھی۔

"رک جاؤ ہادی، میں نے کہا رک جاؤ۔۔؟؟ عبداللہ قریشی فوراً ہی اسکی جانب لپکے تھے لیکن ہادی پر تو کوئی جنونیت سوار تھی اسی لیے تو وہ کسی بھی نہیں سن رہا تھا اور اگلے ہی لمحے وہ کسی طوفان کی طرح کمرے میں داخل ہوا تھا عالیہ قریشی اور درشہوار اسے یوں اچانک دیکھ کر سہم سی گئی تھیں۔

"اٹھو بہت ہو گیا درشہوار بی بی، بہت کھیل لیا تم نے یہ گھناؤنا کھیل، اب اسکا کلائمکس کا ٹائم ہوا چاہتا ہے۔ ہادی کی آنکھوں سے آگ کے شعلے نکل رہے تھے اور زبان زہر اگل رہی تھی درشہوار اندر سے بری طرح ڈر گئی تھی لیکن وہ اپنا ڈر اس وقت ظاہر نہیں کر سکتی تھی۔

"مم۔۔۔ میں کہاں جاونگی، میں تو اپنے ساری کشتیاں تمھاری خاطر جلا آئی ہوں۔" درشہوار نے منمنا کر کہا تھا اسی وقت عبداللہ قریشی بھی کمرے میں داخل ہوئے تھے۔ کچھ بھی تھا یہ درشہوار کی زندگی کی سب سے بڑی بازی تھی جسے اسے ہر حال میں جیتنا تھا اسی لیے اسکا حواسوں میں رہنا لازمی تھا۔

"تم نے اپنی کشتیاں ہی نہیں جلائیں بلکہ مجھے بھی جیتے جی مارنے کا پلان بنایا ہے اور اسکی معافی تمھیں ہرگز نہیں ملے گی، تمھاری جرات بھی کیسے ہوئی میری زندگی کے ساتھ کھیلنے کی۔۔۔"

وہ غصے میں اتنا بپھرا ہوا تھا کہ اسے مارنے لپکا لیکن بیچ میں عالیہ قریشی نے آ کر اسے روکا تھا ورنہ وہ درشہوار کی طبعیت ایک بار پھر سیٹ کرنے کے موڈ میں تھا۔

"میں ابھی شاہ میر کو فون کر کے اسے یہاں بلاتا ہوں وہ خود ہی تمھارے بڑوں کو تمھارا کارنامہ بتا دے گا، اپنی بات پر عمل کرتے ہی وہ اگلے ہی لمحے اپنی جیب سے سیل فون نکالنے لگا تھا کہ عالیہ بیگم نے ہادی کے ہاتھ سے فون تقریباً چھیننے والے انداز میں لیا تھا، وہ خود بھی ہلدی کی طرح زرد ہو رہی تھیں

"کیا کر رہے ہو ہادی، جانتے بھی ہو اپنی موت کو خود آواز دیے رہے ہو تم۔" عالیہ قریشی غصے سے کہہ کر اس سے فون چھینتی ہیں لیکن ہادی کو پرواہ نہیں۔

''اس لڑکی کو سبق سکھانے کے لیے مجھے جان سے بھی جانا پڑا تو مجھے پرواہ نہیں ہے ماما، میں اسے یوں من مانیاں نہیں کرنے دونگا'' وہ ایک بار پھر آگے بڑھا لیکن اس بار عالیہ قریشی نے اسے نہیں روکا بلکہ عبداللہ قریشی بیچ میں آ گئے تھے۔

''بس بہت ہو گیا ہادی، تمھیں لڑکی پر ہاتھ اٹھاتے ہوئے شرم آنی چاہیے۔۔'' ہادی اگلے ہی لمحے شانت ہوا یوں جیسے کسی نے ٹھنڈے پانی کی بالٹی اس پر انڈیل دی ہو، اسکے بابا ابھی بھی اس لڑکی کو سپورٹ کر رہے تھے انہیں اپنے بیٹے کی پرواہ تھی نہ اسکا یقین اور یہی بات اسے زیادہ ہرٹ کر رہی تھی۔

''آپ جانتے ہیں یہ لڑکی جھوٹ بول رہی ہے۔۔'' ہادی بولا تو اسکے گلے میں نمکین سا پھندا لگ گیا۔

''لیکن یہ تم سے ملنے گھر آتی رہی ہے یہ جھوٹ نہیں ہے، اکثر تمھارا اور اسکا سامنا ہوتا رہا ہے اور وہ بلا وجہ نہیں تھا نہ ہی کوئی لڑکی اپنی جان خطرے میں ڈال کر یوں آ سکتی ہے۔' عبداللہ قریشی بولے تو ہادی نے تنفر سے ایک بار پھر درشہوار کو دیکھا جو کہ سر جھکائے بس اپنے ناخن چبائے جا رہی تھی۔

''اس جیسی آوارہ لڑکیاں کچھ بھی کر سکتی ہیں۔'' ہادی کو باپ کی بدگمانی اور درشہوار کی سپورٹ اتنی بری لگی کہ فوراً کہہ گیا۔

'' ہادی۔۔۔ مائنڈ یور لینگویج، میں نے تمھاری ایسی تربیت نہیں کی کہ تم خواتین کی عزت کرنا بھول جاؤ'' وہ دھاڑے تھے عالیہ قریشی آگے بڑھی تھیں اور عبداللہ قریشی کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر انہیں ریلیکس کرنے کی کوشش کی تھی۔

''کیا ہو گیا ہے یہ کوئی وقت ہے یوں جھگڑا کرنے کا، صرف یہ سوچیں کہ اس مشکل سے نجات کیسے مل سکتی ہے۔''

''میں نے فیصلہ کر لیا ہے۔۔۔ابھی کچھ ہی دیر میں ہم اسلام آباد کے لیے نکل رہے ہیں اور وہاں پہنچتے ہیں ہم ہادی اور درشہوار کا نکاح کروا دیں گے''

عبداللہ قریشی کے اس جملے نے جہاں درشہوار کو خوشگوار حیرانی میں مبتلا کیا تھا وہیں پر ہادی کے وجود کے پرخچے مری کے پہاڑوں میں اڑا کر رکھ دیے تھے وہ بے یقین سا اپنے باپ کی جانب دیکھ رہا تھا، اسکا وجود ایسے ساکت ہو گیا تھا جیسے ہاتھ لگے گا تو ابھی گر جائے گا۔''



صائمہ اکرم چوہدری کا خوبصورت ناول **شہرزاد** ابھی جاری ہے۔ بقیہ واقعات اگلے ماہ پڑھیے۔

میر ہاؤس میں میں آنے والا طوفان اب ہادی کے گھر میں ڈیرہ جما کران سب کے ہوش اڑا چکا تھا۔

ہادی ماں باپ کے ساتھ ایک طویل بحث کے بعد اکتا کر اپنے کمرے میں آ گیا، اسے اب درشہوار کے ساتھ ساتھ اپنے والدین پر بھی سخت غصّہ آ رہا تھا جو اس کی بجائے اس انجان لڑکی کی باتوں پر اعتبار کیے جا رہے تھے۔ جس نے ان سب کو ناکوں چنے چبوا دیئے تھے۔

ایک بار تو ہادی کا دل چاہا وہ درشہوار کو اٹھائے اور مری کے سب سے اونچے پہاڑ سے دھکا دے دے تا کہ اسکی ہڈیوں کا سرمہ بن جائے، وہ کسی بھی قیمت پر اس سے نکاح کرنا نہیں چاہتا تھا، وہ جانتا تھا کہ اس نکاح کا دوسرا نام ساری زندگی کا سمجھوتہ ہے اور اس خود غرض لڑکی کی ویسے ہی اسکی زندگی میں کوئی گنجائش نہیں نکلتی تھی اور اس واقعے کے بعد تو اسے شدت سے اس سے نفرت اور بیزاری محسوس ہو رہی تھی۔۔

''آخر ممی، پاپا میری بات کیوں نہیں سمجھ رہے۔۔'' ہادی کا خون بُری طرح سے کھول اٹھا۔

''کیا مجھے ارسل کو کال کر کے یہ ساری صورتحال بتا دینی چاہیے۔۔'' اسکا سیل فون کی طرف بڑھتا ہوا ہاتھ رک گیا۔ وہ کوئی جذباتی قدم اٹھا کر اپنے پیرنٹس کے لیے مشکلات کھڑی کرنا نہیں چاہتا تھا کیونکہ اسے اپنی تو کوئی پرواہ نہیں تھی لیکن پیرنٹس پر وہ کوئی کمپرومائز نہیں کر سکتا تھا۔ اس لیے اس نے جھنجھلا کر فون ہی بیڈ پر پٹخنے کے انداز میں پھینکا۔

تقدیر کو بھی شاید اس پر رحم آ گیا تھا جو سعد بغیر بتائے گھر واپس لوٹ آیا اور آگے مسز عالیہ قریشی اور عبداللہ صاحب کی موجودگی نے جہاں اسے خوشگوار حیرت میں مبتلا کیا، وہیں ان کی آمد کا اصل مقصد پتا چلتے ہی اس کے چہرے کے زاویئے بگڑے۔

''آئی ایم سوری آنٹی، آپ نے یہ سوچا بھی کیسے کہ ہادی اس لڑکی کے ساتھ کوئی فلرٹ یا کمٹمنٹ کرے گا۔؟ کیا آپکو اپنی تربیت پر بھروسہ نہیں۔؟' سعد کی بات نے مسز عالیہ قریشی کو الجھن میں مبتلا کیا۔ جبکہ سعد انکے اندرونی جذبات سے بے خبر کھل کر اپنی رائے کا اظہار کر رہا تھا۔

''ہادی مر جائے گا لیکن درشہوار جیسی لڑکی کو اپنا لائف پارٹنر کبھی نہیں بنائے گا۔۔'' لاؤنج کی سیڑھیوں کے پاس کھڑی درشہوار نے یہ جملہ بقائمی ہوش و حواس سنا اور اسکے چہرے پر ایک استہزائیہ مسکراہٹ دوڑ گئی۔

''میں اسے کسی کی بیٹی کے ساتھ ناحق زیادتی کرنے بھی نہیں دوں گا۔۔'' عبداللہ قریشی صاحب ناراضی سے گویا ہوئے۔

''زیادتی آپ اس لڑکی کے ساتھ نہیں اپنی سگی اولاد کے ساتھ کر رہے ہیں، آپکو ہادی کی بات کا یقین کرنا چاہیے۔' سعد اب کھل کر اپنے دوست کا مقدمہ لڑ رہا تھا اور درشہوار کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ اسے کھڑے کھڑے گولی مار دیتی۔

''کوئی لڑکی اتنا بڑا قدم کیسے اٹھا سکتی ہے۔ یقیناً اس بے وقوف کی طرف سے اسے کوئی نہ کوئی رسپانس تو ملا ہی ہوگا۔۔؟'' مسز عالیہ قریشی کا دماغ اب دوسرے نکتے پر چلنا شروع ہو گیا تھا لیکن اس سے پہلے وہ اپنی بھرپور تسلی کرنا چاہتی تھیں۔

"درشہوار جیسی لڑکی، جو بن بلائے کسی کے ہاں گھس سکتی ہے، انکے دروازوں پر لگے لاک میں ایلفی ڈال سکتی ہے، جو عین اپنی شادی والے دن سب کی آنکھوں میں دھول جھونک کر اپنے گھر سے بھاگ سکتی ہے، آپ کو اس سے کسی بھی چیز کی توقع کر لینی چاہیے۔"
سعد نے درشہوار کے تابوت میں آخری کیل بھی ٹھونک دی۔ درشہوار کا چہرہ ذلت کے احساس سے سرخ ہوا۔

"سعد ٹھیک کہہ رہا ہے ہمیں کھل کر اس بات کی تحقیق کرنی چاہیے، ایسا نہ ہو ہم انجانے میں اپنے بیٹے کے ساتھ کوئی ذیادتی کر جائیں۔۔" عبداللہ صاحب کو سعد کی باتوں نے کافی حد تک قائل کر لیا تھا۔۔

"وہ سب تو ٹھیک ہے پھر اس لڑکی کا کیا کریں۔۔؟" مسز عالیہ قریشی کو اگلی پریشانی نے گھیرا۔

"کرنا کیا ہے اسکے گھر والوں کو بلوائیں یا میں ارسل سے بات کرتا ہوں وہ آ کر لے جائے گا اسے۔۔" سعد کی اس بات پر درشہوار کے ضبط کا پیمانہ لبریز ہوا اور وہ پاؤں پٹختی ہوئی ان سب کے سامنے آن کھڑی ہوئی۔

"آپ لوگ مجھے کسی دارالامان میں چھوڑ دیں لیکن میں اپنے گھر نہیں جاؤں گی، وہ لوگ زندہ زمین میں گاڑ دیں گے مجھے۔۔" درشہوار کے جذباتی انداز پر مسز قریشی نے چونک کر اس لڑکی کی طرف دیکھا اور اسکے باغیانہ انداز نے سعد کی کہی ہوئی باتوں کی تصدیق کر دی۔

"دیکھو بیٹا، جو بھی بات ہے سچ سچ بتا دو۔۔" مسز قریشی نے ذرا نرم انداز اپنایا۔

"جو سچ تھا میں نے آپ لوگوں کے سامنے کہہ دیا۔۔" وہ ابھی بھی اپنی بات پر اڑی ہوئی تھی۔

"درشہوار جھوٹ مت بولو، مجھے ایک سنگل میسج یا کوئی ایسی چیز دیکھا دو جس میں ہادی نے تم سے ایسا کوئی وعدہ کیا ہو۔؟" سعد ایک دم بھڑک اٹھا۔

"میں آپ کو کیوں دیکھاؤں۔۔؟" وہ جھنجھلا اٹھی۔

"کچھ ہوگا تو دیکھائیں گی ناں۔۔" سعد استہزائیہ انداز میں گویا ہوا، اور اس بار تو مسز قریشی کو ابھی اسکی بات کا یقین آ گیا۔ جبکہ درشہوار کھا جانے والی نظروں سے سعد کی طرف دیکھ رہی تھی جس نے آ کر رنگ میں بھنگ ڈال دیا تھا۔

"میرا خیال ہے ہمیں اسلام آباد کے لیے نکلنا ہوگا، وہاں جا کر دیکھتے ہیں کہ اس بچی کا کیا کرنا ہے۔" عبداللہ صاحب نے اپنی بیگم کی طرف دیکھ کر کہا تو وہ فوراً جانے کے لیے کھڑی ہو گئیں۔۔

"ٹھیک کہہ رہے ہیں آپ، مجھے بھی شیری کی دو دفعہ کال آ چکی ہے، آفس سے، ایک ضروری کیس پر ڈسکشن کرنی ہے اس نے۔۔"

"انکل، آپ لوگ ابھی مری سے مت نکلیں۔۔"

سعد کی بات پر وہ دونوں چونکے جو اپنی بات کی وضاحت کر رہا تھا۔ "درشہوار کا اس وقت آپکے ساتھ جانا خطرے سے خالی نہیں

،اس لیے بہتر یہی ہے کہ رات کے اندھیرے میں آپ لوگ یہاں سے جائیں تا کہ کسی کی نظروں میں نہ آسکیں۔۔۔"

وہ جانتا تھا میر ہاؤس کے لوگ اس وقت پاگلوں کی طرح درشہوار کو تلاش کر رہے ہونگے اوران کے وہم وگمان میں بھی نہیں ہوگا کہ وہ اس وقت ان کے بغل میں واقع گھر میں موجود لوگوں کا بھی سکون غارت کر چکی ہے۔۔

"سعد ٹھیک کہہ رہا ہے قریشی صاحب،ہمیں عشاء کی نماز کے بعد نکلنا چاہیے یہاں سے۔۔۔" مسز قریشی نے بھی محتاط ہونے میں ہی عافیت جانی تو عبداللہ صاحب نے بھی اپنے سر کو ہلکی سی جنبش دی۔۔

"آنٹی،میں ذرا ہادی سے مل کر آتا ہوں۔۔" سعد آہستگی سے اٹھا اور سیڑھیوں کی طرف بڑھا۔

درشہوار سیڑھیوں کے پاس ہی کھڑی تھی ،اس کے دونوں ہاتھوں کی مٹھیاں سختی سے بھینچی ہوئیں اور آنکھوں میں سے شعلے نکل رہے تھے۔سعد نے اسکے پاس سے گذرتے ہوئے ایک سرد نگاہ اس پر ڈالی۔

وہ جانتا تھا،وہ اس وقت کس قسم کی کھولن کی زد میں ہے،لیکن معاملہ اس کے بہترین دوست کی ریپوٹیشن کا تھا۔وہ اسے کسی بھی قیمت پر درشہوار کی سازش کا شکار ہونے نہیں دے سکتا تھا،سعد نے ہادی کے کمرے میں پہنچتے ہی سارا واقعہ تفصیل سے بتایا۔

"خدا کی قسم یار،آج تم فرشتہ بن کر آئے ہو میرے لیے،ورنہ اس چھٹانک بھر کی لڑکی نے تگنی کا ناچ نچا رکھا تھا ہم سب کو۔" ہادی کے حلق سے ایک پرسکون سانس خارج ہوا۔

"اتنی بھی پھنے خان نہیں ہے وہ،جتنا تم سب لوگوں نے اسے سمجھ لیا ہے۔۔۔"سعد کے لہجے میں طنز کی آمیزش شامل ہوئی۔

"بات اسکی پھنے خانی کی نہیں،میرے پیرنٹس کی نیک نامی کی ہے اور اس گھٹیا لڑکی کا کیا پتا،میرے ساتھ ساتھ ان پر بھی کوئی الزام لگا دے،مجھے اب اس سے ہر چیز کی توقع ہے۔۔" ہادی کے ہونٹوں پر زہر آلود مسکراہٹ نے بسیرا کیا۔

"بے فکر رہو،آنٹی اور انکل اتنے بھی بچے نہیں،اب وہ اپنے طریقے سے سارا معاملہ نبٹائیں گے،تم شکر کرو وہ زبردستی کا نکاح ٹل گیا اور مجھے دعائیں دو،ورنہ میرے آنے تک تمہاری پوزیشن بدل جانی تھی۔۔"سعد شرارت سے ہنسا۔

"خدا کی قسم ایسے لگ رہا ہے جیسے ٹھنڈے پانی کی یخ بستہ بوندیں میرے سلگتے ہوئے اعصاب پر آن گری ہوں۔تمہارا یہ احسان ساری زندگی نہیں بھولوں گا میں۔۔۔"ہادی نے مشکور نگاہوں سے اپنے دوست کی طرف دیکھا۔

"اس احسان کا بدلا تمہیں چکانا ہوگا،میں بخشوں گا نہیں۔۔۔"سعد کے دماغ کی اسکرین پر مناہل کا چہرہ روشن ہوا تو وہ مسکرا دیا۔

"ارے بے فکر رہ میرے دوست۔۔۔" وہ اب ریلیکس ہو چکا تھا۔

دوسری طرف مسز قریشی اور عبداللہ صاحب سیٹنگ روم میں بیٹھے ہوئے سعد کی باتوں پر جیسے جیسے غور وفکر کر رہے تھے انہوں درشہوار کی باتوں میں موجود تضاد صاف دیکھائی دے رہا تھا،اگر واقعی ہادی اور درشہوار کے درمیان میں ایسا کوئی تعلق ہوتا تو ہادی جتنا بھی

اس سے خفا ہوتا، کم از کم نکاح سے انکار نہ کرتا، اور اب تو مسز قریشی کو اس بات کی بھی شرمندگی تھی کہ انہوں نے ایک لڑکی کے کہنے پر اپنے بیٹے کو فوراً کٹہرے میں لا کھڑا کیا، وہ جانتی تھیں کہ یہ مسئلہ کوئی چھوٹا نہیں تھا لیکن اسے عقلمندی سے ہینڈل کرنے میں ہی عافیت تھی۔

اس رات مسز قریشی، عبداللہ صاحب کے ساتھ درشہوار کو خیریت سے قریشی ہاؤس لانے میں کامیاب ہوگئیں تھیں۔

درشہوار بظاہر دل ہی دل میں کھول رہی تھی۔

لیکن امید کا دامن اس نے ابھی بھی ہاتھ سے نہیں چھوڑا تھا، وہ جانتی تھی کہ وہ اس ستم گر کے گھر میں تو آ ہی چکی ہے اور اس کے دل کے دروازے بھی کبھی نہ کبھی تو اس کے لیے کھل ہی جائیں گے۔۔۔

☆......☆......☆

پریس کلب میں شہر بھر کے جرنلسٹ موجود تھے۔۔۔!!!

شہرزاد نے مسز قریشی کے ساتھ مشورہ کرنے کے بعد صندل کے کیس کو میڈیا پر لانے کا فیصلہ کرلیا۔ اس نے جب مسز قریشی کے ساتھ اس کیس کی تفصیلات کو ڈسکس کیا تو انہوں نے فوراً اسے منظر عام پر لانے کی تلقین کی۔

اس کے پیچھے مسز قریشی کی اپنی بھی تھوڑی سی خودغرضی شامل تھی، انہیں یقین تھا کہ جیسے ہی صندل کیس میڈیا پر آئے گا، میر حاکم علی کے خاندان کی ساری توجہ درشہوار کو چھوڑ کر اس کی جانب مبذول ہو جائے گی اور اس عرصے میں وہ کوئی نہ کوئی راستہ اختیار کرلیں گی، وہ حاکم کے خاندان سے کسی مناسب طریقے کے ساتھ جان چھڑانا چاہ رہی تھیں تاکہ سانپ بھی مرجائے اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے۔

شہرزاد نے رشیدہ مائی، اور اسکے شوہر کو اچھی طرح سے بریفنگ دینے کے بعد اس پریس کانفرنس کا اہتمام کیا تھا، اور مسز قریشی بھی اس کے ساتھ موجود تھیں اور اسی وجہ سے میڈیا بھی اسے اچھی خاصی کوریج دے رہا تھا۔

جیسے ہی رشیدہ مائی نے شہرزاد کے حفظ کروائے ہوئے بیان کو میڈیا کے سامنے بیان کرنا شروع کیا، اگلے ہی پانچ منٹ میں تمام چینلز پر اس کے ٹیکر چلنے لگے، میر حاکم جو کہ انجائنا اٹیک کا بہانہ کر کے بیڈ ریسٹ پر تھے، ان کے تو لگتا تھا کسی نے گریبان میں ہاتھ ڈال دیا ہو، انہیں اس پریس کانفرنس کی اطلاع ایک قریبی دوست نے دی اور جیسے ہی انہوں نے ٹی وی آن کیا، اپنے خاندانی ملازم بہادر علی کو اپنے خلاف بولتے دیکھ کر ایک لمحے کو ان کا بھی دماغ کام کرنا چھوڑ گیا، انہوں نے بمشکل خود کو سنبھالا اور اپنے بیٹے محتشم کا نمبر ملایا۔

”وہاج کہاں ہے محتشم۔۔؟ اس سے فوراً بات کرواؤ میری۔۔“

”وہ تو درشہوار کی تلاش میں گیا ہوا ہے کسی قریبی گاؤں میں۔۔۔“ محتشم صاحب نے گھبرا کر جواب دیا۔

”لعنت بھیجو درشہوار پر۔۔“ وہ حلق کے بل چیخ کر بولے تو محتشم صاحب کے اپنے دل کی دھڑکنیں بے ربط ہوئیں۔

”سب ٹھیک تو ہے ناں بابا جان۔۔؟

ذرا ٹی وی چلا کر دیکھو، وہ بے غیرت بہادر علی کیسے ہمارے خاندان کی عزت کی دھجیاں اڑا رہا ہے، یہ سازش ہوئی ہے ہمارے خلاف۔'' میر حاکم نے تو ان کے اچھے خاصے ہاتھ پیر پھلا دیئے، وہ تو شکر ہے وہ اس وقت ٹی وی لاؤنج میں ہی تھے، انہوں نے فورا ریموٹ کنٹرول سے ٹی وی آن کیا اور اس کے ساتھ ہی ان کا دماغ بھی بھک کر کے اڑ گیا۔

''یہ کیا ہو رہا ہے بابا جان۔۔۔؟'' ان کے منہ سے پھنسی پھنسی سی آواز نکلی۔

''اسی کا تو پوچھنا ہے وہاج سے، فورا اس سے رابطہ کرو، اور اسے کہو میڈیا کے کسی بندے کی کال لینے کی ضرورت نہیں، پہلے مجھ سے بات کرئے وہ۔'' وہ اپنے آپکو سنبھال کر اب اگلے احکامات دے رہے تھے، جبکہ محتشم علی کی نگاہ ٹی وی اسکرین پر رشیدہ مائی کے ساتھ بیٹھی ہوئی شہرزاد پر جمی ہوئی تھی، جس کے چہرے پر ایک مبہم سی فاتحانہ مسکراہٹ تھی، جیسے وہ اس وقت دل ہی دل میں ان کے خاندان کی حالت کا اندازہ کر کے لطف اندوز ہو رہی ہو۔

''یہ لڑکی وہی ہے ناں جس نے پہلے شجاع غنی کیس میں بھی اسکا ساتھ دیا تھا۔'' میر حاکم کا اشارہ شہرزاد کی طرف تھا اور محتشم علی کے جسم کا سارا لہو سمٹ کر ان کے چہرے پر آ گیا۔ انہیں بھی اندازہ ہو گیا کہ مہرے وہی ہیں لیکن چال بدل چکی ہے۔

میر ہاؤس کی ساری خواتین آہستہ آہستہ ٹی وی لاؤنج میں اکھٹی ہو گئیں جہاں محتشم ایک ہاتھ میں سیل فون پکڑے اور دوسرے سے ریموٹ کنٹرول تھامے شاکڈ نظروں کے ساتھ اپنے سب سے بڑے بیٹے وہاج کی بے غیرتی کی داستان سن رہے تھے۔

تاجدار بیگم تو صدمے کے مارے سینے پر ہاتھ رکھ کر وہیں صوفے پر بیٹھ گئیں جبکہ ندرت بیگم کے چہرے پر پھیلنے والی استہزائیہ مسکراہٹ کو ان کی سوتن شارقہ بیگم نے بڑے غور سے دیکھا۔ نمیرہ کی پھٹی پھٹی نگاہیں بھی اسکرین پر جمی ہوئی تھیں اور محتشم صاحب سیل فون کان سے لگائے بمشکل اپنے والد سے بات کر رہے تھے۔

''بابا جان بھلا کیسے ممکن ہے یہ، جھوٹ بول رہا بہادر علی کا خاندان۔۔۔'' میر محتشم تو ابھی تک درشہوار کے صدمے سے ہی نہیں سنبھلے تھے، اس اسکینڈل نے تو ان کی رہی سہی عزت بھی خاک میں ملوا دینی تھی۔ اس لیے ان کے ہاتھوں کے صحیح طوطے اڑے تھے۔

''اس کی وکیل کے پاس پوسٹ مارٹم رپورٹ ہے، تم وہاج کو فورا بلواؤ، پوچھو اس سے کیا معاملہ ہے۔'' میر حاکم فون بند کر چکے تھے۔ میر محتشم نے پریشان نظروں سے تاجدار بیگم کی طرف دیکھا جو صدمے کی سی کیفیت میں مسلسل نفی میں سر ہلا رہی تھیں۔

''آپ کال کریں بہادر علی کو اور پوچھیں کیوں نمک حرامی کر رہا ہے اس کا خاندان۔۔''

''اس سے پہلے میں تمہارے لخت جگر سے تو پوچھ لوں۔'' انہوں نے گھبرا کر وہاج کا نمبر ملایا جو پاورڈ آف جا رہا تھا، ان کا ماتھا ٹھنکا۔ ایسے موقعے پر سیل فون بند ہونے کا ایک ہی مطلب تھا، ورنہ اب تک تو وہاج خود فون کر کے ایک طوفان کھڑا کر چکے ہوتے۔ محتشم علی نے ہاتھ میں پکڑا ریموٹ کنٹرول صوفے پر اچھالا اور تیز تیز قدم اٹھاتے ہوئے ہال کمرے سے نکل گئے۔

نمیرہ بھاگ کر پانی کا گلاس لے آئی اور زبردستی تاجدار بیگم کے منہ سے لگایا، جن کے چہرے کی رنگت ہلدی کی طرح زرد ہو رہی تھی۔

''سچ کہتے ہیں سیانے، اولاد بھی نری آزمائش ہی ہوتی ہے۔۔۔'' ندرت چچی نے اپنی جیٹھانی کی طرف دیکھ کر طنزیہ آہ بھری۔

''خدا کا خوف کرو ندرت، یہ کوئی موقع ہے ایسی باتیں کرنے کا۔۔'' شارقہ بیگم کی تمام تر ہمدردیاں تاجدار بیگم کے ساتھ تھیں جو اب ان کی سمدھن بھی تھیں۔ اسی وقت محتشم علی گاڑی کی چابی لے کر اپنے کمرے سے نکلے اور ایک سرد نگاہ تاجدار بیگم پر ڈالی۔۔

''میر او ہاج ایسا نہیں ہے، اسکے خلاف سازش ہوئی ہے یہ۔۔۔'' وہ انکی طرف دیکھ کر جذباتی انداز میں کھڑی ہوئیں۔

''بکواس بند کرو، تمہیں تو اپنی بے حیا بیٹی بھی ایسی نہیں لگتی تھی، جو زمانے بھر کی خاک ہمارے سروں میں ڈال کر چلی گئی۔ قصور تمہاری اولاد کا نہیں تمہاری تربیت کا ہے۔۔۔'' انہوں نے کسی کا بھی لحاظ کیے بغیر اپنی بیوی کو جھاڑ دیا اور ہال کمرے سے نکل گئے۔۔

''آپ مانیں یا نہ مانیں بھابھی، کوئی نہ کوئی گڑ بڑ ضرور ہے، ایسے ہی تو بہادر علی کا خاندان راتوں رات گھر چھوڑ کر نہیں چلا گیا تھا۔'' ندرت بیگم نے بھی آج ان کے زخموں پر نمک چھڑکنے کی قسم کھا رکھی تھی۔

''وہ منحوس صندل کہیں اور سے بھی تو منہ کالا کر کے آسکتی ہے۔۔'' شارقہ بیگم نے اپنی سوتن کو کھا جانے والی نظروں سے گھورا، جبکہ سیڑھیاں اترتی ہوئی طوبی کے چہرے پر استہزائیہ مسکراہٹ دوڑی۔ اسے بھی اس سانحے کی خبر ہو چکی تھی اور اسکی تمام تر ہمدردیاں صندل کے خاندان کے ساتھ تھیں کیونکہ میر ہاؤس میں صرف وہی اس بات کی گواہ تھی کہ وہاج نے حقیقتاً صندل کے ساتھ زیادتی کی تھی۔

''میرا تو دل بیٹھا جا رہا ہے، نمیرہ، نمبر ملاؤ وہاج کا۔۔''

''ممانی جان نمبر بند جا رہا ہے۔۔۔'' اس نے پریشانی سے جواب دیا۔

''ایسے ہی تو کوئی اپنا نمبر بند کر کے نہیں بیٹھتا۔۔'' ندرت بیگم کی بڑبڑاہٹ اتنی بھی مدھم نہیں تھی کہ وہ تاجدار بیگم کی سماعتوں تک نہ پہنچتی۔ انہوں نے دل ہی دل میں اس ندرت سے کسی اور موقعے پر بدلہ لینے کی ٹھان لی تھی۔

☆......☆......☆

مری کے آسمان پر بکھری ہوئی سرمئی اور سیاہ بدلیوں کو ایک دم ہی جوش آیا۔۔۔

دیکھتے ہی دیکھتے ہر طرف جل تھل کا سماں ہو گیا، میر وہاج جو اس وقت اپنی ایک قریبی دوست حیدر کے ڈیرے پر موجود تھے جب انہیں صندل کے والدین کی پریس کانفرنس کی اطلاع ملی۔ ان کو ایسا لگا جیسے کسی نے گہری کھائی میں دھکا دے دیا ہو۔

ان کے ہاتھ میں پکڑا ہوا سنگ مرمر کا سفید کپ چھوٹا اور سارا قہوہ پتھریلی زمین پر جا گرا۔ وہ لمحہ آچکا تھا جس سے وہ اتنے عرصے سے کسی آسیب کی مانند ڈرتے آئے تھے۔ یہ وہ گناہ تھا، جس کا عذاب اللہ نے دنیا میں ہی ان کے لیے تیار کر لیا تھا۔

وہ جو سمجھتے تھے کہ صندل کی موت کے ساتھ ہی ان کے ظلم پر بھی پردہ پڑ گیا اور ان کے علاوہ بھلا کون یہ حقیقت جانتا تھا لیکن انہیں علم نہیں تھا گناہ گونگے نہیں ہوتے، جب بھی انہیں موقع ملتا ہے وہ مکافاتِ عمل کی لاٹھی ہاتھ میں پکڑے ایک دم ہی اس انسان کے سر پر آن برستے ہیں، یہ وہ خدا کی لاٹھی ہوتی ہے جو بے آواز ہوتی ہے لیکن انسان کے ہوش لمحوں میں ٹھکانے لگا دیتی ہے۔

''یہ سب کیا ہے یار، میڈیا پر تو طوفان آیا ہوا ہے۔۔''اس سوال نے وہاج کو گڑبڑا دیا، کئی لمحوں تک اسے کوئی لفظ نہ مل سکا۔

''تمہاری تصویر بار بار دکھائی جا رہی ہے ٹی وی پر، تم باہر کیسے نکلو گے۔۔''حیدر کو اگلی پریشانی نے گھیر لیا۔

''مجھے کچھ نہیں پتا یار، میں گھر نہیں جاؤں گا۔۔''میر وہاج کے حواس باختہ چہرے سے ان کے دوست نے بالکل اندازہ لگا لیا کہ، صندل کیس میں یقیناً سچائی تھی، ورنہ وہاج کی حالت اس طرح خراب نہ ہوتی۔ باہر بارش برس رہی تھی اور اندر وہاج کی آنکھوں سے وحشت ٹپک رہی تھی۔

''دیکھو وہاج، مجھ سے غلط بیانی مت کرنا، سچ سچ بتا دو کیا یہ بات ٹھیک ہے۔۔''حیدر نے جانچتی اور ٹٹولتی ہوئی نگاہوں سے ان کی طرف دیکھا، جو اس وقت خفت کے گہرے احساس کے زیرِ اثر سر جھکائے بیٹھے تھے اور انہوں نے محض ہاں میں سر ہلانے پر اکتفا کیا تھا۔

''کچھ تو خدا کا خوف کرتے یار۔۔''حیدر جھنجھلا اٹھا۔''انسان کو کم از کم اپنے اسٹینڈرڈ کا تو خیال رکھنا چاہیے، تمہیں کیا لڑکیوں کی کمی تھی جو اس ملازمہ پر ہاتھ صاف کر بیٹھے، اب خود سوچو کیسے نبٹو گے اس کیس سے۔۔؟

''خدا کے لیے حیدر، مجھے اس مصیبت سے نکالو، تم سوچ نہیں سکتے ہو، کتنی اذیت میں ہوں میں پچھلے کئی ماہ سے۔۔''وہاج کا خوفزدہ لہجہ اس بات کا گواہ تھا کہ وہ سچ بول رہے ہیں۔ حیدر نے تاسف بھری نگاہوں سے ان کی طرف دیکھا۔

''مخالف پارٹی کے پاس سارے ثبوت تمہارے خلاف ہیں اور مجھے نہیں لگتا تم اتنی آسانی سے اس کیس سے نکل پاؤ گے۔''حیدر کی اس بات نے ان کے رہے سہے اوسان بھی خطا کر دیئے۔

''ٹھیک ہے میں گھر نہیں جاؤں گا، ورنہ داجی مار ڈالیں گے مجھے۔۔''خوف ان کے چہرے سے چھلکنے لگا۔

''گھر نہیں جاؤ گے تو تمہاری گمشدگی اس معاملے کو اور زیادہ خراب کر دے گی، تمہیں جا کر اپنی فیملی اور لوگوں کو فیس کرنا چاہیے، میرا خیال ہے تمہارے داجی کوئی نہ کوئی اس مسئلے کا حل نکال لیں گے، بس جا کر ان کو اصل حقیقت بتا دو۔۔''وہاج کے دوست حیدر نے ان کو سمجھانے کی کوشش کی۔

''تم جانتے نہیں ہو انہیں، اب تو الیکشن میں بھی چند دن رہ گئے ہیں، وہ مجھے گولی مار دیں گے اس حرکت پر۔۔''

''چھپ جانا، کسی مسئلے کا حل نہیں ہوتا وہاج۔۔''

''تم اگر مجھے یہاں رکھنا نہیں چاہتے تو صاف صاف بتا دو میں ملتان چلا جاتا ہوں۔۔''وہاج کی بات پر انکا دوست جھنجھلا اٹھا۔

''کمال کرتے ہو یار میں نے ایسا کب کہا، میں تو صرف اس لیے کہہ رہا ہوں الیکشن قریب ہیں اور تم خود ملتان کی سیٹ پر لڑ رہے ہو، ایسے موقعے پر تمہارا غائب ہونا تمہارے مخالفین کے حق میں جائے گا، تمہیں اس بات کا اندازہ ہونا چاہیے۔۔'' حیدر نے ایک دفعہ پھر انہیں سمجھانے کی کوشش کی۔

''دیکھتا ہوں یار، ابھی تو جانے دو مجھے۔۔'' وہاج نے سیکنڈوں میں اگلا فیصلہ کیا۔

''تم کہو تو میں چلوں تمہارے ساتھ۔۔؟''

''نن نہیں، میں چلا جاؤں گا، تم ٹینشن مت لو۔'' وہاج نے اپنی گاڑی کی چابی لی اور جیسے ہی وہ ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھے ان کے ہاتھوں میں ہلکی سی لرزش تھی اور انہوں نے اس واقعے کے بعد سب سے پہلے اپنا سیل فون آف کیا تھا، انہیں یقین تھا کہ داجی اور اسکے گھر والے اس اطلاع کے ملتے ہی ان سے رابطہ کرنے کی کوشش کریں گے اور وہ ابھی اس پوزیشن میں نہیں تھے کہ کسی کے بھی سوالوں کے جوابات دے سکتے۔

☆......☆......☆

شہرزاد پریس کلب سے نکل رہی تھی جب اسے حمزہ کی کال آئی۔۔۔

''آر یو ان یور سینسز۔۔؟ ایسا کرو اپنی بار ایٹ لاء کی ڈگری کو اٹھا کر آگ لگا دو، جو تمہیں مصلحت کے کچھ تقاضے بھی نہیں سکھا سکی۔'' اس نے جیسے ہی فون کان سے لگایا دوسری طرف سے حمزہ اس پر برس پڑا، اس کے لیے حمزہ کا رسپانس خلاف توقع نہیں تھا تبھی وہ مسکرا دی۔ وہ جانتی تھی کہ وہ اس پریس کانفرنس پر تپا ہوا ہوگا کیونکہ وہ ہمیشہ اسے میر حاکم کی فیملی سے فاصلے پر رہنے کا مشورہ دیتا تھا۔

''تم جتنی مرضی بڑی ہو جاؤ لیکن تمہیں عقل کبھی نہیں آسکتی۔۔'' وہ شدید غصّے میں تھا، اس لیے اس نے چپ رہنے میں ہی عافیت جانی۔

''تم سمجھتی کیا ہو خود کو۔ ساری دکھی انسانیت کی خدمت کرنے اور ان کو انصاف دلانے کا ٹھیکہ کیا تم نے ہی لے رکھا ہے۔'' حمزہ کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ فون کے اندر سے نکل کر اسکی گردن تو ضرور مروڑ دیتا۔ا

سے اس وقت شہرزاد پر بہت زیادہ غصہ تھا جس نے اس قصّے کی اسے بھی کانوں کان خبر ہونے نہیں دی ورنہ وہ اسے کوئی ڈھنگ کا مشورہ ضرور دے دیتا۔

''یاد رکھنا، یہ کیس بھی شجاع غنی کی طرح تمہارے گلے کا پھندہ بن جائے گا۔۔'' وہ اسکی خاموشی سے خائف ہو کر مزید گویا ہوا۔

''کچھ اور کہنا ہے آپ نے یا میں فون بند کر دوں۔۔'' شہرزاد نے گاڑی کا فرنٹ دروازہ کھول کر اندر بیٹھتے ہوئے خوشگوار لہجے میں کہا۔

اس وقت بہادر علی اور رشیدہ خاتون بھی اس کے ساتھ تھیں، اور وہ ان کے ساتھ پریس کلب سے گھر کے لیے نکل رہی تھی۔ پریس کانفرنس بہت کامیاب رہی تھی اور ان دونوں میاں بیوی نے صحافیوں کے سوالات کے جوابات بھی تسلی بخش دیئے تھے جس کی وجہ سے کم از کم شہرزاد بہت ریلیکس تھی۔

''تم نے اگر فون بند کیا تو میں تمہارے گھر پہنچ کر تمہاری مام کو تمہاری ساری حرکتوں کے بارے میں بتا دوں گا۔'' حمزہ خواتین کی طرح دھمکیوں پر اتر آیا اور اسکی اس بات پر نہ چاہتے ہوئے بھی شہرزاد ہنس پڑی۔ اسکی ہنسی کی آواز نے اسے مزید تپا دیا۔

''چلیں آ جائیں، اپنی یہ حسرت بھی پوری کر لیں، ویسے کافی بہت مزے کی بناتی ہیں میری مدر۔۔'' شہرزاد نے سراسر اسکو چھیڑا اور فون بند کر دیا۔

اسکا خیال تھا وہ ایک گھنٹے بعد گھر پہنچ کر اسے تسلی سے کال کر لے گی اور اسے بتا دے گی کہ اس کیس کو اسی وقت منظر عام پر لانے کا فیصلہ اسکا نہیں بلکہ مسز عالیہ قریشی کا تھا۔ اس نے تو محض مشورے کے لیے فون کیا تھا لیکن دوسری طرف مسز قریشی تو گویا تیار بیٹھیں تھیں۔ شہرزاد کو بھی ایک لمحے کو ان کی عجلت پر ہلکی سی حیرانگی ہوئی لیکن وہ جانتی تھی وہ یونہی منٹوں میں فیصلہ کر کے اس پر ڈٹ جانے والی خاتون ہیں۔

شہرزاد جیسے ہی گھر پہنچی، پورچ میں کھڑی ایک انجان گاڑی کو اس نے سرسری انداز میں دیکھا، مسز ٹینا سہگل، خاصی سوشل خاتون تھیں اور ان کے گھر میں ہر وقت کسی نہ کسی کا آنا جانا لگا رہتا تھا، لیکن جیسے ہی وہ گلاس وال ڈور کو دھکیل کر اندر داخل ہوئی، اسکے قدم زمین نے مضبوطی سے جکڑ لیے، وہ دشمن جان عین اس کے سامنے بیٹھا ہوا بڑی سنجیدگی سے کافی پی رہا تھا۔

شہرزاد کچھ لمحوں کے لیے تو گنگ ہی رہ گئی اسے سمجھ ہی نہیں آئی وہ اسے اپنے گھر میں دیکھ کر کیسا ری ایکٹ کرے، جبکہ حمزہ اسے مکمل طور پر نظر انداز کیے ممی کی طرف متوجہ تھا، جن کے چہرے پر چھائی ہوئی ضرورت سے زیادہ سنجیدگی سے اسے بھی معاملے کی سنگینی کا اندازہ ہوا۔ اسی وقت ٹینا بیگم کی بھی اس پر نظر پڑی اور وہ تیر کی طرح لپک کر اسکے پاس آئیں۔۔

''شیری تم پاگل تو نہیں ہو گئی ہو۔ یہ کیا کہہ رہا ہے حمزہ۔؟ تم نے میر حاکم کی فیملی کے خلاف پھر پنڈورہ باکس کھول لیا۔۔'' ٹینا بیگم نے اس طرح بے تکلفی سے حمزہ کا نام لیا جیسے اسے بچپن سے جانتی ہوں۔

وہ واقعی مام کے سامنے اسکی شکایت لگا چکا تھا، شہرزاد نے ایک نگاہ اس پر ڈالی جو لاتعلق انداز میں یوں بیٹھا تھا جیسے اسے جانتا ہی نہ ہو، شہرزاد کو اس پر غصہ آیا اسی لیے وہ ہلکا سا تپ کر بولی۔

''اس میں پاگل پن کی کیا بات ہے مام۔؟ یہ پروفیشن ہے میرا، اب میں بیرسٹری کر کے کیا کروں۔؟ لوگوں کے کیس نہ لڑوں۔؟'' کیا گھر میں بیٹھ جاؤں۔؟'' اس نے اپنی بات مکمل کر کے کھا جانے والی نظروں سے حمزہ کی طرف دیکھا، جس کے چہرے پر ایک دل جلاتی مسکراہٹ تھی۔

''کیس بھی تو کوئی ڈھنگ کا ہو، تم ہر تیسرے دن بھڑوں کے چھتے میں ہاتھ ڈال دیتی ہو۔؟ کچھ اندازہ ہے، کس قسم کی فیملی ہے وہ۔؟ اٹھا کر لے جائیں گے اور ساری زندگی سراغ نہیں ملے گا تمہارا۔۔؟؟؟ ٹینا بیگم کو نہ جانے کیوں اس پر غصّہ آئے جا رہا تھا۔

''ایسی بھی کوئی اندھیر نگری چوپٹ راج نہیں ہے۔۔'' وہ نہ چاہتے ہوئے بھی جھنجلا اٹھی۔

''تم نہیں جانتی ہو ان کو، مجھ سے زیادہ۔۔'' وہ روانی میں تھوڑا غلط بول گئیں۔

''آپ کیسے جانتی ہیں انہیں۔۔؟'' شہرزاد نے جانچتی نگاہوں سے اپنی ماں کا سپٹایا ہوا چہرہ دیکھا۔

''ان کو کون نہیں جانتا شہرزاد۔۔؟ پورا ملک واقف ہے اس خاندان کے ایک ایک بندے کو۔۔'' حمزہ نے اسکی ماں کی مشکل آسان کی۔

''کم آن حمزہ، کم از کم آپ جس ادارے سے وابستہ ہیں، آپ تو ایسی بزدلی کی باتیں مت سکھائیں کسی کو۔'' اس نے حمزہ کی بھی طبعیت درست کی۔

''تم حمزہ کو چھوڑو اور اس رشیدہ کو بلاؤ، اس نے پہلے کیوں نہیں بتایا کہ وہ کس خاندان میں جھک مار کے آئی ہے۔'' ٹینا بیگم غصّے سے بولیں۔

''مام آپ اسے کچھ نہیں کہیں گی، اس نے پہلے ہی دن سب کچھ بتا دیا تھا مجھے۔۔۔'' اس نے بڑے تحمل سے جواب دیا۔

''ٹھیک ہے میں کچھ نہیں کہوں گی، لیکن اسکی بیٹی کے ساتھ جو ہوا وہ اسکا ذاتی معاملہ ہے، ہمارا اس سے کچھ بھی لینا دینا نہیں، تم بھی اس کا کیس نہیں لڑو گی۔''

''فار گاڈ سیک مام، کیوں بچوں کی طرح ری ایکٹ کر رہی ہیں۔؟ ظلم ہوا ہے ان کے ساتھ، اور میں ان کا ساتھ دوں گی، یہ میرا پروفیشن ہے اور میں اپنے پروفیشن کے ساتھ بددیانتی نہیں کر سکتی۔۔'' وہ ہلکا سا جھنجلا کر گویا ہوئی تو ٹینا بیگم نے شکایتی نظروں سے حمزہ کی طرف دیکھا۔

''تم ٹھیک کہتے ہو یہ ضرورت سے زیادہ اوور کونفیڈنٹ ہو چکی ہے۔ اسے احساس ہی نہیں یہ اپنے ساتھ ہماری زندگیوں کو بھی خطرے میں ڈال رہی ہے۔'' ٹینا بیگم کے اس الزام پر شہرزاد نے ایک دفعہ پھر تڑپ کر حمزہ کی طرف دیکھا، جو بڑے سکون سے کافی پی رہا تھا۔ جیسے اسی کام کے لیے آیا ہو۔

''کیا کہا ہے آپ نے مام سے۔۔۔؟'' اس نے خفا نظروں سے حمزہ کو گھورا۔

''وہی جو فون پر بتایا تھا میں نے۔۔'' اس نے لاپرواہی سے کندھے اچکا کر کہا اور شہرزاد کو اسکا کندھے اچکانا سلگا کر رکھ گیا۔

''او کے۔۔ آپ نے کافی پی لی ہے ناں، چلیں، جائیں اپنے گھر۔۔'' اسکی بدلحاظی پر ٹینا بیگم کو جھٹکا لگا جبکہ وہ مسکرانے لگا۔

''بی ہیو یور سیلف شیری، تمہارا کلاس فیلو اور فرینڈ ہے وہ، ایک تو تم نے اس سے کبھی ملوایا ہی نہیں، اوپر سے اس کے ساتھ ایسا سلوک کر رہی ہو۔شیم آن یو۔۔۔'' ٹینا بیگم نے حمزہ کے سامنے ہی اسے جھاڑ دیا۔

''کوئی بات نہیں آنٹی یہ اسکی بہت پرانی عادت ہے، کونوینٹ میں بھی یہ ایسے ہی سب کے ساتھ روڈ ہو جایا کرتی تھی۔۔'' وہ ہلکے پھلکے انداز میں ٹینا بیگم کی تسلی کے لیے بولا جبکہ شہزاد اب دل ہی دل میں اس سے ٹھیک ٹھاک خفا ہو چکی تھی۔

اسی وقت ٹینا بیگم کے سیل فون کی گھنٹی بجی اور اسکرین پر نمودار ہونے والے سیف الرحمٰن کے نام پر ان کے چہرے کے تاثرات میں تغیر رونما ہوا۔

''تم لوگ بیٹھو میں ذرا سیفی سے بات کر کے آتی ہوں، لگتا ہے ان کو بھی اس معاملے کی اطلاع پہنچ چکی ہے۔'' وہ تیزی سے بولتی ہوئیں سیٹنگ روم سے نکل گئیں تو حمزہ نے پہلی بار بڑی فرصت کے ساتھ اسے دیکھا، جسکا چہرہ اچھا خاصا برہم ہو چکا تھا۔۔

بلیک ڈریس پینٹ کے ساتھ لائیٹ بلو کلر کی شرٹ میں وہ جیل لگا کر بال سلیقے سے بنائے ہوئے مام سے ملنے آیا تھا۔ممی کے کمرے سے نکلتے ہی شہزاد نے

ناراض نظروں سے اسکی طرف دیکھا۔

''کیوں آئے ہیں آپ ہمارے گھر۔۔۔؟''

''کھاؤ قسم، تم نے نہیں کہا تھا کہ آجاؤ، میری مام کافی بہت مزے کی بناتی ہیں۔۔'' اس نے شرارتی انداز میں یاد دلایا، اسکا موڈ کافی بہتر ہو چکا تھا۔

''اس کا یہ مطلب نہیں تھا کہ آپ فوراً منہ اٹھا کر آجائیں۔۔'' وہ ناراضی سے گویا ہوئی۔

''اسکا یہ مطلب بھی نہیں، میں اپنا سارا غصّہ بھلا چکا ہوں، اب خاموشی سے بیٹھ جاؤ اور تمیز سے بتاؤ۔ یہ سب کیا چکر ہے۔کیا کرتی پھر رہی ہو تم۔۔؟'' وہ ضرورت سے زیادہ سنجیدہ ہوا تو شہزاد بھی خاموشی سے اسکی بات مان کر سامنے والے سنگل صوفے پر بیٹھ گئی۔

''اچھا۔۔۔'' اس نے طنزیہ انداز میں ناک چڑھایا۔۔''پہلے تو ہر بات کی خبر ہوتی تھی بلکہ آنے والے دنوں کا بھی پتا ہوتا تھا، اب کیا سارے سورسز بھنگ پی کر سو گئے آپ کے۔۔۔'' اسکے جتاتے ہوئے انداز پر وہ نہ چاہتے ہوئے بھی مسکرا دیا۔

''جانتا تو ابھی بھی بہت کچھ ہوں۔۔۔'' اسکی مسکراہٹ پر وہ الجھی۔۔۔

''کچھ روشنی ڈالنا پسند کریں گے آپ۔۔۔'' وہ ہنوز سابقہ انداز میں بولی۔

''بات اگر بیچ میں دوستی کی نہ ہوتی تو شاید بتا دیتا لیکن اس وقت مصلحت کا تقاضا یہی ہے کہ میں خاموش رہوں۔۔''

''تو ٹھیک ہے آپ خاموش رہیں اور مجھے کام کرنے دیں میرا۔۔'' وہ بُرا مان گئی۔

''پرابلم بھی تو یہ ہی ہے کہ تمہیں تمہارے حال پر نہیں چھوڑ سکتا میں۔۔۔'' وہ معنی خیز انداز میں گویا ہوا۔

''کیوں۔۔۔؟''

''اپنے دل سے پوچھو، اگر جواب نہ ملے تو میری آنکھوں میں دیکھ لو۔۔۔'' وہ شوخ ہوا۔

''پلیز حمزہ بی سیریس۔ ویسے بھی ایسی باتیں سوٹ نہیں کرتیں آپکو۔۔''

''تمہارے لیے ہی تو سیریس ہوں اتنے سالوں سے یہ بات سمجھا سمجھا کر تھک چکا ہوں۔۔'' وہ اسکی جھنجھلاہٹ پر مسکرایا۔''اور جہاں تک بات سوٹ کرنے کی ہے تو پہلے بھی کہا تھا میں نے'' ہو حلقہ یاراں تو بریشم کی طرح نرم۔۔۔''

''یہ حلقہ یاراں میں کس دوست کی دوستی کا ذکر کر رہے تھے آپ۔؟ جس نے آپکو زبان بندی پر مجبور کر رکھا ہے۔۔'' شہرزاد کی یہی ذہانت تو اسے متاثر کرتی تھی۔ وہ عام لڑکیوں کی طرح نہیں تھی اور اس بات کا ثبوت وہ پہلے بھی کئی دفعہ دے چکی تھی۔

''میں نے تو یونہی ایک بات کی ہے، آپ تو خوامخواہ ہی پکڑ کر بیٹھ گئیں اسے۔۔'' وہ صاف مکر گیا۔

''میں اتنی بے وقوف نہیں ہوں حمزہ، جتنا آپ بعض دفعہ فرض کر لیتے ہیں۔۔'' اسکے لہجے میں ناراضی کا عنصر نمایاں ہوا۔

''آپ اتنی عقلمند بھی نہیں ہیں، جتنا خود کو سمجھتی ہیں۔۔۔'' اس نے بھی دوبدو جواب دیا تو وہ خفگی سے چپ کر گئی اور اسکی ناراضگی کا احساس کر کے وہ محتاط انداز میں گویا ہوا۔۔

''فی الحال تو میرے سورسز کہتے ہیں میر وہاج انڈر گراونڈ ہو چکا ہے اور وہ کہاں پر ہے اس بات کی خبر اس کے گھر والوں کو بھی نہیں۔''

''ہاں اتنی ہی معصوم ہے ناں میر فیملی، جس کو پتا ہی نہیں ان کا بیٹا کہاں ہے، یقیناً یہ انکی کوئی نئی سازش ہو گی۔'' اس نے طنزاً کہا۔

''میڈم اگر یہ ان کی کوئی سازش ہوتی تو میرے سورسز یہ بھی بتا دیتے مجھے ۔۔۔'' وہ سنجیدہ ہوا۔

''کون ہے آپکا سورس۔۔'' شہرزاد کی بات پر وہ ہلکا سا ہنسا۔۔''خفیہ ادارے کے لوگوں کے سورسز بھی خفیہ ہی ہوتے ہیں مادام۔ کیوں پوچھ کر بندے کو مشکل میں ڈالتی ہیں۔۔۔''

''اس میں مشکل میں ڈالنے والی کیا بات ہے۔۔'' شہرزاد نے منہ بنا کر کہا تو وہ اسکے چہرے کے تاثرات پر ایک بار پھر مسکرایا۔

''محترمہ جب ایک طرف محبت اور دوسری طرف فرض ہو تو مجھ جیسے بندے کو یہی سکھایا گیا ہے کہ وہ اپنے فرض کو ادا کرے، آپ کیوں فرض اور محبت کے درمیان جنگ کروانا چاہتی ہیں۔۔'' وہ ابھی بھی غیر سنجیدہ تھا۔

''مت بتائیں، میں صرف اتنا جانتی ہوں میر خاندان کے لوگ کچی گولیاں نہیں کھیلتے، یقیناً ان کو اندازہ ہو گیا ہو گا کہ ان کا بیٹا گلٹی ہے، اسی لیے انہوں نے اسے انڈر گراؤنڈ کر دیا ہو گا۔۔'' اس نے بھی کھل کر اپنی رائے کا اظہار کیا۔

''وہ ان حالات میں ایسا کر ہی نہیں سکتے، کچھ دن بعد الیکشن ہیں اور وہاج انکی ملتان والی آبائی سیٹ پر الیکشن لڑ رہا ہے۔'' وہ بھی

اپنے پوائنٹ پر ڈٹا ہوا تھا۔

''کم آن حمزہ، آپ کون سا نہیں جانتے، ایسے لوگ تو ہمدردی کا ووٹ لینے کے لیے اپنے خونی رشتوں کا بھی سر عام مرڈر کروا دیتے ہیں۔''اس کے استہزائیہ انداز پر وہ مسکرایا، کیونکہ اسے اندازہ ہو چکا تھا کہ وہ جو سوچ چکی ہے اب اس سے ایک انچ بھی پیچھے نہیں ہٹے گی۔

اس سے پہلے کہ حمزہ اس کی بات کا کوئی جواب دیتا، رومیصہ عجلت بھرے انداز میں سیٹنگ روم کی سیڑھیاں اتر کر اوپر والے پورشن سے نیچے آئی، حمزہ اور شہزاد کو دیکھ کر وہ ہلکا سا ٹھٹکی، اس نے بہت غور سے حمزہ کی طرف دیکھا اور گڑ بڑا کر سلام کیا، اسکی آنکھوں میں شناسائی کے کئی رنگ ابھرے۔

''ارے آپ۔۔۔؟؟؟'' وہ خوشگوار حیرت کے ساتھ اسکی طرف متوجہ ہوئی۔

''اسکا مطلب ہے آپ نے پہچان لیا مجھے۔۔''حمزہ کی بے تکلفی پر وہ ہلکا سا مسکرائی۔

''آپ کو کیسے بھول سکتی ہوں حمزہ۔۔کیسے ہیں آپ۔۔؟ بہت سال بعد دیکھا آپ کو۔۔''وہ واقعی پہچان چکی تھی۔

''یاداشت ماشاء اللہ بہت اچھی ہے آپ دونوں بہنوں کی۔۔۔''حمزہ ایکدم متاثر ہوا اسکا ذاتی خیال تھا کہ شاید رومیصہ کی یاداشت میں اسکا چہرہ نہ ہو۔

''آپ نے میری خاطر بہت زبردست ٹھکائی لگائی تھی اسامہ کے گروپ کی، اور یہ بات میں کبھی نہیں بھول سکتی۔''رومیصہ نے اسے سکول کی اسی بات کا حوالہ دیا، جس کی وجہ سے ان دونوں کی حمزہ کے ساتھ اچھی سلام دعا ہوئی تھی۔

''تم کہیں جا رہی ہو کیا۔۔۔؟''شہزاد نے اسکے ہاتھ میں پکڑی گاڑی کی چابی دیکھ کر اندازہ لگایا۔

''ہاں ایک پرانی کلاس فیلو نے ڈنر پر بلوایا ہے، ایک گھنٹے میں آ جاؤں گی۔۔۔''رومیصہ نے گھبرا کر جھوٹ بولا، اسی وقت اسکے سیل فون پر ارسل کی کال آنے لگی، جو اس نے بوکھلا کر فوراً کاٹی۔حمزہ کی نظریں اسکے سیل فون کی اسکرین پر جمی ہوئی تھیں، وہ اس پر ابھرنے والا نام پڑھ چکا تھا۔

''او کے حمزہ اینڈ شیری، سی یو اگین۔۔''وہ جلدی سے دروازے کی طرف بڑھی۔جیسے ہی وہ سیٹنگ روم سے نکلی، حمزہ نے سنجیدگی سے شہزاد کی طرف دیکھا، جو رومیصہ کے اس عجلت بھرے انداز پر ہلکی سی پریشان ہوئی تھی۔

''شہزاد، رومیصہ جھوٹ بول کر گئی ہے باہر۔۔۔''حمزہ نے اسکی سوچ کو الفاظ دیئے تو وہ ششدر رہ گئی۔

''آپ کیسے کہہ سکتے ہیں۔۔۔؟''وہ حیران ہوئی۔

''اسکے سیل فون پر آنے والی کال اسکی کسی فرینڈ کی نہیں کسی ارسل نام کے بندے کی تھی۔۔''حمزہ کی عقابی نظریں اسکے ہاتھ میں پکڑے ہوئے سیل فون کی اسکرین پر ابھرنے والا نام بھی پڑھ چکی تھیں۔''کون ہے یہ ارسل۔۔؟''

''شاید کوئی کلاس فیلو ہوا سکا۔۔'' اس سے پہلے وہ اس بات پر مزید تبصرہ کرتی، ٹینا بیگم تیز تیز چلتی ہوئیں کمرے میں داخل ہوئیں انہوں نے ہاتھ میں کارڈلیس فون اٹھایا ہوا تھا۔'' وہی ہوا ناں، سیفی بھی سخت جھنجھلایا ہوا تھا۔''

شہزاد نے سوالیہ نگاہوں سے ماں کی طرف دیکھا، جو اپنی بات کی وضاحت کر رہی تھیں۔ ''سیفی کا کہنا ہے اس موقعے پر یہ کانفرنس نہیں ہونی چاہیے تھی ابھی

تو جسٹس محمود کی فیملی کے ساتھ مذاکرات چل رہے تھے ہمارے۔۔۔''

''مام، جسٹس محمود کا اس کانفرنس کے ساتھ کیا تعلق بنتا ہے۔۔؟'' شہزاد کو حمزہ کے سامنے ہلکی سی کوفت کا احساس ہوا۔

''حمزہ بیٹا، تم سمجھاؤ نہ اسے، دشمنوں کے دشمن ایک دوسرے کے بہت اچھے دوست بن کر ہمارے لیے مسائل پیدا کر سکتے ہیں۔''

''ڈونٹ ووری آنٹی، اس بار ایسا نہیں ہوگا۔ جسٹس محمود واقعی اس قصّے سے جان چھڑانا چاہتے ہیں کیونکہ معاملہ اب ان کے اکلوتے بھتیجے کا ہے، اپنے بیٹے سے تو وہ ہاتھ دھو ہی بیٹھے، لیکن بھتیجے کو کسی بھی قیمت پر نہیں گنوائیں گے، انکی فیملی کا بہت زیادہ پریشر ہے ان پر۔۔۔''

''جو بھی ہے تم اسے منع کرو، کوئی ضرورت نہیں ہے اس میر فیملی کے خلاف کیس لڑنے کی۔۔''

''کیس میں نہیں مسز عالیہ قریشی ہینڈل کریں گی۔۔'' شہزاد کے لہجے میں ہلکی سی ناراضی در آئی۔

''آئی تھنک آنٹی، شہزاد اتنی بھی بے وقوف نہیں، یقیناً اپنی سیف سائیڈ رکھ کر ہی یہ معاملہ دیکھے گی، آپ ٹینشن مت لیں۔'' حمزہ کی بات پر انہیں کچھ تسلی ہوئی، دوسری طرف وہ اب جانے کے لیے اٹھ کھڑا ہوا تو ٹینا بیگم نے حیرانگی سے اسکی طرف دیکھا۔

''تم کہاں جا رہے ہو ڈنر کر کے جانا۔۔'' ٹینا بیگم نے اپنائیت بھرے انداز میں کہا، انہیں حمزہ خالد اپنے فیملی بیک گراؤنڈ سمیت بہت زیادہ پسند آیا تھا اور اس بات کا اظہار ان کے ہر انداز سے عیاں ہو رہا تھا اور ان کی یہی بات شہزاد کے لیے کوفت کا باعث بن رہی تھی۔

''نیکسٹ ٹائم سہی، ابھی ایک دو ضروری کام نبٹانے ہیں مجھے۔ آپ بھی آیئے گا شیری اور رومی کے ساتھ ہمارے ہاں۔۔'' وہ بہت سلجھے ہوئے انداز میں ان کو اپنے ہاں انوائیٹ کر کے باہر نکل آیا، شہزاد اسے سی آف کرنے کے لیے گیٹ تک آئی۔

''پلیز حمزہ ایسی حرکت دوبارہ مت کرنا، مام بہت بچی ہیں میرے اور رومی کے معاملے میں۔۔''

''ہر ماں اتنا ہی بچی ہوتی ہے اپنی اولاد کے لیے لیکن تمہیں بھی ہم سب کے جذبات کا خیال رکھنا چاہیے۔۔''

''میں نے کیا کیا ہے۔۔؟'' اس نے حیرانگی سے اسکا سنجیدہ چہرہ دیکھا۔

''میں مانتا ہوں تم اپنے پروفیشن کے معاملے میں بہت زیادہ جنونی ہو، لیکن اس سے کہیں زیادہ مخلص تمہیں اپنی ذات کے ساتھ ہونا چاہیے۔'' وہ پورچ کی طرف جاتے ہوئے بہت نرمی اور اپنائیت کے ساتھ اسے سمجھا رہا تھا۔

''میں اپنی ذات کو ہمیشہ آخری نمبر پر رکھتی ہوں حمزہ۔۔'' اس نے جو حقیقت تھی بتا دی۔

''لیکن میں تمہیں ہمیشہ پہلے نمبر پر رکھتا ہوں اور چاہتا ہوں کہ تم خود بھی ایسا کرو، کیونکہ ہم میں سے کوئی بھی تمہیں کھونا نہیں چاہتا۔'' اس کے لہجے میں کچھ تھا، شہرزاد چلتے چلتے رکی اور اس نے سر اٹھا کر اپنے سامنے کھڑے شخص کی شفاف آنکھوں میں جھانکا، وہاں اسے اپنے لیے چاہت کا ایک لامحدود سمندر نظر آیا، وہ نظریں چرا کر سامنے دیوار پر لگی بوگن ویلیا کی بیل کو دیکھنے لگی۔

''آپ نے خود ہی تو کہا تھا جب تک آپ میرے ساتھ ہیں، کوئی میری طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھ سکتا۔'' وہ اسی کی بات اسے لٹا رہی تھی۔

''ہاں میری ہی ذمے داریوں میں اضافہ کرنا، خود کسی کو سکون سے مت بیٹھنے دینا۔۔'' اس نے ہلکا سا چڑ کر اسکی طرف دیکھا تو وہ دھیمے سے انداز میں ہنس پڑی، اور اسکی شفاف ہنسی نے حمزہ کی ساری ناراضی بھاپ کی مانند اڑا دی۔ جیسے ہی وہ اسے سی آف کر کے واپس سیٹنگ روم میں آئی، ٹینا بیگم نے بے تاب انداز میں اس سے پوچھا۔

''شیری، جنرل خالد کا بیٹا تمہارا کلاس فیلو تھا، تم نے بتایا ہی نہیں۔۔''؟

''مام اس میں کیا خاص بات ہے۔۔؟'' وہ لاپرواہی سے گویا ہوئی۔

''بے وقوف لڑکی، اچھا خاصا ہینڈسم اور ویل سیٹلڈ لڑکا ہے اور تم کہہ رہی ہو کہ اس میں کیا خاص بات ہے۔'' ٹینا بیگم کو اسکی سادگی پر غصہ آیا۔

''کم آن مام، ایسا ویسا کچھ نہیں ہے ہمارے درمیان، آپ پلیز اسے چھوڑیں اور تھوڑا ارومیصہ پر دھیان رکھیں، ایسا نہ ہو کل کو کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہو جائے۔'' وہ بیزاری سے گویا ہوئی تو ٹینا بیگم نے گھبرا کر اسکی طرف دیکھا۔ ''خدانخواستہ کچھ اور تو غلط نہیں کر دیا اس نے۔۔؟''

''فی الحال تو نہیں کیا، لیکن اس پر چیک اینڈ بیلنس رکھنا بہت ضروری ہے۔۔'' اپنی بات کر کے وہ سیڑھیوں کی طرف بڑھی۔

''اچھا اچھا، تم نے تو مجھے ڈرا کر ہی رکھ دیا۔ میں سمجھی پتا نہیں کیا کر دیا ہے اس نے۔''

شہرزاد سیڑھیاں چڑھتے ہوئے کچھ یاد آنے پر پلٹی۔ ''اور ہاں پلیز آپ رشیدہ اور بہادر علی کو کچھ نہیں کہیں گی، ان کے ساتھ بہت بڑا ظلم ہوا ہے اور کم از کم میں نہیں چاہوں گی کہ ہم لوگوں کی طرف سے بھی کوئی زیادتی ان کے ساتھ ہو۔۔''

''اب اتنی بھی ظالم نہیں ہوں میں۔۔۔'' ٹینا بیگم اسکی بات کا بُرا مان کر کچن کی طرف بڑھ گئیں۔ انہیں رات کے کھانے پر کچھ خاص بنوانا تھا کیونکہ سیف الرحمٰن ایک گھنٹے تک پہنچنے والے تھے۔

☆......☆......☆

میر فیملی ایک دفعہ پھر تقدیر کے مضبوط شکنجے میں آ چکی تھی۔۔۔!!!

وہاج اور صندل کا قصّہ گھر کے سب ملازمین کی زبان پر تھا، اور ان سب کا اجتماعی خیال تھا بہادر علی کے خاندان نے بے غیرتی کی

ہے اوران کے سیاسی مخالفین سے پیسہ لے کر وہاج پر کیچڑ اچھالا ہے۔اس سارے قصّے کے دوران محض طوبیٰ ایسی تھی جو دل سے مطمعن اور خوش تھی اسے مکافاتِ عمل پر یقین آ گیا تھا اور وہ دل سے چاہتی کہ وہاج کو اس کے کیے کی سزا ضرور ملنی چاہیے اسکی تمام تر ہمدردیاں صندل کے خاندان کے ساتھ تھیں۔

فارحہ بھابھی کو جیسے ہی اس بات کا علم ہوا،ان کے ہونٹوں پر تو گویا خاموشی کی ایک مہر ثبت ہوگئی،وہ خالی نظروں کے ساتھ ٹی وی اسکرین کو دیکھتی رہتی جس پر صندل کی کہانی کو بڑے چٹے پٹے انداز میں بیان کیا جا رہا تھا۔

کسی رپورٹر کو صندل کی ایک پرانی تصویر بھی مل گئی تھی جسے وہ میر وہاج کی تصویر کے ساتھ جوڑ کر بار بار اسکرین پر دیکھا رہے تھے اور فارحہ کے دل پر چھریاں چل رہی تھیں،پورے خاندان کی نظریں اس موقعے پر ان پر جمی ہوئیں تھیں کیونکہ سب جانتے تھے کہ اپنی موت سے پہلے کا کچھ عرصہ صندل نے اسلام آباد میں فارحہ اور وہاج کے گھر میں گذارا تھا۔

''میرا بیٹا،ایسا نہیں ہوسکتا،سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔۔'' تاجدار بیگم صبح سے ایک ہی جملے کی گردان کیے جا رہی تھیں۔

فارحہ تم فون کر کے پوچھو ناں اسے،کہاں ہے وہ۔۔''انہیں اپنی بہو کی بے حسی پر غصّہ آیا،جو صدمے بھرے انداز میں بس ایک سائیڈ پر بیٹھی ہوئی،پورے گھر والوں والی کی ایکٹوٹیز خالی نظروں سے دیکھ رہی تھی۔

محتشم علی اور خاقان صاحب کے سیل فون پر آنے والی کالز پر ان کی بوکھلاہٹ دیدنی تھی،وہ وہاج سے کھل کر بات کیے بغیر اپنا موقف نہیں دینا چاہتے تھے اور وہاج کو تو لگتا تھا کہ زمین نگل گئی تھی یا آسمان کھا گیا تھا،اسکی کہیں سے بھی کوئی خیر خبر نہیں آ رہی تھی اور سیل فون بھی مسلسل بند جا رہا تھا۔

میر ہاؤس کے مکین اس وقت اسلام آباد والے گھر میں اکھٹے تھے،شاہ میر اور برہان بھی پہنچ گئے یہ واقعہ ہی ایسا تھا جس نے سب کو ایک دفعہ تو ہلا کر رکھ دیا۔

سب بظاہر ایک دوسرے سے نظریں چرائے پھر رہے تھے لیکن سب کے ذہنوں میں ایک ہی سوال گردش کر رہا تھا۔

''وہاج بھائی آخر کہاں جا سکتے ہیں اور اس طرح غائب ہونے کی ضرورت کیا تھی انہیں۔۔؟''ارسل نے الجھن بھرے انداز میں شاہ میر کا پریشان چہرہ دیکھا،وہ بڑی مشکل سے چھٹی لے کر اسلام آباد پہنچا تھا۔

''میں کیا کہہ سکتا ہوں یار۔۔'' وہ واقعی شدید ٹینشن میں تھا،پورے گھر کی توجہ درشہوار سے ہٹ کر اب صرف اپنی عزت بچانے کی طرف تھی کیونکہ دس دن بعد ہونے والے الیکشن میں یہ اسکینڈل ان کے لیے کافی مسائل کا باعث بن سکتا تھا۔

''عجیب ہی پریشانی میں ڈال دیا ہے انہوں نے،ساری یونیورسٹی جانتی ہے وہ میرے فرسٹ کزن ہیں۔لوگ عجیب عجیب سے سوالات کر رہے ہیں۔''ارسل نے پریشان نظروں سے شاہ میر کی طرف دیکھا،جس نے ایکدم ہی وہ سوال کر لیا،جس کی اسے بالکل بھی

توقع نہیں تھی۔

''یہ بیرسٹر شیری کون ہے ارسل۔۔۔؟''

شاہ میر کے سوال پر ارسل کے دل کی دھڑکنیں بے ربط ہوئیں، اس نے کنکھیوں سے اسکے چہرے کے پریشان تاثرات دیکھے اور نظریں چرالیں۔۔

''مجھے کیا پتا، کون ہے یہ بیرسٹر شیری۔؟ لیکن تم کیوں پوچھ رہے ہو۔۔۔''

''پہلے لینڈ مافیا کیس میں اس نے پورے خاندان کو ٹینشن میں ڈالا اور اب اس سارے قصّے کے پیچھے بھی اسی کا ہاتھ ہے۔ آخر پتا تو چلے اسکو پرابلم کیا ہے ہماری فیملی سے۔۔۔۔'' شاہ میر کی اس بات نے ارسل کو مزید پریشان کیا۔

''آئی ڈونٹ نو یار، اللہ بہتر جانتا ہے۔۔۔''

لیکن ارسل اچھی طرح سے جانتا تھا کہ وہ رومیصہ کی بہن ہے اور صندل کی کانفرنس کے دوران اس نے جس اعتماد کے ساتھ رشیدہ مائی اور بہادر علی کو اسپورٹ کیا تھا یہ سب دیکھ کوا یکدفعہ تو ارسل کا بھی فشارخون بلند ہوا، کچھ بھی تھا، وہ اس خاندان کا ایک فرد تھا اور اس کی نیک نامی کے بارے میں اتنا ہی حساس تھا جتنا ایک نارمل شخص کو ہونا چاہیے تھا۔۔۔

وہ دونوں گفتگو کرتے ہوئے سیٹنگ روم میں چل آئے جہاں فارحہ صدمے بھرے انداز میں اکیلی بیٹھی ہوئی ٹی وی دیکھ رہی تھی اس نے ان دونوں کی طرف دیکھ کر گھبرا کر ٹی وی بند کیا۔ اسی وقت تاجدار بیگم بھی چلی آئیں اور انہوں نے کھا جانے والی نظروں سے فارحہ کی طرف دیکھا، جو اس وقت سر جھکائے ایسے بیٹھی تھی جیسے اس سارے معاملے کی قصوروار وہ ہو۔

''فارحہ تمہیں کچھ احساس ہے سہی، تمہارا شوہر ہے کہاں۔؟ کیوں نہیں اس سے رابطہ کر رہی ہو۔۔؟'' تاجدار بیگم نے اپنی جھنجھلاہٹ خاموش بیٹھی ہوئی بہو پر اتاری تو شاہ میر نے تاسف بھری نظروں سے اپنی ماں کی طرف دیکھا۔

''اتفاق سے امی جان، بھابی کے پاس بھی وہاج بھائی کا وہی سیل نمبر ہے، جو آپ سب لوگوں کے پاس ہے، تو بتائیں وہ بیچاری کیسے رابطہ کریں ان سے۔؟ جب نمبر ہی بند جا رہا ہے آپکے لاڈلے بیٹے کا۔۔؟'' شاہ میر نے ڈھکے چھپے الفاظ میں ماں کی طبعیت سیٹ کرنے کی کوشش کی۔

''تم چپ رہو، ہر موقعے پر تمہارا بولنا ضروری نہیں ہوتا۔۔''

''آپ بھی تھوڑا سوچ سمجھ کر بولا کریں، ایسے ہی دوسروں پر چڑھائی نہ کر دیا کریں۔۔'' آگے بھی شاہ میر تھا کسی سے بھی نہ دبنے والا۔

اس سے پہلے ماں بیٹے کی بحث شدت اختیار کر لیتی، میر حاکم، اپنے دونوں بیٹوں محتشم، خاقان اور پوتے برہان کے ساتھ

سیٹنگ روم میں داخل ہوئے، ان کے پیچھے شارقہ بیگم بھی تھیں۔ میر حاکم کے ساتھ ساتھ سب کے اعصاب تنے ہوئے تھے۔ معاملہ بھی تو کوئی چھوٹا نہیں تھا۔

حاکم علی نے اندر کھاتے جو تحقیقات کروائیں تھیں اس سے کوئی حوصلہ افزاء جواب نہیں ملا اور وہاج کے اچانک غائب ہونے پر انہیں یقین ہو گیا تھا کہ دال میں کچھ نہ کچھ کالا ضرور ہے۔ دوسری طرف میڈیا کے لوگوں نے ان سب کا جینا حرام کر رکھا تھا اور ابھی تک ٹی وی اور اخبارات کا یہ سب سے ہاٹ ایشو تھا، اور وہ اس بات کو اچھال رہے تھے کہ میر فیملی کا کوئی تسلی بخش موقف سامنے کیوں نہیں آ رہا۔

''محتشم علی، سخت مایوس کیا ہے مجھے تمہاری اولاد نے، ایک سے بڑھ کر ایک نانجار نکل رہی ہے، اب بتاؤ، ہم الیکشن کے معاملات دیکھیں یا ان گھٹیا قصوں کو نبٹائیں، ہمارے مخالفین ہم پر ٹھٹھے اڑا رہے ہیں، اوپر سے وہ بے غیرت وہاج کسی بل میں چھپ کر بیٹھ گیا ہے۔۔۔''

وہ اپنی چھڑی پر زور ڈال کر غصّے سے بولے تو محتشم علی نے خفت زدہ انداز میں اپنا سر مزید جھکا لیا۔ وہاج کے روپوش ہونے پر ان کا کردار مشکوک ہو گیا تھا۔

''بابا جان اس بیچارے کے ساتھ کوئی حادثہ بھی تو ہو سکتا ہے۔۔'' میر خاقان نے تو گویا یہ بات کر کے بھڑوں کے چھتے میں ہاتھ ڈال لیا۔

''ہاں رنگین حادثے ''تمہارے'' اور باقی تم لوگوں کی ''بیچاری'' آل اولاد کے ساتھ ہی ہو سکتے ہیں۔'' ان کے طنزیہ انداز پر خاقان کا چہرہ سرخ ہوا۔

''میں تو ساری زندگی تم لوگوں کے کرتوتوں پر پردہ ڈالتا آیا ہوں۔۔۔'' وہ غصّے سے ٹہلنے لگے۔۔

''ہمارے خاندان کا ایک نام اور مقام تھا، جسے تم سب نے مل کر ڈبو دیا۔ اب بتاؤ لوگوں کو کیا جواب دوں۔؟ ساری دنیا اوٹ پٹانگ سوالات کر رہی ہے، انکو لگ رہا ہے ہم نے چھپایا ہے اس بے غیرت وہاج کو۔۔۔'' حاکم علی شدید قسم کی ذہنی اذیت سے دوچار تھے۔

''اس خاندان کی اوقات ہی کیا ہے بابا جان، جس کے لیے ہم اپنے گھر کے بچے کو چھپا لیں، اور مجھے نہیں لگتا وہاج ایسی گری ہوئی حرکت کر سکتا ہے۔'' خاقان علی نے ایکدفعہ جھاڑ کھانے کے بعد پھر بولنے کی جسارت کر لی۔

''اسکی اوقات کا تو پتا نہیں لیکن پوری دنیا کے سامنے ہماری اوقات کھل کر ضرور سامنے آ گئی ہے، اور وہ لڑکی، کیا نام ہے اسکا بیرسٹر شیری، کیا وہ بھول گئی ہو گی شجاع غنی والا قصّہ۔؟ مجھے تو لگتا ہے اس نے صرف اور صرف اسکی بدلہ لینے کے لیے یہ سارا کھیل رچایا ہے۔'' حاکم صاحب کی بات پر ارسل کا رنگ ہلکا سا فق ہوا، اس نے بے چینی سے پہلو بدلا۔

''یہ لوگ اس کے پاس کیسے پہنچ گئے۔۔۔؟'' تاجدار بیگم نے خاصے غلط موقعے پر یہ سوال کر لیا۔

''فی الحال تاجدار تم یہ سوچو، تمہارا بیٹا کہاں پہنچا ہوا ہے۔؟ ورنہ ملتان والی سیٹ نکل جائے گی ہمارے ہاتھ سے۔'' ان کے طنزیہ انداز پر وہ شرمندہ ہوئیں۔

''میں نے تو شاہ میر کو بھیجا تھا اسکے دوست سے پوچھنے کے لیے۔۔'' ان کے خفت زدہ انداز پر سب کی نظریں شاہ میر کی طرف اٹھ گئیں۔

''حیدر بھائی سے بات ہوئی تھی میری، وہ کہتے ہیں کہ انہیں تو وہ گھر جانے کا ہی کہہ کر نکلے تھے۔صرف ایک گھنٹے کا تو راستہ تھا ان کے گاؤں سے ہمارے علاقے کا، پتا نہیں کہاں چلے گئے وہ۔۔۔'' شاہ میر کا انداز تھوڑا دھیما تھا۔

''محتشم علی تم مانو یا نہ مانو، تمہارے بیٹے کا یوں چوروں کی طرح چھپ کر بیٹھنا کوئی اور ہی کہانی سنا رہا ہے مجھے۔۔'' وہ ایکدفعہ پھر سلگ کر بولے۔

''آپ فارحہ سے پوچھیں ناں، ہوسکتا ہے اسے وہاج کے کسی دوست کا پتا ہو۔۔'' تاجدار بیگم ہلکا سا جھجک کر بولیں۔

''اس سے میں کیا پوچھوں۔۔؟'' انہوں نے مشتعل انداز میں تاجدار بیگم کی طرف دیکھا۔

''اسے تو تمہارے بیٹے نے ہمیشہ جوتے کی نوک پر رکھا، اولاد نہ ہونے کا قصوروار اسے ٹھہرایا جیسے باقی ساری دنیا اندھی ہو، اور اصل بات نہ جانتی ہو۔۔'' حاکم علی نے روانی میں وہ راز بھی اگل دیا جسے فارحہ نے ہمیشہ اپنے سینے سے لگا کر رکھا تھا، فارحہ نے سہمی ہوئی نگاہوں سے داجی کی طرف دیکھا، جو آج کسی کو

بھی رعایت دینے کے موڈ میں نہیں تھے۔

اپنے شریکے کے سامنے اتنی بڑی بات پر تاجدار بیگم کا ایک دفعہ تو دل چاہا کہ زمین پھٹے اور وہ اس میں سما جائیں۔ محتشم علی بھی نظریں چرا کر چپ کے چپ رہ گئے، جبکہ شارقہ بیگم نے حیرانگی سے فارحہ کی طرف دیکھا، ان پر یہ حقیقت ابھی ابھی کھلی تھی۔

''میرے خیال میں بابا جان یہ موقع جذباتی ہونے کا نہیں ہے، ہم وہاج کی روپوشی کو کوئی اور رنگ بھی تو دے سکتے ہیں۔''

خاقان کا دماغ اب کام کرنے لگا تھا، ان کی بات پر حاکم صاحب نے چونک کر انکی طرف دیکھا۔''خیر سے کیا رنگ دینا چاہتے ہو تم۔؟''

''ہمیں پہلی فرصت میں وہاج کے اغوا کی ایف آئی آر اپنے مخالفین کے خلاف کٹوا دینی چاہیے۔اس سے دو فائدے ہونگے ، ایک تو صندل کیس سے لوگوں کی نظریں تھوڑا ہٹیں گی اور دوسرا ہمیں ہمدردی کا ووٹ بھی ملے گا۔۔۔''

''خاقان ٹھیک کہہ رہا ہے بابا جان۔ ہمیں اسی پوائنٹ پر ورکنگ کر لینی چاہیے اپنی۔'' محتشم علی نے بھی بیچ میں لقمہ دیا۔

خاقان علی کا مشورہ، حاکم علی کو ان حالات میں بالکل ٹھیک لگا تھا اور خاندان کی رہی سہی عزت کو سنبھالنے کے لیے اس سے بہتر آپشن کوئی اور نہیں تھا، یہی وجہ تھی کہ اگلے دو گھنٹے کی میٹنگ میں سارے معاملات طے کر لیے گئے۔ یہ خاندان سیاست میں ماہر تھا اور اسکی

گواہی تو ان کے مخالفین بھی دیتے تھے، اور اس بات کا ثبوت ایک دفعہ پھر دنیا والوں کو ملنے والا تھا۔

☆......☆......☆

مارگلہ ہلز کے ٹاپ پر واقع "منال ریسٹورنٹ" میں رومیصہ کو ارسل کے ساتھ پہنچے ہوئے ایک گھنٹہ ہو چکا تھا۔

فضا میں ہلکی سی نمی تھی اور خوشگوار ہوائیں اپنے دامن میں ٹھنڈک کا احساس لیے ہوئے جب جسم سے ٹکراتیں تو موسم گرما میں ایک روح افزاء سا احساس رگ وپے میں دوڑنے لگتا۔ رومیصہ جب سے وہاں پہنچی تھی، اسے محسوس ہو رہا تھا کہ اس کے سامنے بیٹھا ہوا ارسل کچھ الجھا ہوا سا ہے۔

"تمہاری بہن کو کیا ضرورت تھی اس قدر بولڈ پریس کانفرنس کروانے کی۔۔؟" وہ چند رسمی باتیں کرنے کے بعد اس موضوع کی طرف آ چکا تھا، جس کے لیے آج اس نے رومیصہ کو خصوصی طور پر بلوایا تھا۔

"اس میں بولڈنیس کی کیا بات ہے، اور ویسے بھی رشیدہ کے خاندان کے ساتھ ظلم ہوا ہے۔" وہ اپنی ہی دھن میں بولی۔

"تم کیسے کہہ سکتی ہو کہ ان کے ساتھ ظلم ہوا ہے۔؟ وہ لوگ جھوٹ بھی تو بول سکتے ہیں۔۔" ارسل نے فوراً اعتراض کیا۔

"اس طبقے سے تعلق رکھنے والے لوگ کسی لینڈ لارڈ پولیٹیکل بیک گراؤنڈ والے خاندان کے اوپر اتنا بڑا جھوٹ نہیں بول سکتے، اور ویسے بھی شیری نے مکمل انویسٹی گیشن کی ہے اس سارے معاملے کی۔۔"

"کیا انویسٹی گیشن کی ہے۔۔؟" ارسل نے بے چینی سے بیٹھے بیٹھے پہلو بدلا، اس وقت ویٹر کھانا سرو کر چکا تھا اور رومیصہ کی زیادہ توجہ ڈنر کی طرف تھی۔

"اس کے پاس مکمل ثبوت ہیں اور اس نے ڈیڈ باڈی کی پوسٹ مارٹم رپورٹ اور اس لڑکی کی پریگنینسی رپورٹ بھی حاصل کر لی ہیں۔"

"کم آن رومیصہ، یہ سب تو فیک بھی بن سکتا ہے کھڑے کھڑے۔۔" ارسل نے اس بات کو چٹکیوں میں اڑایا۔

"اچھا یہ سب کچھ فیک ہے تو کیا اس لڑکی کا لکھا ہوا آخری خط بھی جعلی ہے۔۔؟" رومیصہ ایکدم چڑ کر بولی تو ارسل کو اس بار جھٹکا لگا۔

"کیسا خط۔۔؟ کیا تم نے پڑھا ہے۔؟ کیا لکھا ہے اس میں۔۔؟" وہ بے چین ہوا۔

"آئی ڈونٹ نو، میں نے نہیں پڑھا لیکن شیری، ممی کو ہی ڈیٹیل سے بتا رہی تھی کہ اس میں تفصیلاً لکھا ہوا کہ وہاج نے اس کے ساتھ زبردستی کی اور اسکے علاوہ بھی کئی چیزیں ایسی ہیں جو اس لڑکی کے حق میں جاتی ہیں۔۔۔" اس کی باتوں نے ارسل کو اب پریشان کیا۔

"میر وہاج کو کیا ایک ملازمہ ہی ملی تھی یہ سب کرنے کے لیے۔۔۔"

"یہ فیوڈل سسٹم سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو بس عورت چاہیے ہوتی ہے جسکی نبض چل رہی ہو۔" رومیصہ اپنی ہی بات پر ہنسی۔

"خیر ایسی بھی کوئی بات نہیں، انسان کا کوئی اسٹینڈرڈ بھی تو ہوتا ہے، تمہاری بہن کو نہیں لینا چاہیے تھا یہ کیس۔۔" ارسل کی تان

گھما پھرا کر اسی ایک بات پر ٹوٹ رہی تھی اور اب تو رومی بھی ہلکا سا چڑ گئی۔

''کیوں نہیں لینا چاہیے تھا، ملازمین ہیں وہ ہمارے، انکی ہیلپ کرنا فرض بنتا ہے ہمارا۔۔۔''

''وہ لوگ تمہارے سرونٹس ہیں، تم نے بتایا کیوں نہیں۔۔؟'' ارسل کو شاک لگا۔

''اس میں بتانے والی کون سی بات تھی۔؟ ویسے بھی آپ کیوں اتنی دلچسپی لے رہے ہیں اس معاملے میں۔۔۔؟'' اسکی بات پر وہ ہلکا سا گھبرا گیا۔

''میرے انٹرسٹ لینے کی ایک مضبوط وجہ ہے رومیصہ۔۔'' اسکی بات پر اس نے حیرانگی سے ارسل کی طرف دیکھا، جو مزید بتا رہا تھا۔

''ایکچوئلی اس کیس میں جس بندے پر الزام لگایا گیا ہے میں انکو اچھی طرح سے جانتا ہوں، وہ اس ٹائپ کے بندے نہیں ہیں۔''

''آپ کیسے جانتے ہیں انہیں۔۔؟'' اب پریشان ہونے کی باری رومیصہ کی تھی۔

''میرے بہت اچھے فرینڈ شاہ میر کے بڑے بھائی ہیں وہ۔۔'' ارسل نے نظریں چرا کر جھوٹ بولا۔

''میری مانیں پہلی فرصت میں اس دوست سے جان چھڑا لیں کیونکہ شیری بتاتی ہے اس خاندان کی ریپوٹیشن بالکل بھی اچھی نہیں ، پہلے بھی لینڈ مافیا کے ایک کیس میں انہوں نے دوسری پارٹی کو پیسے دے کر خرید لیا تھا۔'' رومیصہ کی بات پر ارسل کا دماغ بھک کر کے اڑا۔

''کیا ہوا ہے اس خاندان کی ریپوٹیشن کو۔؟ میں نے تو آج تک ان کے بارے میں ایسا ویسا کچھ نہیں سنا۔'' وہ بحث پر اتر آیا۔

''میں شیری سے ڈیٹیل سے پوچھ کر بتاؤں گی۔ اس کے پاس باقاعدہ ثبوت ہیں ان کی کرپشن کے بارے میں۔۔۔''

''رہنے دو کوئی ضرورت نہیں ہے، اب چپ کر کے کھانا کھاؤ۔'' ارسل کو غصّہ آ گیا۔

رومیصہ کی باتوں نے ارسل کو ایک نئی ٹینشن میں ڈال دیا، وہ تو سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ اسکے خاندان کے بارے میں اس قدر منفی رائے رکھتی ہوگی لیکن اب اسے اپنے خاندان کی ریپوٹیشن کی بجائے وہاج اور صندل کیس کی فکر تھی اور رومیصہ کے ساتھ ہونے والی گفتگو سے اتنا تو وہ اندازہ لگا چکا تھا کہ میر فیملی کے لیے ایک مضبوط قسم کا شکنجہ تیار ہونے جا رہا ہے اور میر حاکم کی پریشانی غلط نہیں تھی۔۔

☆......☆......☆

رات کا نہ جانے کون سا پہر تھا۔۔۔

طوبیٰ کروٹیں بدلتے بدلتے تھک گئی تو اکتا کر اٹھ بیٹھی، وال کلاک پر رات کا ایک بج رہا تھا، وہ کچھ لمحے تو سائیڈ میز پر رکھی کتاب پڑھنے کی کوشش کرتی رہی اور پھر تنگ آ کر کمرے سے نکل آئی۔ باہر آ کر اس نے کھل کر سانس لیا، پورے گھر پر ایک ہولناک سے سناٹے کا راج تھا۔

طوبیٰ ننگے پاؤں ادھر ادھر ٹہلتی رہی، اور ایک چکر ہال کمرے کا بھی لگا آئی، جیسے ہی وہ اوپر آئی، درشہوار کے کمرے کے سامنے سے گذرتے ہوئے اسکے قدم رک گئے۔ اسکے لبوں سے ایک سرد آہ نکلی، درشہوار کا پسندیدہ ٹیڈی بئیر والا کی چین دروازے کے ساتھ لگے

ہوئے ہک پر ٹنگا ہوا تھا۔طوبیٰ کو ایک دم ہی وہ پوری شدت سے یاد آئی تو اسکی آنکھیں نم ہو گئیں۔

''پتا نہیں کہاں کی خاک چھان رہی ہو گی اور کیا ملا ہو گا اسے یہ سب کر کے۔۔۔؟''

طوبیٰ نے افسردگی سے سوچا اور آہستگی سے اسکے کمرے کا دروازہ کھولا، یہ جگہ ان سب لڑکیوں کی پسندیدہ آماجگاہ تھی، سب شرارتوں کے پلان یہیں پر بنتے تھے۔طوبیٰ کا دل بھر آیا، کمرے میں مکمل اندھیرا تھا۔اس نے دیوار کے ساتھ ہاتھ ٹٹول کر ٹیوب لائیٹ کا سوئچ آن کیا، اور کمرہ کچھ سیکنڈ میں روشنی سے بھر گیا اور سامنے کا منظر دیکھ کر طوبیٰ کو دھچکا لگا۔۔

دیوار کے ساتھ رکھے کاؤچ پر شاہ میر ایک چھوٹا کشن آنکھوں پر رکھے نیم دراز تھا، کمرے میں ہونے والی روشنی پر اس نے کشن ہٹایا تو طوبیٰ اسکی آنکھوں کی سرخی دیکھ کر وہ گھبرا گئی۔اسے بھی شاید رات کے اس پہر طوبیٰ کی موجودگی کی توقع نہیں تھی۔اس لیے بوکھلا کر اٹھ بیٹھا۔

''شاہ میر تم یہاں کیا کر رہے ہو در شہوار کے کمرے میں۔۔؟'' وہ گھبرا کر اسکے پاس پہنچی۔

''تم کیا کرنے آئیں تھیں یہاں۔۔؟'' اسکا سارا لہو سمٹ کر اسکے چہرے پر آچکا تھا، نہ جانے طوبیٰ کو کیوں لگا جیسے وہ روتا رہا ہو۔

''ایسے ہی نیند نہیں آرہی تھی اور۔۔۔'' طوبیٰ نے بات ادھوری چھوڑی۔۔

''اور کیا۔۔؟'' وہ بےزاری سے گویا ہوا۔۔

''در شہوار کی یاد آرہی تھی۔۔'' اس نے ہلکا سا جھجک کر کہا۔

''مر چکی ہے وہ ہم سب کے لیے، مت لیا کرو اسکا نام میرے سامنے۔۔'' وہ ایکدم بھڑک کر بولا تو طوبیٰ سہم کر ایک فٹ دور جا کھڑی ہوئی۔شاہ میر کو اپنی غلطی کا احساس ہوا، وہ کاوچ سے اٹھ کر نیچے کارپٹ پر بیٹھ گیا اور اس نے کاوچ سے ٹیک لگالی، طوبیٰ کو ایسے لگا جیسے وہ اپنے حواسوں میں نہ ہو۔

''آئی ایم سوری یار، پتا نہیں کیا ہو گیا ہے مجھے۔۔'' اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔

''کیوں اتنی ٹینشن لے رہے ہو میرو۔۔؟'' وہ آہستگی سے چلتے ہوئے اسکے پیچھے رکھے کاوچ پر بیٹھ گئی، شاہ میر کو اسکی موجودگی کا احساس ہوا۔

''ابھی در شہوار کا لگایا ہوا زخم نہیں بھرا تھا، اوپر سے وہاج بھائی۔۔'' اس نے بات ادھوری چھوڑی۔طوبیٰ اسکے جذبات کا اندازہ لگا سکتی تھی۔

طوبیٰ نے آہستگی سے اپنی نرم انگلیاں اس کے سر کے گھنے بالوں میں پھیریں، شاہ میر کو تھوڑا سکون کا احساس ہوا، وہ ٹانگیں پھیلا کر بیٹھ گیا اور طوبیٰ کی ٹانگوں سے ٹیک لگالی، وہ عین اسکے پیچھے کاوچ پر بیٹھی تھی جبکہ وہ کارپٹ پر ٹانگیں پھیلائے تھکے تھکے انداز سے براجمان تھا، طوبیٰ اپنی انگلیوں سے اسکے سر کا آہستگی سے مساج کرنے لگی۔شاہ میر کو اپنی اذیت میں تھوڑی کمی کا احساس ہوا۔

''ایک بات سچ سچ بتاؤ طوبیٰ۔۔۔'' اسکے لہجے کی سنجیدگی پر طوبیٰ کا ہاتھ تھما۔''ہاں پوچھو شاہ میر۔۔''

''کیا تمہیں بھی لگتا ہے کہ وہاج بھائی نے ایسا کچھ کیا ہوگا صندل کے ساتھ۔۔؟'' اسکے لہجے میں عجیب سی بے بسی تھی۔

''تمہیں کیا لگتا ہے میرو۔۔؟'' طوبیٰ نے الٹا اس سے سوال کیا۔

''میرا دل نہیں مانتا، وہ گھر کی ایک ملازمہ کے ساتھ ایسی گھٹیا حرکت کر سکتے ہیں۔تم کیا کہتی ہو۔۔'' شاہ میر کے افسردہ انداز پر طوبیٰ کے چہرے پر ایک تلخ مسکراہٹ نے احاطہ کیا۔

''تمہارا دل صرف میرے ہی معاملے میں سچ بولتا ہے شاہ میر۔۔'' وہ کچھ نہ کہتے ہوئے بھی بہت کچھ کہہ گئی۔

''کیا مطلب ہے تمہارا۔۔؟'' وہ فورا پلٹا، اور اپنی سرخ ہوتی ہوئی آنکھوں سے اسے گھورنے لگا، وہ بوکھلا گئی، شاہ میر کو کچھ غلط ہونے کا احساس ہوا۔

''ویسے ہی ایک بات کی ہے میں نے۔۔۔'' اسکی بوکھلاہٹ نے شاہ میر کو مشکوک کیا۔

''دیکھو طوبیٰ تمہارے اور میرے تعلق میں جھوٹ کی کوئی گنجائش نہیں نکلتی، تم اگر کوئی بات مجھ سے چھپاؤ گی تو یہ میرے ساتھ بہت بڑی زیادتی ہوگی۔'' وہ اس کے دونوں ہاتھ مضبوطی سے پکڑے اسے گہری آزمائش میں ڈال چکا تھا۔

''تم یہ سوال مجھ سے کیوں کر رہے ہو۔۔؟'' وہ پریشان ہوئی۔

''اس لیے کہ مجھے لگ رہا ہے جیسے بیچ میں کوئی بات ہے، کوئی ایسی چیز ہے جو میں نہیں جانتا۔۔''

''میرے پاس تمہیں بتانے کے لیے کوئی اچھی چیز نہیں ہے میرو۔۔'' طوبیٰ نے دانستہ اس سے نظریں چرائیں۔

''فار گاڈ سیک بتا دو، کون سی ایسی بات ہے جو تم مجھ سے چھپا رہی ہو، میرے دل میں طرح طرح کے وہم آرہے ہیں۔'' وہ بے قرار و مضطرب لہجے میں گویا ہوا تو طوبیٰ کو لگا کہ وہ زیادہ دیر تک اس سے یہ بات نہیں چھپا پائے گی، ویسے بھی وہ یہ راز اکیلے اپنے دل میں رکھ کر تھک چکی تھی۔

''بات چھوٹی نہیں ہے شاہ میر۔۔۔'' اس نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔

''تم اب ایک لفظ بھی کچھ اور بولیں تو میں ساری زندگی تم سے بات نہیں کروں گا۔۔'' شاہ میر کی دھمکی پر اسکا دل گہری کھائی میں گر گیا۔اس نے ہمت کر کے اس سے سچ بولنے کا ارادہ کر ہی لیا۔

''صندل کا خاندان بالکل ٹھیک کہہ رہا ہے، وہاج بھائی نے بہت غلط کیا تھا اس کے ساتھ۔۔۔'' طوبیٰ کے انکشاف پر شاہ میر کو لگا جیسے کسی نے خنجر اسکی پیٹھ میں اتار دیا ہو۔وہ تڑپ کر سیدھا ہو کے بیٹھ گیا۔''تم کیسے کہہ سکتی ہو یہ بات۔۔۔؟''

''میں نے خود صندل کے ہاتھ کا لکھا ہوا آخری خط پڑھا تھا جو اس دن مجھے اس کمرے سے ملا جہاں اس نے خودکشی کی تھی۔۔''

طوبیٰ کی آواز لڑکھڑا سی گئی۔

''تمہیں یاد ہے ناں صندل والے واقعے کے بعد میں سب مردوں سے کتنا ڈر گئی تھی اور تم پر بھی شک کرنے لگی تھی۔۔'' وہ اسے یاد دلانے لگی اور یہ واقعہ کوئی اتنا پرانا نہیں تھا جو شاہ میر کو یاد نہ آتا۔ طوبیٰ کی تو ایک ایک حرکت اسکے دل پر نقش تھی۔

''مجھے وہاج بھائی سمیت اس گھر کے سبھی مردوں سے نفرت ہوگئی تھی، انہوں نے بہت ظلم کمایا۔۔''

ایک طوفان تھا جو شاہ میر کے وجود کے پرخچے اڑاتا ہوا گذر گیا، اس نے دہل کر طوبی کی زرد پڑتی ہوئی رنگت کی طرف دیکھا، وہ دونوں ہاتھوں میں اپنا چہرہ چھپا کر پھوٹ پھوٹ کر رو پڑی۔ اس سے زیادہ ضبط کا مظاہرہ وہ نہیں کر سکتی تھی۔

''وہاج بھائی نے اس معصوم لڑکی کے ساتھ اچھا نہیں کیا۔۔'' وہ رو رہی تھی اور شاہ میر کا دل پھٹ رہا تھا۔

''صندل کی آہ لگی ہے ہمارے خاندان کو، تبھی تو ہر طرف سے ذلت ہی ذلت لکھ دی گئی ہے ہمارے مقدر میں۔ تم مانو یا نہ مانو شاہ میر، یہ مکافات عمل ہے، ہم سب کو اس ظلم کا حساب دینا ہوگا۔۔'' ایسا لگتا تھا جیسے وہ اپنے حواس کھو رہی ہو۔

''کہاں ہے وہ خط۔۔؟ تم دکھا سکتی ہو مجھے۔۔؟'' شاہ میر کی آنکھوں سے بھی جیسے لہو ٹپکنے کو بے تاب تھا۔

''وہ کھو گیا ہے مجھ سے، شاید کسی کتاب میں رکھا تھا، بعد میں بھی کافی ڈھونڈنے کی کوشش کی لیکن نہیں ملا۔۔'' اس نے اپنی نم آنکھوں کے ساتھ اس کی طرف دیکھا، شاہ میر کا سارا وجود لرز رہا تھا اور آنکھیں گرم آنسوؤں کی شدت سے جل رہی تھیں۔

درحقیقت شاہ میر کے اعصاب بھی تھک گئے تھے اور اس انکشاف نے اس کے جوڑ جوڑ کو ہلا دیا۔ وہ ایکدم پلٹا اور کاوچ پر بیٹھی ہوئی طوبی کے سامنے گھٹنوں کے بل بیٹھ گیا، اسکا سر اب طوبی کی گود میں تھا، وہ اس معصوم بچے کی مانند لگ رہا تھا جو کسی چیز سے ڈر کر اپنی ماں کی آغوش میں چھپ کر بیٹھ جانا چاہتا ہو۔

طوبیٰ کبھی مر کر بھی یہ بات نہیں مان سکتی تھی کہ فولاد جیسے اعصاب رکھنے والا یہ پاک فوج کا جوان اپنے خونی رشتوں کے دیئے ہوئے زخموں پر اس طرح بُری طرح سے ٹوٹ کر بکھر سکتا ہے۔ درشہوار کے بعد وہاج بھائی کی اس حرکت نے حقیقتاً اسے توڑ کر رکھ دیا تھا۔

''یہ کیا ہو رہا ہے یہاں۔۔۔؟'' نمیرہ جو کہ طوبیٰ کی تلاش میں پورے گھر میں بولائی ہوئی پھر رہی تھی، درشہوار کے کمرے کی جلتی ہوئی لائیٹ دیکھ کر وہ بے ساختہ انداز میں ادھر چلی آئی، سامنے کا منظر دیکھ کر اسکو یوں لگا جیسے کسی نے اسکے کلیجے میں ہاتھ ڈال دیا ہو، شاہ میر اسکا تو کبھی بھی نہیں تھا لیکن اس وقت اسے کسی معصوم بچے کی طرح طوبی کی گود میں سر رکھے دیکھ کر اسکی رہی سہی امید بھی ختم ہوگئی تھی۔

☆......☆......☆

ٹرین پوری قوت کے ساتھ ملتان کی طرف گامزن تھی۔۔۔

مونیکا اور ذوالکفل نے عمرہ سے آنے کے فوراً بعد اپنے آبائی گھر جانے کا فیصلہ کیا تھا، مونیکا بظاہر اندر سے کافی ڈری ہوئی تھی لیکن

ذوالکفل نے اسے کافی حوصلہ دیا تھا، وہ اس کے ساتھ جا کر لبرٹی سے اپنے سسرال والوں کے لیے کافی سارے گفٹس بھی خرید کر لے آئی۔

"کیا وہ لوگ مجھے قبول کر لیں گے۔۔۔؟" یہ سوال اس نے کوئی چوتھی دفعہ کیا تو ذوالکفل اسکی معصومیت پر مسکرا دیا۔

"تمہیں میں قبول کر چکا ہوں اور تمہارے لیے اب یہ ہی بات اہم ہونی چاہیے۔۔۔" اس نے محبت بھرے لہجے میں اسکے کان میں سرگوشی کی، وہ دونوں اس وقت بزنس کلاس کی ایک بوگی میں تھے۔ مونیکا نے عمرہ کرنے کے بعد عبایہ پہننا شروع کر دیا تھا، اس وقت وہ اسکارف کے ساتھ اچھی طرح اپنا سر کور کیے اپنے شوہر کے ساتھ ملتان جا رہی تھی۔۔

"اپنے خاندان کا تو میں تمہیں کچھ کہہ نہیں سکتا لیکن یہ بتاؤ کیا تمہاری فیملی قبول کر لے گی مجھے۔۔؟" اس نے اچانک مونیکا سے پوچھا۔

"میرے خیال میں نہیں۔۔۔" مونیکا کی صاف گوئی نے اسے تھوڑا مایوس کیا۔

"آخر کیا کمی ہے مجھ میں۔۔؟ کم از کم تمہارے اس منگیتر سے تو بہتر ہی ہوں۔۔" ذوالکفل نے ہلکے پھلکے لہجے میں اسے چھیڑا۔

"تم ہماری ہی کمیونٹی کے ہوتے تو شاید وہ لوگ قبول کر لیتے لیکن ان کے نزدیک میرا مذہب چھوڑنا ایک ناقابل معافی جرم ہوگا اور اس پر وہ شاید کبھی بھی مجھے معاف نہ کریں۔۔" مونیکا نے اسکی دل آزاری کے خوف سے تھوڑا محتاط انداز اپنایا۔

"میں تم سے وعدہ کرتا ہوں مونیکا، انشاء اللہ میں ان سب کو منا لوں گا۔۔" اس نے نرمی سے اسکا ہاتھ پکڑ کر اسے تسلی دی تو وہ پھیکے سے انداز میں مسکرا دی۔ وہ جانتی تھی کہ وہ محض اسکا دل رکھنے کے لیے اسے تسلی دے رہا ہے، ورنہ اپنے والدین کو وہ اس سے زیادہ بہتر طریقے سے جانتی تھی۔ ان دونوں نے فیصلہ کیا تھا کہ وہ لوگ ڈائریکٹ ذوالکفل کے گھر جائیں گے، ان کو منانے کے بعد پھر مونیکا کی فیملی کی طرف رجوع کریں گے۔

☆......☆......☆

برہان اور انابیہ کی ازدواجی زندگی کا یہ کوئی پانچواں دن تھا۔۔!!!

اور انابیہ کو لگتا تھا۔ اسکی زندگی پر بھی کوئی پانچواں موسم ہی چھایا ہوا تھا، اور وہ موسم تھا نحوست اور ناامیدی کا۔۔۔

سب کو بھول چکا تھا کہ اس گھر میں ایک نئی نویلی دلہن کا اضافہ ہو چکا ہے، جس کے کچھ ارمان تھے۔ سب کو یاد تھے تو صرف اور صرف دو لوگ درشہوار اور وہاج، جو پورے خاندان کے سر میں ذلت کی خاک ڈال کر خود منظر عام سے غائب ہو چکے تھے۔

برہان نے اس تمام عرصے میں انابیہ کو گن کر کوئی پانچ دفعہ ہی بحالت مجبوری مخاطب کیا تھا، وہ آس بھری نگاہوں سے اسکی طرف دیکھتی، جبکہ وہ اپنے ہی بہن بھائیوں کے مسائل میں بُری طرح سے الجھا ہوا تھا، اس نے یونیورسٹی سے بھی ایک ماہ کی مزید چھٹی لے لی تھی۔

درشہوار کے گھر سے بھاگنے کے بعد وہاج کی گمشدگی نے اس گھر کے مکینوں کی زندگیوں میں ایک بھونچال برپا کر دیا تھا۔ سب ہی ایک دوسرے کو کاٹ کھانے کو دوڑتے، اندر کھاتے درشہوار کی بھی تلاش جاری تھی اور اس سے زیادہ انہیں وہاج کی ٹینشن تھی، جو ملتان

سے صوبائی اسمبلی کی سیٹ پر الیکشن لڑ رہا تھا، ایسے موقعے پر جب ان کے خاندان کی میڈیا پر مسلسل کردار کشی کی جا رہی تھی، وہاج کا انڈر گراؤنڈ ہو جانا بہت سے سوالات کو ابھار رہا تھا اور خاندان کے سارے مرد بُری طرح سے زچ ہو چکے تھے۔

"میں نے تمہیں کہا تھا اس شرٹ پر بٹن لگا دینا، لیکن تمہارے پاس دو منٹ نہیں ہیں میرے لیے۔۔" برہان جو باہر سے اکتایا ہوا آیا تھا، اس وقت واڈروب کھولے کہیں اور جانے کی تیاری میں مگن تھا، اس نے ایک شرٹ ہینگر سے نکال کر بیزاری سے انابیہ کی طرف اچھالی۔

"مم مجھے تو نہیں کہا آپ نے۔۔۔" وہ گھبرا گئی، ویسے بھی یہ کیسے ممکن تھا کہ وہ برہان کا کہا ہوا کوئی کام بھول جاتی۔

"تمہارا کیا خیال ہے میں جھوٹ بول رہا ہوں، بکواس کر رہا ہوں۔۔" وہ ایکدم بھڑک اٹھا تو وہ چاہتے ہوئے بھی اس سے نہیں کہہ پائی کہ وہ حقیقتاً بھول رہا ہے اور اس نے ایسا کوئی کام نہیں کہا تھا۔

"زندگی عذاب بن کر رہ گئی ہے، پتا نہیں کس گناہ کی سزا ملی ہے مجھے۔۔" اسکی بڑبڑاہٹ اتنی مدھم بھی نہیں تھی کہ اسکے کانوں تک نہ پہنچ پاتی۔

"یہ لیں شرٹ۔۔۔" انابیہ نے بٹن لگا کر شرٹ اسکی طرف بڑھائی۔

"اپنے پاس رکھو اسے، اب نہیں پہننی مجھے۔۔۔" اسکا مزاج اچھا خاصا برہم تھا۔

انابیہ کی آنکھیں گرم پانیوں سے بھر گئیں۔ اسی وقت تاجدار بیگم نڈھال انداز کے ساتھ کمرے میں داخل ہوئیں۔ ان کا چہرہ زرد اور ماتھا پسینے کی ننھی ننھی بوندوں سے بھرا ہوا تھا۔ وہ دھڑام کر کے اس کے بیڈ پر گر گئیں۔

"امّی کیا ہوا۔۔؟ طبعیت تو ٹھیک ہے آپکی۔۔۔؟" برہان کے ساتھ ساتھ انابیہ بھی ان کی حالت دیکھ کر گھبرا گئی۔

"بلڈ پریشر بہت زیادہ ہائی ہے بیٹا۔۔" وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر دبانے لگیں، انابیہ کو ان پر ترس آیا۔

"تائی امّی، آپ لیٹ جائیں، میں سر دبا دیتی ہوں آپکا۔۔" انابیہ نے آہستگی سے ان کا کندھا پکڑ کر انہیں لٹایا اور نرمی سے ان کا سر دبانے لگی۔

"آپ نے میڈیسن نہیں لی کیا۔۔۔؟" برہان ماں کی حالت دیکھ کر فکر مند ہوا۔

"میڈیسن کیا خاک اثر کرے گی، ہر کوئی بندوق اٹھائے میرے پیچھے گھوم رہا ہے جیسے میں نے درشہوار کو گھر سے بھگایا ہو اور وہاج کو چھپانے میں بھی میرا ہاتھ ہو۔۔۔" وہ جذباتی انداز میں رونے لگیں۔

"وہ اولاد جس کا ساری زندگی مان رہا مجھے، جسے میں اپنا غرور سمجھتی تھی، اسی نے میرا سر جھکا دیا۔۔۔" وہ شدید ڈیپریشن میں تھیں۔

ان دونوں نے تاسف بھری نگاہوں سے تاجدار بیگم کی طرف دیکھا۔

"آپ کیوں ٹینشن لے رہی ہیں۔۔؟" وہاج نے ماں کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر تسلی دینے والے انداز میں کہا۔

''درشہوار نے کیا کم کلیجہ جلایا تھا میرا، رہی سہی کسر تمہارے بھائی نے پوری کر دی۔۔'' وہ جذباتی انداز میں گویا ہوئیں۔

''یہ سب کچھ پروپیگنڈا ہے مخالف پارٹی کا، آپ وہاج بھائی کی فکر مت کریں۔۔'' برہان نے ہلکا سا جھنجھلا کر انہیں سمجھانے کی کوشش کی۔

''یہ بات مجھے نہیں اپنے باپ اور دادا کو سمجھاؤ، انہیں لگتا ہے یقیناً اس قصّے میں وہاج کا کوئی نہ کوئی قصور ہے تبھی وہ چھپ کر بیٹھ گیا ہے۔ میرے بیٹے کے ساتھ کوئی حادثہ بھی تو ہو سکتا ہے، یہ لوگ اس طرف کیوں نہیں سوچتے۔۔'' تاجدار بیگم کا لہجہ آنسوؤں سے بھرا گیا۔

''امّی سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا، آپ پلیز خود کو سنبھالیں، میں آپکے ساتھ ہوں۔'' برہان نے ماں کا ہاتھ پکڑ کر دلاسہ دیا، تو انابیہ نے گلہ آمیز نگاہوں سے ان کی طرف دیکھا، ایسا لب و لہجہ ان کا چند لوگوں کے لیے مخصوص تھا اس کے حصّے میں تو ہمیشہ تلخ اور زہر آلود جملے ہی آتے تھے۔

''جاؤ بیا، امی کے کمرے سے ان کی میڈیسن لے کر آؤ۔۔'' برہان کے خلاف توقع نرم لہجے پر انابیہ کا دل بے اختیار دھڑکا۔

وہ جلدی سے کمرے سے نکلی، کوریڈور سے نکل کر وہ جیسے ہی سیٹنگ روم میں پہنچی، سامنے صوفے پر بیٹھی ہوئیں فارحہ بھابھی پر اسے کسی زندہ لاش کا گمان ہوا، وہ ایک اخبار گود میں رکھے ہوئے خالی نظروں سے اسے گھورے جا رہی تھیں، صندل والی بات کے بعد ان کو چپ سی لگ گئی تھی، گھر کی خواتین نے شروع شروع میں انہیں کریدنے کی کافی کوشش کی، لیکن ان کے سرد رویئے کے بعد سبھی لوگ پیچھے ہٹ گئے تھے۔

☆......☆......☆

شہرزاد کافی کا مگ پکڑے کسی گہری سوچ میں مگن تھی۔

''کیا ہوا شیری، کیا سوچ رہی ہو۔۔؟'' رومی نے بے چینی سے پہلو بدل کر اس کو مخاطب کیا۔

وہ دونوں بہنیں اس وقت ٹینا ہاؤس کے خوبصورت لان میں موجود تھیں، اور شہرزاد نے بطور خاص رومیصہ کو اسکے کمرے سے بلوایا تھا۔ رومی کو اگرچہ اسکی کھوجتی ہوئی نظروں سے گھبراہٹ ہو رہی تھی لیکن اب اسے خود کو سنبھالنا آ گیا تھا اور اس کی چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ شیری نے اسے کسی خاص بات کے لیے ہی بلوایا ہے، لیکن بلی ابھی تک تھیلے سے باہر نہیں آئی تھی۔

'خیریت سے بلوایا تھا تم نے مجھے یہاں۔۔۔؟'' اس نے تنگ آ کر خود ہی پوچھ لیا۔

''ہاں تمہیں گڈ نیوز سنانی تھی، انشاء اللہ، نیکسٹ پیشی میں کیس کا فیصلہ تمہارے حق میں ہو جائے گا۔۔۔'' شہرزاد کی بات پر وہ ایکدم خوش ہوئی۔

''کیا جسٹس محمود سے مذاکرات کامیاب ہو گئے۔۔؟'' رومیصہ نے بے تابی سے پوچھا۔

''ہاں وہ مان گئے، وہ کسی بھی قیمت پر اپنے بھتیجے کے مستقبل سے نہیں کھیلنا چاہتے۔۔'' شہرزاد نے ہاتھ میں پکڑا ہوا مگ میز پر رکھا۔

''لیکن کیا فائدہ ہوا، وہ بیچارہ صارم خان تو اپنی جان سے ہاتھ کھو بیٹھا، اسکی قربانی تو رائیگاں گئی'' وہ افسردگی سے گویا ہوئی۔

''بعض دفعہ کسی کی قربانی، کسی اور کے حق میں بہتر ہوتی ہے اور مجھے ذاتی طور پر خود بھی اسکی موت کا دلی افسوس ہے۔۔''

''کیا صارم خان کی فیملی معاف کر دے گی اس کے قاتل کو۔۔؟'' رومیصہ کو ابھی ابھی خیال آیا۔

''سنا ہے ان کے ساتھ بھی مذاکرات چل رہے ہیں ان لوگوں کے۔ یقیناً کوئی نہ کوئی پوزیٹو رزلٹ نکل آئے گا کیونکہ جسٹس محمود کو لوگوں کو رام کرنا آتا ہے۔۔'' شہرزاد نے سنجیدگی سے کہتے ہوئے اچانک موضوع گفتگو بدلا۔

''رومی، یہ ارسل کون ہے۔۔؟'' شہرزاد کی بات پر رومیصہ کو ٹھیک ٹھاک جھٹکا لگا۔

''صارم خان کا دوست تھا، لیکن تم کیسے جانتی ہو اسے۔۔؟'' اس نے بوکھلا کر اپنی بہن کا متحمل چہرہ دیکھا۔ یہ شہرزاد کی بہترین کوالٹی تھی اسکے اندر چاہے جیسا بھی طوفان برپا ہوتا، وہ باہر سے ہمیشہ کسی پرسکون جھیل کی مانند ہی نظر آتی۔۔

''کیا اس کے کہنے پر صارم نے تمہارے حق میں گواہی دی تھی۔۔؟'' شہرزاد کے درست اندازے پر وہ کچھ لمحوں کے لیے ہکا بکا ہوئی۔ اسے یقین آ گیا تھا اسکی بہن اپنی فیلڈ میں کیوں اتنی کامیاب ہے۔

''ہاں ارسل کا بہت قریبی دوست تھا صارم۔۔'' رومیصہ نے ادھورا سچ بتایا۔

''تمہارا کیا تعلق ہے اس کے ساتھ، اور تم کیسے جانتی ہو اسے۔۔؟'' شہرزاد نے سرسری انداز میں پوچھا، جیسے اسکے نزدیک یہ کوئی اہم بات نہ ہو۔

''یونیورسٹی فیلو ہے میرا۔۔'' اس نے جھوٹ بولا۔۔

''وہ تو ٹھیک ہے لیکن تمہیں کیوں اتنی زیادہ فیور دے رہا ہے وہ۔۔؟'' اس نے محتاط انداز میں پوچھا۔

''پسند کرتا ہے وہ مجھے، اور شادی کرنا چاہتا ہے میرے ساتھ۔۔'' رومیصہ کا خیال تھا یہ بات سنتے ہی شہرزاد اچھل پڑے گی یا کم از کم حیرانگی کا مظاہرہ ضرور کرے گی لیکن دوسری جانب ہنوز وہی ازلی سکون برپا تھا۔ وہ اپنے سیل فون پر آنے والے کسی ٹیکسٹ کا جواب بھی ساتھ ساتھ لکھ رہی تھی۔ رومی کو اس کے سرد رویے پر اچھی خاصی مایوسی ہوئی وہ اب اپنے اور ارسل کے قصّے کو جلد از جلد نبٹانا چاہتی تھی کیونکہ اس کے پاس زیادہ ٹائم نہیں تھا۔

''کس فیملی سے تعلق ہے اسکا۔۔؟ آئی مین کیا بیک گراؤنڈ ہے اسکا۔۔؟'' اس کی نظریں ابھی بھی اپنے سیل فون پر جمی ہوئی تھیں۔

''آئی ڈونٹ نو، میں نے کبھی نہیں پوچھا۔۔'' اس کی بات پر شہرزاد بے ساختہ مسکرائی تو رومیصہ کو عجیب سا احساس ہوا۔

''اس میں مسکرانے والی کیا بات ہے شیری۔۔؟'' اسکے لہجے میں موجود ناگواری بھانپ کر شہرزاد تھوڑا سنبھل کر بیٹھ گئی۔

''آئی ایم سوری، یونہی میرے ذہن میں ممی کا خیال آ گیا تھا اگر تم یہ جواب ان کے سامنے دیتیں تو وہ کم از کم تمہارا سر تو ضرور پھاڑ دیتیں۔''اس کے ہلکے پھلکے انداز پر رومیصہ کا موڈ کچھ بہتر ہوا۔ورنہ اسے لگا تھا جیسے وہ اسکا مذاق اڑا رہی ہو۔

''ممی کو چھوڑو، تم اس موقعے پر کیا کہو گی۔۔۔؟''اسکے طنزیہ لہجے کو شہرزاد نے دانستہ نظر انداز کیا۔

''کچھ بھی نہیں، کیونکہ میرے نزدیک فیملی بیک گراؤنڈ اور اسٹیٹس وغیرہ کی کوئی اہمیت نہیں، میں سامنے کھڑے شخص کو امپورٹینس دیتی ہوں کہ وہ انسان کیسا ہے اور سب سے بڑی بات کہ اسکا میرے ساتھ تعلق کیسا ہے۔۔۔''اسکی بات پر رومیصہ سنجیدگی سے گویا ہوئی۔

''وہ ایم ایس کر رہا ہے اور جہاں تک اس کا لائف اسٹائل ہے تو اس سے تو یہی لگتا ہے کہ اسکا تعلق ایک ویل سیٹلڈ فیملی سے ہے۔''

''تمہیں یہ ساری باتیں ڈیٹیل سے پوچھ لینی چاہیے اس سے۔۔''شہرزاد نے مشورہ دیا۔

''میں یہ ضروری نہیں سمجھتی۔۔''اس نے بے نیازی سے کندھے اچکا کر کہا۔

''لیکن ضروری نہیں، ممی بھی ایسا ہی سمجھیں، اس لیے بہتر ہو گا تم یہ ساری باتیں اور چیزیں ارسل کے ساتھ کلیئر کر لو اور ہو سکے تو اسے کہو، وہ جلد از جلد اپنے پیرنٹس کو بھجوائے ممی کے پاس۔۔۔''

''اس کے پیرنٹس کی ڈیتھ ہو چکی ہے اور وہ اپنی ایک بہن کے ساتھ اپنی ننھیال میں رہتا ہے۔''رومیصہ کی بات پر وہ ہلکا سا چونکی، اسے یہ سوچ کر تسلی ہوئی وہ اس کے بارے میں اتنی بھی بے خبر نہیں جتنا خود کو ظاہر کر رہی تھی۔

''وہ جس کے ساتھ بھی رہتا ہو، تم اسے کہو، وہ اپنے گھر کے کسی بھی بڑے کو بھیجے، تا کہ اس معاملے کو نبٹایا جا سکے۔''شہرزاد نے سنجیدگی سے کہا۔

''تمہارا کیا خیال ہے، ممی مان جائیں گی۔۔۔؟''رومیصہ نے ہلکا سا جھجک کر پوچھا۔۔

''آئی ڈونٹ نو، ممی کا چیزوں کو دیکھنے کا اپنا ہی ایک اسٹائل ہے، اس لیے ان کے بارے میں، میں کچھ نہیں کہہ سکتی۔''اس نے صاف گوئی سے جواب دیا۔

''اور تم کیا کہتی ہو۔۔؟''

''میں ہر صورت میں تمہیں ہی اسپورٹ کروں گی۔۔۔''شہرزاد کے محبت بھرے انداز پر اس بار وہ کھل کر مسکرائی، اور اس کے دل میں اطمینان اور سرشاری کی لہریں اٹھنے لگیں، کیونکہ وہ جانتی تھی کہ شیری کو ممی کو کنوینس کرنا آتا ہے، اور یقیناً اب اس کا اور ارسل کا معاملہ حل ہو جائے گا۔

☆......☆......☆

مسز قریشی پچھلے دو دن سے چیمبر نہیں آ رہی تھیں۔۔

شہزاد اس دن اپنے آفس میں صندل کیس میں خاصی بزی تھی اور آج تو اسکی کورٹ میں بھی ایک ہیرنگ تھی، جیسے ہی وہ عدالت سے واپس آئی تو اپنے آفس میں آ کر پھر بزی ہو گئی اسے پتا ہی نہیں چلا کب ارتضی حیدر خاموشی سے اسکے کمرے میں آیا اور اسکے سامنے والی سیٹ پر بیٹھ گیا۔

وہ بال پوائنٹ سے تیزی کے ساتھ کسی فائل پر کچھ نوٹس لکھنے میں بزی تھی، اور اسکے ماتھے کی لٹ اسے بار بار ڈسٹرب کر رہی تھی، وہ کام کرتے کرتے بے دھیانی میں اس لٹ کو کانوں کے پیچھے اڑیس لیتی اور پھر مصروف ہو جاتی، ارتضی یہ منظر بڑی دلچسپی سے دیکھ رہا تھا اور اسی وقت شہزاد کو خود پر کسی کی گرم نظروں کا احساس ہوا۔

''ارے ارتضی، آپ کب آئے۔۔۔؟'' اس نے خوشگوار حیرت سے اسکی طرف دیکھا۔

''آپکی دنیا میں تو بہت پہلے آ چکا ہوں، لیکن کمرے میں ابھی ابھی آیا ہوں۔۔'' اسکے معنی خیز جملے پر وہ ہلکا سا چونکی اور اگلے ہی لمحے اس نے دانستہ اسے نظر انداز کر کے پوچھا۔ ''کندھے کا زخم کیسا ہے۔۔؟''

''کندھے کا زخم تو بہتر ہے لیکن دوسرا گھاؤ خاصا گہرا ہے۔۔'' وہ ہنوز سابقہ لہجے میں بولا تو شہزاد کو الجھن کا احساس ہوا۔

''کس گھاؤ کی بات کر رہے ہیں آپ۔۔۔؟''

''ارے چھوڑیں آپ، یہ بتائیں میجر حمزہ کا کیا حال ہے۔۔؟'' اسکی اگلی بات سے شہزاد کو فوراً ہی اندازہ ہوا کہ وہ کس گھاؤ کی بات کر رہا ہے۔

''ٹھیک ہونگے۔ میرا دو دن سے کوئی رابطہ نہیں۔۔'' اس نے کمال بے نیازی کا مظاہرہ کیا۔

''بائی داوے آپ کیسے جانتی ہیں انہیں۔۔؟'' ارتضی کا لہجہ اتنا سرسری بھی نہیں تھا، جتنا وہ بنانے کی کوشش کر رہا تھا۔

''یہ بات پوچھنے کے لیے آپ ہوسپٹل سے سیدھے میرے چیمبر میں آئے ہیں۔؟۔'' اس کے طنز پر ارتضی قہقہ لگا کر ہنسا۔

''ہوسپٹل سے تو میں رات ہی گھر شفٹ ہو گیا تھا، سوچا کہ کام پر جانے سے پہلے آپکے دربار میں حاضری دے آؤں۔'' اسکی بھی غیر سنجیدگی عروج پر تھی۔

''فی الحال تو آپ میرے ساتھ مسز قریشی کے ہاں حاضری دینے چلیں، ایک دو چیزوں پر ضروری ڈسکشن کرنا ہے۔'' وہ بڑی ذہانت کے ساتھ حمزہ والے سوال کا جواب گول کر گئی ۔

''سنا ہے مسز قریشی کا فشار خون خاصا بلند چل رہا ہے آجکل، خدانخواستہ کوئی ٹینشن تو نہیں کسی کیس کے سلسلے میں۔۔؟''

''آپکو کس نے بتایا ان کی طبعیت کی خرابی کا۔۔۔؟'' شہزاد چونک گئی۔

''کل ہوسپٹل میں عبداللہ صاحب سے ملاقات ہوئی تھی، وہ انہی کا چیک اپ کروانے آئے ہوئے تھےلیکن میں اتفاق سے نہیں مل سکا مسز قریشی سے، وہ ڈاکٹر کے پاس تھیں۔۔۔''ارتضی کی بات پر وہ ان کے لیے فکر مند ہوئی۔اس نے میز پر رکھی فائلز اٹھائیں اور کھڑی ہوگئی، ارتضی نے بھی اسکی پیروی کی۔

''میں بھی حیران تھی وہ تو کبھی چیمبر سے چھٹی نہیں کرتیں۔چاہے ایک گھنٹے کے لیے ہی سہی لیکن آتی ضرور ہیں۔۔''

''یہ فائلز مجھے دے دیں، میں اٹھالیتا ہوں۔۔''

''کم آن ارتضی، آپ کے کندھے پر ابھی بھی بینڈ یج ہے اور آپکو کسی قسم کا بوجھ نہیں اٹھانا چاہیے۔''

''لیکن آپکا بوجھ میں ہر کنڈیشن میں اٹھا سکتا ہوں۔۔''اسکے معنی خیز انداز پر وہ الجھی اور مزید بحث کرنے کی بجائے فائلز انہیں پکڑا دیں۔دونوں آفس سے باہر نکل آئے، ایک دو عام سی باتوں کے بعد ارتضی نے ایک دفعہ پھر اسے یاد دلایا۔

''آپ نے بتایا نہیں میجر حمزہ کو کیسے جانتی ہیں آپ۔۔''ارتضی کی سوئی ابھی تک وہیں اٹکی ہوئی تھی۔

''مجھ سے ایک سال سنیئر تھے وہ کونوینٹ میں۔اچھے دوستوں میں شمار ہوتا ہے ان کا۔''شہرزاد کی بات پر ارتضی کا چہرہ ہلکا سا بجھ گیا، وہ دونوں جیسے ہی پارکنگ میں پہنچے، شہرزاد کا سیکورٹی گارڈ رضا بڑی سرعت سے اسکی جانب آیا۔

''رضا آپ گھر جائیں، میں مسز قریشی کی طرف سے ہو کر آتی ہوں، ارتضی مجھے ڈراپ کر دیں گے۔۔''

''سوری میم، میجر حمزہ کے بہت سختی سے آرڈرز ہیں کہ آپکے ساتھ رہوں۔۔''رضا نے ہلکا سا جھجک کر کہا تو ارتضی حیدر کی تیوری کا بل گہرا ہوا۔

''حمزہ صاحب کو بتا دیجئے گا، شیری میرے ساتھ ہیں، اور میری موجودگی میں کسی سیکورٹی گارڈ کی ضرورت نہیں ہوتی ان کو۔۔۔''ارتضی کا لہجہ ہلکی سی ناگواری میں ڈوبا ہوا تھا لیکن رضا کی بھی ڈیوٹی کا معاملہ تھا اس نے پریشانی سے شہرزاد کی طرف دیکھا۔

''ڈونٹ ووری میں ان سے بات کر لوں گی، آپ گھر جائیں۔۔''شہرزاد کی بات پر رضا زبردستی مسکرایا اور پارکنگ کی دوسری سائیڈ پر کھڑی اسکی گاڑی کی طرف بڑھ گیا، جبکہ ارتضی کے اعصاب تن چکے تھے۔

☆......☆......☆

محمد ہادی مری سے گاڑی اڑاتا ہوا اسلام آباد پہنچا۔۔۔

اس ویک اینڈ پر درشہوار کی وجہ سے اسکا گھر آنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا لیکن جیسے ہی اسے مسز قریشی کی خرابی طبعیت کا علم ہوا تو اس سے رہا نہیں گیا وہ دل ہی دل میں اس منحوس لڑکی سے سامنا نہ ہونے کی دعائیں کرتا ہوا گھر آ رہا تھا لیکن شاید آجکل اسکی دعاؤں کی قبولیت کا در بند تھا۔

جیسے ہی اسکی گاڑی قریشی ہاؤس میں داخل ہوئی اس کی نظر داخلی دروازے کی سیڑھیوں پر بیٹھی ہوئی درشہوار پر پڑی، اسکے حلق میں کڑواہٹ گھلنے لگی۔ اسکا ایک دفعہ تو دل چاہا وہ گاڑی کو واپس موڑ کر مری لے جائے لیکن ایسا ہونا اب ممکن نہیں تھا۔

دوسری طرف درشہوار کو یہاں آئے ہوئے چار دن ہو چکے تھے اور ان چار دنوں میں وہ کوئی سینکڑوں بار سعد کو دل ہی دل میں کوس چکی تھی جس نے اچھی خاصی جیتی ہوئی بازی اسکے ہاتھ سے نکال دی تھی۔ وہ اگر اس دن وہاں نہ آتا تو یقیناً اسکا اور ہادی کا نکاح ہو جاتا۔

درشہوار کو یہاں آ کر احساس ہوا، ہادی کے والدین کی زندگی خاصی مصروف تھی، وہ صبح نو بجے کے نکلے ہوئے مغرب کے بعد ہی واپس لوٹتے تھے اور کھانا کھانے کے بعد واک پر نکل جاتے، ان کا زندگی گذارنے کا ایک لگا بندھا سا شیڈول تھا، جس سے درشہوار تین ہی دنوں میں اکتا گئی تھی، دوسری طرف مسز قریشی بھی اسے کوئی خاص لفٹ نہیں کروا رہی تھیں شاید انہیں بھی درشہوار کی باتوں پر شک ہو چکا تھا۔

گاڑی کے ہارن کی آواز سن کر درشہوار نے جیسے ہی سر اٹھایا، ہادی کو سامنے دیکھ کر کوفت اور بیزاری کا سارا احساس، بھاپ کی مانند فضاؤں میں تحلیل ہو گیا، اسکے دل کی دھڑکنوں نے اس دشمن جان کو دیکھ کر ایک الگ ہی راگ الاپنا شروع کر دیا تھا، وہ ایک جھٹکے سے کھڑی ہوئی، اسکی پرشوق نظریں بلیک جینز پر وائٹ ٹی شرٹ پہنے ہوئے ہادی پر جمی ہوئی تھیں جس کے چہرے پر بیزاری دور ہی سے دیکھائی دے رہی تھی۔۔

وہ سیل فون پر کوئی ٹیکسٹ کرتا ہوا اسے نظر انداز کر کے جیسے ہی سیڑھیوں پر پہنچا۔ درشہوار نے بے ساختہ اسکا بازو پکڑا، اسکی اس حرکت پر ہادی کے اندر طیش کی ایک لہر بیدار ہوئی اور اس نے بلا ارادہ گھما کر ایک زوردار تھپڑ اسکے منہ پر دے مارا۔ وہ ایسا کرنا نہیں چاہتا تھا لیکن اس سے ہو گیا۔ درشہوار کا پورا بدن ایسے لرزا جیسے آندھی کی زد میں آیا ہوا کوئی خشک گھاس کا تنکا لرزتا ہے۔

''دوبارہ میرے راستے میں آنے کی کوشش کی تو مجھ سے بُرا کوئی نہیں ہوگا۔'' اس نے انگلی اٹھا کر وارننگ دی۔

ہادی کے جبڑے سختی سے بھنچے ہوئے تھے جبکہ درشہوار ہونٹ کچلتے ہوئے آنکھوں پر تنی دھند کی چادر کو ہٹانے کی کوشش کر رہی تھی، اسکا چہرہ ضبط کی کوشش میں لال ہو چکا تھا۔ وہ سخت بے یقینی سے سامنے کھڑے شخص کو دیکھ رہی تھی جسکی آنکھوں میں اس کے لیے سوائے نفرت اور بیزاری کے کچھ نہیں تھا۔

ہادی غصّے سے تیز تیز چلتا ہوا اندر کی طرف جا چکا تھا اور درشہوار یوں ساکت کھڑی تھی جیسے اس کے تن سے روح نکل گئی ہو۔

مسز قریشی اسے دیکھ کر ایکدم خوش ہو گئیں ان سے پندرہ منٹ کی گفتگو سے ہی ہادی کو اندازہ ہو گیا وہ درشہوار کی وجہ سے سخت ٹینشن میں تھیں کیونکہ وہ ان سب کے لیے ایسا نوالہ بن چکی تھی جسے وہ نہ تو نگل سکتے تھے اور نہ ہی اگل۔ اسی وجہ سے مسز عالیہ قریشی کا بلڈ پریشر نارمل ہونے کا نام نہیں لے رہا تھا۔ وہ اپنی زندگی میں اس سے بڑے بڑے کیس ہینڈل کر چکی تھیں لیکن اس لڑکی نے تو چار دن میں انکا دماغ گھما دیا تھا۔

''ممی۔۔۔ میں آپ سے کہہ رہا ہوں، اسکے باپ سے بات کر کے اسے یہاں سے بجھوائیں۔'' ہادی کا ضبط جواب دے چکا تھا۔

''تم اس لڑکی کو نہیں جانتے ہو بیٹا، یہ ہماری پشتوں کی عزت کو خاک میں ملا دے گی۔۔۔''مسز قریشی کو اسکے باغیانہ مزاج کا بخوبی اندازہ ہو چکا تھا کہ وہ اپنی ضد اور خواہش کی خاطر کسی بھی حد تک جا سکتی تھی۔

''تو کیا اس بات کی وجہ سے ساری زندگی اسکے ہاتھوں بلیک میل ہوتے رہیں گے ہم۔۔؟''وہ سلگ کر گویا ہوا۔

''ایسا نہیں ہے میں نے ایک ترپ کا پتا پھینکا تو ہے اور یقیناً اسکا خاندان مجھ سے یا شہرزاد سے رابطہ کرنے کی کوشش کرے گا تب میں اس معاملے کو بھی ٹھکانے لگانے کی کوشش کروں گی۔۔۔''مسز قریشی کا اشارہ صندل کیس کی طرف تھا۔

''کچھ بھی ہو ممی، آپ صندل کی لاش پر کوئی مذاکرات نہیں کریں گی۔ میں آپکو یہ زیادتی کرنے نہیں دوں گا۔۔''ہادی ان کی بات سمجھ چکا تھا۔

اس سے پہلے مسز قریشی اسکی بات پر اپنی رائے کا اظہار کرتیں، ملازمہ نے اندر آ کر میجر حمزہ کے آنے کی اطلاع دی، جسے سنتے ہی ہادی کے چہرے کے تاثرات میں تغیر رونما ہوا۔ وہ اسکا بیسٹ فرینڈ تھا۔ دونوں کی فیس ٹو فیس ملاقات کافی ماہ بعد ہو رہی تھی، ویسے تو فون اور واٹس ایپ پر ہمیشہ رابطہ رہتا۔ حمزہ کا نام سنتے ہی وہ بے چینی سے کھڑا ہوا۔ اسکا موڈ بہتر ہو چکا تھا۔

''ممی، آپ ریسٹ کریں میں اس ڈفر سے مل کر آتا ہوں۔۔''وہ مسکراتے ہوئے گویا ہوا۔

ہادی بے تاب انداز میں کمرے سے باہر نکلا، جیسے ہی وہ کوریڈور سے نکل کر سیٹنگ روم میں آیا، سامنے درشہوار ایک موی مجسمے کی مانند صوفے پر براجمان تھی، اور اسکا پورا وجود صدمے کی سی کیفیت میں تھا، وہ اسے نظرانداز کر کے لان کی طرف بڑھا جہاں حمزہ بے چینی سے بیٹھا ہوا اسکا انتظار کر رہا تھا۔ اس کی طرف دیکھتے ہی وہ شرارتی انداز میں دونوں بازو پھیلا کر کھڑا ہوا۔

''بائے گاڈ، دنیا میں ایک سے بڑھ کر ایک بے وفا، بے مروت اور کمینہ بندہ دیکھا، میں نے لیکن آفرین ہے تجھ پر میرے یار، سب تمہارے پیروں کی دھول نکلے، تو اپنے نام کا بس ایک ہی مینٹل پیس ہے۔۔۔''ہادی نے لان میں پہنچتے ہی حمزہ کو گرم جوشی سے گلے لگایا۔ اس سے کافی عرصے بعد ملنے کی خوشی اس کے پورے وجود سے نمایاں ہو رہی تھی۔

''خبیث انسان تم نے جو وفا اور خلوص کی مثالیں قائم کر رکھی ہیں اس پر تو کئی کتابیں لکھی جا چکی ہیں۔ باتیں کروا لو تم سے جتنی مرضی بڑی بڑی۔۔''حمزہ بھی کون سا کسی سے کم تھا۔ اس نے بے تکلفی سے ایک مکہ اسکے کندھے پر رسید کیا۔

''صرف باتیں ہی نہیں، کام بھی بہت بڑے بڑے کیے ہیں۔ بیرسٹر شیری کو پتا چل جائے تو سر پھاڑ دے گی وہ میرا۔ ساری دنیا میں ایک میں ہی تو جانتا تھا

''ہم زاد'' کے برقعے میں حمزہ خالد ہے۔۔۔''ہادی کی بات پر وہ قہقہہ لگا کر ہنسا، اس لڑکی کا ذکر ہمیشہ حمزہ کا موڈ خوشگوار کر دیتا تھا۔

''بے فکر رہو، اس کے ساتھ مذاکرات کامیاب ہو چکے ہیں میرے۔۔۔''حمزہ نے ہنس کر اسے خوشگوار حیرت میں مبتلا کیا۔

''کاش تم سے پہلے میرے مذاکرات کامیاب ہو جاتے، تو اس وقت میں تم پر قہقہے لگا رہا ہوتا۔'' ہادی کے شرارتی انداز پر حمزہ ایک بار پھر دل کھول کر ہنسا۔ دونوں کی دوستی بے مثالی تھی اور وہ دونوں ایک دوسرے کی زندگی کے ہر گوشے سے واقف تھے۔ سوائے ایک راز کے جو ہادی نے اپنے دل کے گہرے کنویں میں پھینک کر اپنے ہونٹوں پر ہمیشہ کے لیے مہر لگالی تھی، وہ کسی کی دوستی کا مان ختم کرنا نہیں چاہتا تھا۔

''ہمیشہ اسی چیز پر غلط نگاہ رکھنا جو مجھے پسند ہو۔ زندگی میں میری نقل مارنے کے علاوہ تم نے کیا ہی کیا ہے۔'' حمزہ اب مسکراتے ہوئے اسکی کلاس لے رہا تھا۔

''کاش میں تمہیں بتا سکتا کہ میں نے کیا کیا ہے۔۔'' ہادی چاہتے ہوئے بھی یہ جملہ اس سے نہیں کہہ سکا۔

''چھوڑو ان باتوں کو یہ بتاؤ، کیا حال ہے تمہارے رقیب روسیاہ ارتضی حیدر کا۔۔'' ہادی نے دانستہ موضوع گفتگو بدلا۔

''وہ خبیث کسی دن واقعی میرے ہاتھوں شہید ہو جائے گا۔۔'' اس نے قہقہہ لگا کر اسے اطلاع دی۔

''مبارک ہو، اللہ نے اسے شہادت کا درجہ دینے کے لیے بجھوا دیا ہے ہمارے گھر۔ بس بسم اللہ کرو۔'' ہادی کی نگاہیں گیٹ سے اندر داخل ہوتی ہوئی ارتضی کی گاڑی پر تھیں اور اس کے ساتھ فرنٹ سیٹ پر موجود شہرزاد کو دیکھ کر حمزہ کے چہرے سے مسکراہٹ ایک پل میں غائب ہوئی۔ وہ اسکی محبت کے معاملے میں بہت شدت پسند تھا، اسکا بس چلتا تو وہ اسکے سائے کو بھی اس سے الگ کر دیتا۔

ہادی نے مسکرا کر شہرزاد کے چہرے کے تاثرات کا جائزہ لیا۔ وہ بڑی دلچسپی سے ان دونوں کو ایک ساتھ دیکھ رہی تھی۔ ارتضی کے ہاتھ میں اسکی فائلز کا ڈھیر تھا، جو ہادی نے ملازم کو پکڑنے کا اشارہ کیا۔ وہ ارتضی کی کسی بات کے جواب میں مسکراتے ہوئے حمزہ کے دل پر چھریاں چلا گئی۔

''کیسے ہیں ہادی آپ۔۔؟ کیا ہوا مسز قریشی کو۔۔؟'' وہ حمزہ کو دانستہ نظر انداز کر کے ہادی سے مخاطب ہوئی، جبکہ ارتضی ان دونوں سے ہاتھ ملا رہا تھا اور حمزہ نے اسکے ساتھ انتہائی بے دلی سے مصافحہ کیا تھا۔

''کولیسٹرول بڑھا ہوا ہے ان کا اور بی پی بھی کچھ پرابلم کری ایٹ کر رہا ہے۔'' ہادی نے سنجیدگی سے جواب دیا۔

''کہاں ہیں وہ۔۔؟ ملنا تھا مجھے ان سے۔۔'' وہ حمزہ کو جان بوجھ کر نظر انداز کر کے ہادی سے مخاطب ہوئی۔

اس کے اس انداز پر حمزہ کوفت کا شکار ہوا اور اس نے شکایتی نظروں سے شہرزاد کی طرف دیکھا، جو ایسے انجان بن کر کھڑی تھی جیسے اسے جانتی ہی نہ ہو اور دل ہی دل میں شہرزاد کو بھی حمزہ کی حالت کا بخوبی اندازہ تھا، لیکن وہ دنیا کے کسی بھی شخص کو اپنے اور اسکے حوالے سے مشکوک کرنا نہیں چاہتی تھی، اس کے لیے سب سے اہم چیز اسکی ریپوٹیشن تھی۔ جس پر وہ مر کر بھی کمپرومائز نہیں کر سکتی تھی۔

''آئی تھنک شیری، آپ مسز قریشی سے مل آئیں میں ان لوگوں کے ساتھ بیٹھتا ہوں۔۔'' ارتضی کا اشارہ حمزہ اور ہادی کی طرف تھا اور اسکی اس بات پر حمزہ کے چہرے کے زاویے بگڑے، اور ہادی نے اپنی بے ساختہ مسکراہٹ کا گلا بمشکل گھونٹا۔

''آپ بیٹھیں، میں شیری کو چھوڑ کر آتا ہوں ممی کے روم میں۔۔۔'' ہادی، اسے اپنے ساتھ لیے اندر کی طرف بڑھا۔
فرسٹ فلور پر اپنے بیڈروم کی کھڑکی کے پاس کھڑی درشہوار نے یہ منظر بڑی اذیت سے دیکھا، ہادی اور شہزاد دونوں اس سے کافی فاصلے پر تھے، ہادی کے چہرے پر پھیلی ہوئی چمک نے اتنی دور کھڑی درشہوار کے اندر تاریکی اور مایوسی کا ایک جہاں بھر دیا۔ ایک تو ہادی کے نفرت سے بھرپور طمانچے نے اسکا دماغ خراب کر رکھا تھا اور رہی سہی کسر اس منظر نے پوری کر دی۔ درشہوار کو اپنا دماغ ابلتا ہوا محسوس ہوا۔ اس نے غصّے سے اسٹیل کا گلدان اٹھایا اور ڈریسنگ ٹیبل کے شیشے پر مار کر اپنے اندر کے غصّے کو کم کرنے کی کوشش کی۔ پورے گھر میں ٹھاہ کر کے شیشہ ٹوٹنے کی آواز گونجی۔
اس کے اندر کا ابال پھر بھی کم نہ ہوا، اتنا کچھ کرنے کے بعد بھی خالی رہ جانے کا احساس اسکے اندر کی ضدی لڑکی کو جگا چکا تھا۔ وہ جذباتیت کی انتہاء پر تھی اور اس نے انتہائی غصّے سے ڈریسنگ کا ایک ٹوٹا ہوا نوکیلا شیشہ اٹھایا، فیصلہ کن انداز میں اسے دیکھا اور انتہائی جنونی کیفیت میں اپنے بائیں بازو کی رگ پر پھیر دیا، درشہوار کے حلق سے نکلنے والی بلند و بالا چیخ نے قریشی ہاؤس کے در و دیوار کو ہلا کر رکھ دیا۔



صائمہ اکرم چوہدری کا خوبصورت ناول **شہزاد** ابھی جاری ہے۔ بقیہ واقعات اگلے ماہ پڑھیے۔

قریشی ہاؤس میں تو گویا ایمر جنسی نافذ ہوگئی۔۔۔!!!

درشہوار کی اس بچگانہ حرکت نے ایک لمحے کو ہادی کو بھی ہلا کر رکھ دیا۔۔۔!!!

وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا یہ لڑکی جذباتی ہونے کے ساتھ ساتھ اتنی بے وقوف بھی ہو سکتی ہے کہ خود کو ہی نقصان پہنچالے، لیکن اس نے اس موقعے پر اپنے حواس برقرار رکھے، درشہوار کی چیخ کی آواز تو شہزاد نے بھی سنی تھی اور پریشانی سے ہادی کی طرف دیکھا جو اسے مسز قریشی کے روم کی طرف لے جا رہا تھا۔ وہ دونوں ٹھٹک کر رکے اور ہادی نے چیخ کی آواز سے فوری طور پر اندازہ لگا لیا کہ یہ اوپر کے پورشن سے آئی ہے۔

''میرا خیال ہے کسی ملازمہ کو چوٹ لگی ہے، آپ سامنے ممی کے روم میں چلی جائیں، میں دیکھ کر آتا ہوں۔''

شہزاد اد جیسے ہی ان کے کمرے کی طرف بڑھی، ہادی بڑی بجلی کی سی تیزی کے ساتھ سیٹنگ روم میں موجود سیڑھیوں کی جانب بڑھا، جہاں فرسٹ فلور پر درشہوار نے مناہل کے کمرے میں ڈیرے ڈال رکھے تھے۔

جیسے ہی وہ درشہوار کے کمرے میں پہنچا، فرش سے بہتی ہوئی خون کی لکیر کو دیکھ کر اسے دھچکا پہنچا، وہ تکلیف کے گہرے احساس سے دہری ہوئی جا رہی تھی۔ ہادی کو فوراً ہی اسکی بے وقوفی کا ادراک ہوا، فرش پر شیشے کی بکھری ہوئی کرچیاں اسے ساری ان کہی داستان سنا چکی تھیں۔

''پاگل ہوگئی ہو کیا۔؟ دماغ کام نہیں کرتا تمہارا۔؟ اگر مرنے کا اتنا ہی شوق ہے تو اپنے گھر جاؤ، ہمیں کیوں عذاب میں ڈال رکھا ہے تم نے۔''

اس نے غصّے سے بیڈ پر رکھا ہوا اسکا دوپٹہ اٹھا کر بیدردی سے پھاڑا اور غصّے سے اسکی کلائی پر باندھ کر خون روکنے کی کوشش کی۔ وہ بہت قریب سے ہادی کے چہرے کے بگڑے ہوئے نقوش دیکھ رہی تھی۔

''بہت ٹارزن بنی ہوئیں تھیں ناں، اب برداشت کرو۔۔'' وہ پٹی کرتے ہوئے مسلسل غصّے سے بول رہا تھا۔

درشہوار کا ایک آنسو ہونٹوں سے پھسل کر ٹھوڑی تک آیا اور ہادی کے ہاتھ پر جا گرا۔ ہادی نے ہاتھ کو یوں جھٹکا دیا جیسے خدانخواستہ وہ آنسو کوئی جلتا ہوا انگارہ ہو اس کا رنگ چند ہی لمحوں میں نچڑ گیا، وہ اپنے نچلے ہونٹ کو دانتوں تلے دبا کر تکلیف کو برداشت کرنے کی ناکام کوشش کر رہی تھی۔

''مجھے ڈاکٹر کے پاس جانا ہے۔۔۔'' اس نے آنسوؤں سے بھیگا ہوا چہرہ اٹھایا اور رندھی ہوئی آواز میں بولی۔

''دل تو چاہتا ہے اٹھا کر میر ہاؤس میں پھینک آؤں تاکہ ہمارے سروں سے تو یہ عذاب ٹلے۔۔'' اسکی بات سن کر وہ اب ہچکیوں

سے رو رہی تھی۔

"پتا نہیں کس گناہ کی سزا ملی ہے۔؟" وہ بڑبڑاتے ہوئے حمزہ کا نمبر ملانے لگا، اسکی آواز میں ایسی تلخی رچی ہوئی تھی جسے محسوس کر کے درشہوار کے آنسوؤں میں اور زیادہ تیزی آ گئی، وہ جذباتی ہو کر یہ قدم اٹھا تو بیٹھی تھی لیکن اب اس سے ضبط کرنا محال ہو رہا تھا۔

محمد ہادی نے مختصرا الفاظ میں میجر حمزہ کو فون پر سارا قصّہ سنایا، جو ان کے لان میں موجود تھے۔ ان لمحات میں وہ حمزہ کے علاوہ کسی اور پر اعتماد نہیں کر سکتا تھا۔ اس سے بات کرنے کے بعد اس نے مسز قریشی کو بھی کال کر دی، جو اس وقت اپنے بیڈ روم میں شہزاد کے ساتھ موجود تھیں۔

"مام پلیز آپ ارتضی کو بھی بلوا لیں اپنے روم میں، مجھے حمزہ کے ساتھ جانا ہوگا۔" اس نے انہیں محتاط انداز میں بتا کر فون بند کیا، ارتضی اس وقت حمزہ کے ساتھ ان کے گھر کے لان میں موجود تھا اور دونوں کے درمیان سرد مہری کی فضا قائم ہو چکی تھی۔

حمزہ اور ہادی دونوں درشہوار کو لے کر ایک پرائیوٹ ہوسپٹل میں پہنچے، جو حمزہ کے بہت اچھے دوست کا تھا۔

رات گئے تک درشہوار کی ایک چھوٹی سی سرجری ہوئی جس میں اسکی کٹی ہوئی رگ کو ڈاکٹر نے مہارت سے جوڑ دیا تھا، جبکہ وہ دونوں ویٹنگ روم میں تھے حمزہ کافی ریلکس اور ہادی کے چہرے پر پریشانی کا تاثر نمایاں تھا۔

"تم اس لڑکی کو پہلی فرصت میں کسی سائیکاٹرسٹ دیکھاؤ، مجھے یہ نارمل نہیں لگتی۔۔۔" حمزہ نے سارا قصّہ سننے کے بعد اسے سنجیدگی سے مشورہ دیا۔

"پورا خاندان ہی پاگلوں سے بھرا ہوا ہے، کس کس کو دیکھاؤں۔۔؟" وہ تپ کر بولا۔

"کچھ بھی کہو ہادی، لڑکی جی دار ہے، محبت کرتی ہے تم سے۔۔۔" اس نے معاملے کی سنگینی کو محسوس کر کے اسے تھوڑا ریلکس کرنے کی کوشش کی۔

"بھاڑ میں جائے اسکی محبت، مجھے کوئی انٹرسٹ نہیں ہے اس میں اور نہ اس کے خاندان میں۔۔۔" وہ بیزاری سے گویا ہوا۔

"تو پھر کس میں انٹرسٹ ہے میرے یار کو۔۔" حمزہ نے اسے چھیڑا۔

"کسی میں بھی نہیں، میں یہ محبت وحبت کے چکروں میں پڑنے والا نہیں ہوں، لیکن یہ تو عذاب بن کر نازل ہو گئی ہے ہم سب کے سروں پر۔ ممی، پاپا سب کو اپ سیٹ کر رکھا ہے اس نے۔۔" وہ پریشان لہجے میں بول رہا تھا۔

"میری مانو جان چھڑاؤ اس لڑکی سے، تم جانتے نہیں ہو اس کے باپ دادا کو، یہ لوگ اقتدار اور پیسے کے لیے آخری حد تک جا سکتے ہیں۔" حمزہ نے خلوص دل سے اسے مشورہ دیا۔

"مجھ سے زیادہ ان کے خاندان کی گندی سیاست کو کون جان سکتا ہے، لیکن سمجھ نہیں آتی اس مصیبت سے کیسے جان چھڑائیں۔"

وہ تپ کر بولا۔

"بے فکر رہو، شہزاد ان کے خاندان کے پیچھے ہے اور ان کو ان کے انجام تک پہنچا کر ہی دم لے گی۔۔" حمزہ نے جیسے شہزاد کا نام لیا اسکی کال آ گئی۔

"محبتیں چیک کرو ہماری، ادھر نام لیا اور ادھر محترمہ کی کال آ گئی۔۔" اس نے مسکراتے ہوئے اپنے سیل فون کی طرف اشارہ کیا۔ وہ ابھی ابھی مسز قریشی کے گھر سے آئی تھی اور نہ جانے کیوں اس کی چھٹی حس کہہ رہی تھی، وہاں ان کے گھر میں کوئی غیر معمولی واقعہ ہوا ہے، جس طرح مسز قریشی کچھ پریشان سی دیکھائی دے رہی تھیں اور سونے پہ سہاگہ ارتضیٰ نے بتایا کہ حمزہ اور ہادی بھی اچانک غائب ہو گئے تھے۔

اس نے گھر واپس پہنچتے ہی سب سے پہلے حمزہ کا نمبر ملایا تا کہ اس سے خیر خیریت پوچھ سکے۔ دوسری طرف وہ، ہادی کے گھر میں خود کو نظر انداز کیے جانے پر جلا بیٹھا تھا۔

"جی فرمایئے محترمہ، یاداشت بحال ہو گئی آپ کی۔۔؟" حمزہ نے کال اٹینڈ کرتے ہی طنزیہ انداز میں کہا۔

"آئی ایم سوری، ارتضیٰ اور ہادی کی وجہ سے میں نے مخاطب نہیں کیا تھا آپکو۔۔" دوسری طرف وہ شرمندگی سے گویا ہوئی۔

"کیوں ان دونوں نے مجھ سے بات کرنے پر کوئی جرمانہ کر دینا تھا آپکو۔۔" اس کے طنز پر وہ مزید خفت کا شکار ہوئی۔

"ناٹ ایٹ آل، ایکچوئلی تھوڑا عجیب لگتا ہے مجھے دوسروں کے سامنے۔۔" شہزاد کو سمجھ نہیں آ رہی تھی وہ اپنی بات کا اظہار کیسے کرے۔

"یقین مانیں شہزاد، جب آپ جیسی ویل ایجوکیٹڈ، اور کونفیڈنٹ لڑکی ایسی امیچورڈ باتیں کرتی ہے تو مجھ جیسے انسان کو بہت غصّہ آتا ہے۔" حمزہ آج اسے معاف کرنے کے موڈ میں نہیں تھا۔

"اور جب آپ جیسا کیئرنگ اور سینس ایبل شخص کسی کی ریپوٹیشن والے معاملے کو اتنا ایزی لینے لگے تو مجھ جیسے انسان کو بھی بہت غصہ آتا ہے۔" وہ بھی کون سا کسی سے کم تھی، اس نے بھی دوبدو جواب دیا۔

"شہزاد کم از کم تم میرے معاملے میں ایسی کوئی بات نہیں کر سکتی ہو۔ میں نے ہمیشہ اپنے سے زیادہ تمہاری عزت کا خیال کیا ہے، ورنہ جتنی شدت سے میں نے تمہیں چاہا ہے، ایسی کیفیت میں تو انسان ویسے ہی اپنے حواسوں میں نہیں رہتا۔۔"

حمزہ کی ضرورت سے زیادہ سنجیدگی پر اسکے سامنے بیٹھے ہادی نے بغور اسے دیکھا، حمزہ کے چہرے کی برہمی اس سے چھپی نہیں رہ سکی۔ ویسے بھی دونوں کی ہر چیز ایک دوسرے کے لیے اوپن تھی۔ اس لیے وہ، اسکی موجودگی میں بھی کھل کر فون پر بات کر رہا تھا۔

"میں نے یونہی ایک بات کی ہے حمزہ، آپ کیوں اتنا سیریس ہو رہے ہیں۔۔؟" وہ پریشان ہوئی۔

''اوکے لیو اٹ، بولو، خیریت سے کال کی تھی تم نے۔۔۔؟ حمزہ نے دانستہ ہلکا پھلکا انداز اپنایا، اسکا مقصد اسے اپ سیٹ کرنا نہیں تھا۔

''ہاں تھوڑی پریشانی ہو رہی تھی مجھے، کیا مسز قریشی کے ہاں کوئی پرابلم ہوا ہے۔۔؟ اس نے محتاط انداز میں پوچھا۔

''تمہیں کس نے کہا۔۔؟ حمزہ چونکا۔

''بس ایسے ہی محسوس ہوا تھا مجھے، اور مسز قریشی بھی اپ سیٹ لگ رہی تھیں۔۔۔'' شہزاد نے کھل کر بتایا۔

''ہاں ایک ایشو چل تو رہا ہے، کل تمہارے آفس کا چکر لگاؤں گا تو وہاں بیٹھ کر بات کرتے ہیں، ابھی تھوڑا ہادی کے ساتھ بزی ہوں اس وقت۔''

حمزہ نے جان بوجھ کر ہادی کا نام لیا تا کہ فون کے دوسری طرف وہ سمجھ جائے اور شہزاد نے بھی سیکنڈوں میں معاملہ بھانپ لیا اس لیے اصرار نہیں کیا اور سلام دعا کے بعد کے بعد کال کاٹ دی۔۔

☆......☆......☆

نور محل میں آجکل ناامیدی اور مایوسی کے اندھیروں میں ڈوبا ہوا تھا۔

میر حاکم کی صدارت میں ہونے والے اس گھریلو اجلاس میں سب کے چہروں پر تشویش اور پریشانی کے رنگ صاف پڑھے جا رہے تھے۔

حاکم علی کی صندل اور وہاج کے سلسلے میں ہونے والی کانفرنس زیادہ کامیاب نہیں ہوئی، ان کے مخالفین نے ان پر کھل کر تنقید کی، جسے بظاہر تو انہوں نے بڑے تحمل سے سنا لیکن ان کے اندر ابال اٹھ رہے تھے۔ اس کانفرنس کے بعد وہ سیدھے اپنے اسلام آباد والے گھر میں آ گئے جہاں میر ہاؤس کے سب بڑوں نے ڈیرہ جما رکھا تھا، کئی کئی گھنٹے وہاں بحث چلتی اور صندل کیس نے ان سب کو حقیقت میں بوکھلا رکھا تھا۔

''مجھے تو ملتان والی سیٹ صاف نکلتی نظر آ رہی ہے اپنے ہاتھوں سے۔۔'' میر حاکم کو وہاج کی گمشدگی سے زیادہ الیکشن کی فکر تھی۔

''حالات بھی تو سازگار نظر نہیں آ رہے۔۔'' خاقان کا لہجہ بھی پریشانی میں ڈوبا ہوا تھا۔

سیٹنگ روم کے ایک کونے میں فارحہ بھابھی بھی موجود تھیں اور اندرونی فشار کے تحت اپنے انگوٹھے کا ناخن بار بار چبا رہی تھیں اور تاجدار بیگم کو ان کی اس حرکت پر کراہت محسوس ہو رہی تھی لیکن یہ موقع فارحہ کی جھاڑ پٹی کرنے کا نہیں تھا۔

''اب تو مجھے بھی لگتا ہے، وہاج کے ساتھ کوئی حادثہ ہو چکا ہے، ورنہ وہ کسی نہ کسی کے ساتھ تو رابطہ ضرور کرتا۔'' محتشم علی ہلکا سا جھجک کر بولے۔ اپنی اولاد کے لیے ان کا فکر مند ہونا فطری تھا۔

''اللہ نہ کرے۔ کیسی باتیں کرتے ہیں آپ۔'' تاجدار بیگم نے دہل کر اپنے سینے پر ہاتھ رکھا اور ناراضگی سے اپنے شوہر کی طرف

دیکھا۔ جبکہ حاکم علی کا ذہن ابھی تک اس کانفرنس میں الجھا ہوا تھا۔ جہاں صحافیوں نے ان کا اپنے تلخ سوالات کے ذریعے اچھا خاصا موڈ خراب کر دیا تھا۔ اسی وقت حاکم علی کے سیل فون کی گھنٹی بجی، دوسری طرف کسی پولیٹیکل شو کا کوئی مشہور و معروف اینکر تھا، جو شاید اپنے پروگرام کے لیے ان کا موقف ریکارڈ کرنا چاہتا تھا۔

''میرا تو دماغ ہی خراب کر دیا ان دو ٹکے کے صحافیوں نے۔۔'' انہوں نے بیزاری سے کال کاٹ دی۔

''وہ تھرڈ کلاس جرنلسٹ نعیم مرتضیٰ کہہ رہا تھا یہ اغوا کا ٹوپی ڈرامہ ہم نے محض وہاج کا جرم چھپانے کے لیے کیا ہے۔'' خاقان علی کو بھی یاد آیا۔

''ہاں تو کون سا غلط کہا ہے اس نے۔۔'' حاکم علی بھڑک کر بولے تو ان کے دونوں بیٹوں نے یوں دیکھا جیسے ان کی خرابی دماغ کا یقین ہو گیا ہو۔

''اس بے غیرت کے کرتوتوں پر پردہ ڈالنے کے لیے ہی تو کیا ہے ہم نے یہ ڈرامہ۔ آج لفافے بھجواؤ ان سب دو ٹکے صحافیوں کو، پھر دیکھنا کیسے ہمارے حق میں دھڑا دھڑ بولتے ہیں۔ ان سب کی اوقات ہی کیا ہوتی ہے۔۔'' میر حاکم کے نزدیک ہر مسئلے کا حل صرف پیسہ تھا۔

''لفافے اس مسئلے کا حل نہیں ہیں بابا جان، وہاج کا سامنے آنا ضروری ہے، گنتی کے کچھ ہی تو دن رہ گئے ہیں الیکشن میں۔۔'' خاقان نے محتاط انداز اپنایا۔

''تم مانو یا نہ مانو لیکن مجھے یقین ہو گیا ہے وہاج نے کوئی گھٹیا حرکت کی ضرور ہے اور میرے سورسز بتاتے ہیں، بیرسٹر عالیہ قریشی کے پاس باقاعدہ ثبوت ہے اس چیز کا۔۔''

''کیسا ثبوت بابا جان۔۔؟'' محتشم علی کا رنگ اڑا۔

''لمبی چوڑی میڈیکل رپورٹ ہے صندل کی، اور تو اور پوسٹ مارٹم تک کروا ڈالا۔ کاش وہ نمک حرام بہادر علی مجھ سے رابطہ کر لیتا، میں کچھ دے دلا کر یہ معاملہ ہی ختم کروا دیتا۔'' حاکم علی نے بے بس انداز میں ہاتھ ملے۔۔

''پتا نہیں کیوں، اباجی مجھے یقین نہیں آ رہا، وہاج ایسی حرکت کر سکتا ہے۔۔'' تاجدار بیگم جذباتی ہوئیں۔

''تمہارا تو بالکل ہی دماغ خراب ہو گیا ہے تاجدار بیگم۔۔'' وہ غصّے کی شدت سے اٹھ کھڑے ہوئے اور اپنی ہاتھ کی چھڑی پر زور ڈال کر مزید گویا ہوئے۔ ''کیا میڈیکل رپورٹ غلط کہہ رہی ہے؟ صندل کا خاندان جھوٹ بول رہا ہے، کوئی ماننے والی بات تو کیا کرو تاجدار، تم تو اپنی اولاد کی محبت میں بالکل ہی اندھی ہو جاتی ہو۔۔'' میر حاکم ایک دم بھڑکے تو کونے میں بیٹھی ہوئیں فارحہ بھابھی کے بے جان وجود میں بھی ہلکی سی جنبش پیدا ہوئی۔

''امّی جان ٹھیک کہہ رہی ہیں ۔۔'' فارحہ نے ہلکا سا جھجک کر اپنی ساس کی طرفداری کی تو سب چونک گئے۔

''لو، ان کی کمی رہ گئی تھی، یہ بھی شوہر کی محبت میں میدان میں اتر آئیں۔۔'' میر حاکم علی نے طنزیہ انداز میں ہنکارہ بھرا۔

''بابا جان، وہ میڈیکل رپورٹ غلط ہے، اور اگر وہ رپورٹ درست ہے تو کم از کم وہ بندہ وہاج نہیں ہے۔'' فارحہ نے کافی ہمت کا مظاہرہ کیا۔

فارحہ بھابھی کی بات پر کمرے میں ایک چھوٹا سا بلاسٹ ہوا، سب نے بوکھلا کر ان کی طرف دیکھا، گہرے سیاہ رنگ کے سوٹ میں وہ سوگواریت کی ایک جیتی جاگتی تصویر بنی بیٹھی تھیں اور ان کے چہرے پر موجود تلخی کا تاثر اتنا گہرا تھا، سب سے پہلے حاکم علی نے ہی اس بات کی گہرائی کو سمجھا اور ساتھ ہی ان کے تنے ہوئے اعصاب کچھ پرسکون ہوئے لیکن انکی ساس کو یہ بات سمجھ نہیں آئی تھی۔۔

''رپورٹ غلط ہے، تم کیسے کہہ سکتی ہو یہ بات۔۔؟'' تاجدار بیگم کے انداز میں بے تابی کا عنصر واضح تھا۔

''سارا خاندان جانتا ہے، اولاد نہ ہونے کی قصور وار میں نہیں ہوں، اگر صندل کے والدین اپنی بیٹی کے حوالے سے ایسا کوئی دعویٰ کر رہے ہیں تو کم از کم یہ دعویٰ غلط ہے، باقی صندل کے ساتھ جو کچھ ہوا، اسکے بارے میں، میں کچھ نہیں جانتی۔'' فارحہ تلخ لہجے میں اپنی بات مکمل کر کے سیٹنگ روم سے نکل گئیں۔

''اوہ میرے خدایا، یہ تو سامنے کی بات تھی، میری سمجھ میں کیوں نہیں آئی۔۔'' تاجدار بیگم بلند آواز میں بڑبڑائیں۔

اگرچہ فارحہ کے جملے خاصے تلخ اور کاٹ دار تھے لیکن اسے سننے کے بعد کمرے میں موجود سب مکینوں کے اندر گویا زندگی کی حرارت دوڑ گئی، اس پوائنٹ کی طرف تو انہوں نے سوچا ہی نہیں تھا، حالانکہ یہ سامنے کی بات تھی۔ صندل کیس میں وہاج کی زندگی کی یہ سب سے بڑی کمی ان کے حق میں بہت بڑا پلس پوائنٹ بن چکی تھی اور میر حاکم علی اپنی اگلی چال اسی مہرے کے ساتھ کھیلنے کو تیار تھے۔

☆......☆......☆

شمال مغرب سمت سے آنے والی آندھی اپنے ساتھ گرد و غبار کا ایک طوفان لائی تھی۔۔

ذوالکفل اور مونیکا نے جیسے ہی ملتان کے ریلوے اسٹیشن پر قدم رکھا، گرم ہواؤں نے ان کا استقبال کیا۔ ساٹھ کلو میٹر فی گھنٹہ سے آنے والی اس آندھی نے پورے شہر کے اشتہاری بورڈز تک گرا دیئے تھے۔ ایسا لگتا تھا جیسے ہر طرف بس گرد ہی گرد ہو۔

ایسی ہی بدگمانی کی گرد، ان دونوں کے خاندان کے دلوں پر بھی چھائی ہوئی تھی جس سے انہیں جا کر نبٹنا تھا، وہ دونوں بظاہر اپنے چہروں سے پرسکون دیکھائی دے رہے تھے لیکن آنے والے وقت کا خوف ان کی آنکھوں سے صاف چھلک رہا تھا۔

انہیں علم نہیں تھا، اس سے بھی بڑا طوفان بڑی حویلی میں ان کا منتظر ہے۔ جہاں ذوالکفل کی کرسچن لڑکی کے ساتھ شادی نے اس کے والدین کو آگ بگولہ کر رکھا تھا۔ اس کے والد کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ اپنے سب سے چھوٹے اور لاڈلے بیٹے کو اس خودسری پر عبرت کا نشان بنا دیں تا کہ ان کے خالصتاً سادات گھرانے میں کسی اور خون کی ملاوٹ کا جرم آئندہ نسلوں میں کوئی بھی نہ کر سکے۔

بڑی حویلی میں رہنے والوں کے اپنے اصول وضابطے تھے جن سے انحراف کرنا ان کے لیے بہت بڑا گناہ تھا اور وہ اس سے ہٹ کر کچھ کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتے تھے لیکن آگے بھی ذوالکفل تھا، اپنے سب بہن بھائیوں سے بہت مختلف۔۔

وہ باپ سے چھپ کر اپنے خاندانی ملازمین کی مدد کرتا اور انہیں اپنی طرح کا ہی انسان سمجھا کرتا تھا، اور اسکی یہ انسانیت کی خدمت اسکے والد کو سخت ناگوار گذرتی تھی اور اس وجہ سے اسے کئی دفعہ وارننگ بھی مل چکی تھی ایک دفعہ تو انہوں نے اسکی ٹھیک ٹھاک ٹھکائی بھی کی تھی لیکن وہ پھر بھی باز نہیں آیا۔ نیکی اور نرمی اس کی سرشت میں شامل تھی اور وہ اپنی فطرت سے ہٹ کر زندگی کیسے بسر کر سکتا تھا۔

جب ذوالکفل نے این سی اے میں داخلہ لینے کا اعلان کیا تو تب بھی حویلی میں ایک طوفان آیا تھا لیکن اس بار بی جان ڈٹ گئیں اور وہ واحد خاتون تھیں جن کے سامنے کبھی کبھار بابا جان کی ایک نہیں چلتی تھی، اور پورا خاندان جانتا تھا وہ بی جان کا چہیتا تھا۔

''اور بھجواؤ اسے لاہور، چاند چڑھا دیا ناں اس نے۔۔''

''پسند کی شادی ہی تو کی ہے بیچارے نے۔۔'' بی جان کے دل میں ابھی بھی اس کے لیے نرم گوشہ تھا۔

''اور وہ بھی ایک عیسائی لڑکی کے ساتھ، لعنت ہو ایسی اولاد پر۔۔'' انہوں نے غصّے سے زمین پر تھوکا تو انکی بیوی سہم کر چپ کر گئیں۔

ذوالکفل کی پسند کی شادی کی خبر نے حویلی کے در و بام کو ہلا کر رکھ دیا تھا اور اب تو بی جان بھی سب سے نظریں چرائے پھرتی تھیں کیونکہ ان کی بہوؤں کی طنزیہ نگاہیں اور خاندان کے لوگوں کی باتوں نے ان کی بولتی بھی بند کر دی تھی۔ پسند کی شادی کو تو جیسے تیسے کر کے ہضم کر ہی لیا جاتا لیکن ایک غیر مسلم لڑکی کے ساتھ نکاح کرنے کا گناہ تو شاید ساری زندگی وہ لوگ معاف نہ کرتے، ذوالکفل کے والد کو جیسے ہی پتا چلا انہوں نے لاہور میں اپنے بندے بھجوائے تو انہیں علم ہوا، وہ دونوں عمرہ کرنے سعودیہ جا چکے ہیں۔

اس کے والد تب سے انگاروں پر لوٹ رہے تھے اور یہ بھڑاس نکالنے کا موقع ذوالکفل نہیں انہیں خود حویلی آ کر دے دیا تھا۔

ٹیکسی جیسے ہی بڑی حویلی کے باہر رکی، مونیکا نے سر اٹھا کر اس وسیع و عریض حویلی کو دیکھا جس کے دلان میں سو سے زائد چارپائیاں بڑے آرام سے بچھائی جا سکتی تھیں۔ اس حویلی کی عمارت خاصی کشادہ تھی اور اس میں بڑے بڑے دلان، تہہ خانے اور بالا خانے بھی بنے ہوئے تھے۔ مونیکا کو اندازہ نہیں تھا۔

کہ ذوالکفل کا تعلق اچھے خاصے امیر گھرانے سے ہوگا۔

ان دونوں کی آمد کی اطلاع جیسے ہی اندر پہنچی، کمروں میں ایک ہلچل اور بے چینی سی مچ گئی، بی جان نے بے ساختہ دہل کر سینے پر ہاتھ رکھا اور انکی بہوئیں تجسس کے مارے دروازے کی اوٹ میں آن کھڑی ہوئیں۔ ملازمین کی آنکھوں میں بھی اشتیاق ٹھاٹیں مار رہا تھا، جس عیسائی لڑکی کو دن رات گھر میں غائبانہ کوسا جاتا تھا وہ اپنے شریک حیات کے ساتھ اس گھر میں قدم رکھ چکی تھی۔

سیاہ رنگ کے عبایہ میں پرنٹڈ اسکارف میں اسکا پرنور چہرہ خاصا چمک رہا تھا۔ ایمان کی روشنی نے اسکے چہرے پر ایک دل کو چھو

لینے والی دلکشی کا احساس بھر دیا تھا، اسکا دل شیشے کی طرح صاف شفاف اور اسکے اچھے مزاج کا عکس اسکے پورے وجود سے نمایاں تھا۔ بی جان کو وہ پہلی ہی نظر میں اچھی لگی، وہ ان کے بیٹے کے ساتھ کھڑی ہوئی خوب جچ رہی تھی اور بلاشبہ ان کی سب بہوؤں سے زیادہ پیاری اور معصوم دیکھائی دے رہی تھی۔

ان دونوں کی آمد کی اطلاع ذولکفل کے والد تک بھی پہنچ چکی تھی اور انہوں نے اپنے چٹختے ہوئے اعصاب کو سنبھالا اور غصّے سے اپنے کمرے سے باہر قدم رکھا، وہ جہاں جہاں سے گذر رہے تھے، حویلی کے ملازمین فوراداِئیں بائیں ہوجاتے، انہوں نے جیسے ہی دلان میں قدم رکھا، اپنے بیٹے کے ساتھ اندر آتی لڑکی کو دیکھ کر انہیں اپنے ناگواری کی ایک لہر اٹھتی ہوئی محسوس ہوئی۔

''یہیں پر رک جاؤ تم دونوں۔ ایک قدم بھی آگے مت بڑھانا۔'' ان کی آواز دبی دبی غراہٹ سے مشابہہ تھی۔

''السلام علیکم بابا جان۔۔'' ذوالکفل نے گھبرا کر اپنے والد کو سلام کیا، جس کا جواب نہیں ملا۔

''اپنی بیوی سے کہو، اپنے ناپاک قدموں کے ساتھ میرے گھر کی دہلیز کو گندا مت کرے، جیسے آئے ہو، ویسے ہی پلٹ جاؤ ذولکفل، ورنہ مجھ سے بُرا کوئی نہیں ہوگا۔'' ان کی پاٹ دار آواز پوری حویلی میں گونجی اور جیسے پورے ماحول پر کسی نے منتر پھونک دیا ہو۔ پورا گھر ایک محسوس کیے جانے والے سناٹے کی لپیٹ میں آ گیا۔ ان کی بھابھیاں تو اب غیر ارادی طور پر باہر نکل آئیں اور بڑے مزے سے باہر کا منظر دیکھا۔

''بابا جان آپ میری بات تو سنیں۔'' ذوالکفل نے بولنے کی کوشش کی۔

''ایک لفظ بھی مت کہنا، تم نے اس عیسائی لڑکی سے شادی کر کے جو ہمارے خاندان کی عزت پر داغ لگایا ہے اس پر میں تمہیں ساری زندگی معاف نہیں کروں گا'' وہ نخوت زدہ انداز میں گویا ہوئے۔

''میں اسلام قبول کر چکی ہوں بابا جان۔'' مونیکا نے انکے چہرے پر موجود تنفر سے نظریں چرا کر بڑے ہموار لہجے میں کہا تو انہیں کرنٹ لگا۔

''تم جیسی لڑکیاں، ہمارے جیسے اونچے خاندان کے مردوں سے شادی کرنے کے لیے اپنا مذہب تو کیا اپنا خاندان، اور سب کچھ داؤ پر لگا سکتی ہیں، اپنا اسٹیٹس اور اپنی اوقات بدلنے کا موقع بھی تو کبھی کبھی ہی ملتا ہے۔'' ان کا جواب مونیکا کے لیے کسی طمانچے سے کم نہیں تھا، اسے سنبھلنے میں چند سیکنڈ لگے۔ تذلیل کے احساس سے اسکی آنکھوں میں مرچیں سی بھر گئیں۔

''بابا جان آپ مونیکا سے اور کچھ نہیں کہیں گے۔'' اپنی بیوی کی انسلٹ ذولکفل سے برداشت نہیں ہوئی اور وہ کھل کر سامنے آ گیا۔

''ٹھیک ہے تم چھوڑ دو اس لڑکی کو، اور اللہ سے اپنی اس گمراہی پر توبہ کرو۔'' انہوں نے سختی سے کہا۔

''پہلی بات تو یہ ہے میں نے کوئی گمراہی نہیں کی، اہل کتاب کے ساتھ نکاح جائز ہے اور جہاں تک بات اس لڑکی کی ہے اس

نے مجھ سے شادی کے لیے اسلام قبول نہیں کیا، اللہ نے اسے خود ایمان کی روشنی سے نوازا تھا۔'' ذوالکفل نے بیزار لہجے میں جواب دیا۔

''جہاں کروڑوں کی جائیداد اور ہائی فائی خاندان نظر آ رہا ہو، وہاں ایسی دو ٹکے کی لڑکیاں سب سے پہلے اپنے ایمان کا ہی سودا کرتی ہیں۔'' انہوں نے بھی طیش سے مغلوب آواز میں چیخ کر کہا تو مونیکا کا چہرہ ذلت کے احساس سے سرخ ہو گیا۔

''بابا جان، اِٹس اِینف۔۔۔ اب آپ مزید زیادتی نہیں کریں گے میری بیوی کے ساتھ۔'' اس نے بمشکل خود پر قابو پا کے کہا۔

''تو ٹھیک ہے، دفع جاؤ میری حویلی سے اور دوبارہ اس منحوس لڑکی کے ساتھ یہاں قدم مت رکھنا۔''

''میں بھی آپ ہی کا بیٹا ہوں اگر میری بیوی کے لیے اس گھر کے دروازے بند ہیں تو میں بھی اس دہلیز پر کبھی تھوکنا بھی پسند نہیں کروں گا۔'' ذوالکفل کا ضبط بھی جواب دے گیا۔

اپنے بیٹے کی یہ بات انہیں مشتعل کر گئی، اس سے پہلے کہ وہ آپے سے باہر ہوتے، ذوالکفل نے مونیکا کا ہاتھ پکڑا اور تیز تیز قدموں کے ساتھ حویلی سے ہی نہیں ان سب کی زندگیوں سے بھی نکل گیا۔

☆......☆......☆

میر وہاج علی کو اپنے دوست اسد چیمہ کے خفیہ ٹھکانے میں چھپے ہوئے پورا ہفتہ ہو چکا تھا۔

وہ مسلسل کئی راتوں سے بے خوابی کا شکار تھے، ہر وقت دل کو دھڑکا لگا رہتا، خواب میں کبھی پولیس تو کبھی جیل دیکھائی دیتی، اس دن حیدر کے ڈیرے سے نکل کر وہ اپنی گاڑی دوڑاتے ہوئے راتوں رات ملتان جا پہنچے، اور وہاں سے اپنے دوست اسد چیمہ کے پاس چلے آئے کیونکہ اس وقت ساری دنیا میں وہی ان کا ساتھ دے سکتا تھا جو ان کا شریک جرم بھی تھا۔

اسد لودھراں کے ایک نامور سیاسی گھرانے سے تعلق رکھتا تھا اور انکے ہاں بھی پیسے کی خوب ریل پیل تھی۔ وہ اپنے باپ کا اکلوتا سپوت تھا اور کوئی روک ٹوک نہ ہونے کی وجہ سے دنیا جہان کی برائیوں میں مبتلا ہو چکا تھا، مہینے میں پندرہ دن اسکے اسلام آباد میں نور محل کی انیکسی میں ہی گذرتے اور ساری دنیا جانتی تھی وہ وہاج کا گہرا دوست ہے۔

محتشم علی نے انکی گمشدگی پر سب سے پہلی کال اسد کو ہی کی تھی، جس نے فوراً ہی لاعلمی کا اظہار کر کے اپنی جان چھڑائی۔

وہاج جب اپنے دوست حیدر سے مایوس ہو گیا تو اسکے ذہن میں فوراً اسد کا نام آیا جو اس سارے قصے میں اسکا پارٹنر تھا اور یہ بات ان کے علاوہ اور کوئی نہیں جانتا تھا۔ صندل کے ساتھ ایک دفعہ زیادتی کرنے کے بعد میر وہاج کے حوصلے کافی بلند ہو گئے تھے اور اگلے ہی دن وہ اپنے بہترین دوست اسد کو بھی لے آیا اور ایسا کوئی اگلے تین دن تک چلتا رہا، صندل بُری طرح سے خوفزدہ ہو چکی تھی اور جب اسکی حالت بگڑی تو میر وہاج نے بہانے سے اسے میر ہاؤس واپس بجھوا دیا، اور ان کا خیال تھا کہ انکا یہ گناہ وقت کی گرد میں دب جائے گا، لیکن ایسا نہ ہو سکا۔

میڈیا پر صندل کے حوالے سے آنے والی خبروں نے اگر وہاج کو پریشان کر رکھا تھا تو سکون میں اسد چیمہ بھی نہیں تھا، کیونکہ اسے

بھی علم تھا، جب بھی یہ قصّہ کھلے گا تو اس میں اس کا نام بھی آئے گا۔اس لیے دونوں کی ہی جان پر بنی ہوئی تھی ،جبکہ اسد دل ہی دل میں خوب کھول رہا تھا اور اسے اس بات کی ٹینشن تھی کہ کہیں وہاج کی موجودگی کا کسی کو علم نہ ہو جائے۔

اسد چیمہ کا یہ فلیٹ لودھراں کے ایک کمرشل پلازے کی چوتھی منزل پر تھا اور یہاں سے نکلنا آسان نہیں تھا کیونکہ وہاج کی گمشدگی اور اسکے بعد میر حاکم کی پریس کانفرنس نے ان کے سارے دروازے بند کر دیئے تھے۔وہاج کی تصویر بار بار ٹی وی اسکرین پر دیکھائی دے رہی تھی اور جیسے ہی وہ باہر نکلتا تو کسی نہ کسی کی نظروں میں آ جاتا۔اس لیے اس نے فلیٹ میں ہی دبک کر بیٹھنے میں عافیت جانی۔

''یار تم کیوں آ گئے یہاں۔۔؟اپنے ساتھ مجھے بھی مروانے کا ارادہ ہے کیا۔۔؟''اسد انہیں دیکھ کر گھبرا گیا۔

''تو اور کہاں جاتا، حیدر نے تو صاف انکار کر دیا تھا میری مدد کرنے سے۔۔''وہاج نے اپنی مجبوری بتائی۔

''تم نے کہیں حیدر کے سامنے میرا نام تو نہیں لے لیا۔۔؟'' اسد کو ایک اور پریشانی نے آن گھیرا۔۔

''اتنا بے وقوف نہیں ہوں میں، اسے بتایا تھا میں نے کہ مجھ سے ہی غلطی ہوئی ہے اور وہ بے وقوف مجھے اوٹ پٹانگ مشورے دے رہا تھا۔۔''وہاج کی بات پر اسد نے تھوڑا سکون کا سانس لیا۔

''ویسے تو تمہارے داجی بڑے سیاستدان بنے پھرتے ہیں،لیکن یہ آخیر چول ماری ہے انہوں نے۔۔''اسد نے بیزاری سے ٹی وی اسکرین کی طرف اشارہ کیا جہاں وہ کچھ صحافیوں کے وہاج کے اغوا کیس کے حوالے سے سوالوں کے جوابات دے رہے تھے۔

''اس میں چول مارنے والی کیا بات ہے۔۔؟''وہاج بُرا منا گیا۔

''کیا ضرورت تھی تمہارے اغوا کا ڈرامہ رچانے کی۔اب کہیں باہر بھی نہیں نکل سکتے ہو تم۔۔''

اسد اکتا کر اسکے ساتھ صوفے پر آن بیٹھا،تو اس نے ریموٹ کنٹرول کے ساتھ ٹی وی کا بٹن آف کر دیا، کیونکہ بار بار ایک ہی چیز دیکھ کر دونوں کو ڈیپریشن ہو رہا تھا اور وہ مسلسل ایکدوسرے سے الجھ رہے تھے۔وہاج کا خیال تھا کہ یہ سب کچھ اسد کی وجہ سے ہوا ہے اور اسد کو دل ہی دل میں لگ رہا تھا، وہاج کے خاندان نے سارے معاملے کو انتہائی بچگانہ طریقے سے ہینڈل کر کے معاملہ بگاڑا ہے۔

''داجی اور کیا کرتے، کیا جواب دیتے لوگوں کو۔؟'وہاج نے غصّے سے اپنے دوست کی طرف دیکھا، جس کی وجہ سے معاملہ زیادہ بگڑا تھا، کیونکہ صندل کی میڈیکل رپورٹ ہی ان کے گلے کا پھندا بن رہی تھی اور اسی وجہ سے اس نے خودکشی کی تھی۔

''دو چار لاکھ دے دلا کر سارا معاملہ سیٹ کر لیتے۔ایسے ملازموں کی اوقات ہی کیا ہوتی ہے۔''اسد بُرا سا منہ بنا کر بولا کیونکہ اسے علم تھا اگر اس قصے میں اسکا نام بھی سامنے آیا تو اسکے باپ کی بھی قومی اسمبلی کی سیٹ ہاتھ سے نکل جائے گی۔

''تم اسکی اوقات چھوڑو اور اپنی فکر کرو، کیونکہ اس معاملے میں مجھ سے زیادہ تمہارا ہاتھ ہے۔۔''وہاج کی بات پر وہ تلملا اٹھا۔

''مطلب کیا ہے تمہارا۔؟اور تم ایک ہی بات کیوں بار بار جتا رہے ہو۔۔؟اس نے ہاتھ میں پکڑا ہوا سیل فون زور سے میز پر پٹخا۔

''جتا نہیں رہا، بتا رہا ہوں اگر یہ معاملہ کھل گیا تو کہیں تم بھی ساتھ میں لپیٹے نہ جاؤ،اور ویسے بھی میں نے تمہیں اس وقت بہت منع کیا تھا۔وہ لڑکی بہت زیادہ خوفزدہ ہوگئی تھی تم سے۔۔''

''مجھ سے خوفزدہ ہوگئی تھی تو کون سا تم سے خوش تھی۔؟ یاد نہیں کتنی منتیں کیں تھیں اس نے تمہاری کہ ایسا نہ کرو۔ہاتھ جوڑے تھے ،گڑگڑائی تھی،اور میں نے تو ویسے ہی بہتی گنگا سے ہاتھ دھوئے تھے،کیا پتا تھا سارا الزام تم میرے سر پر رکھ دو گے۔۔''اسد نے تپ کر اسے یاد دلایا تو وہ بھی غصّے میں آگئے۔

''تم کچھ بھی کہو،اسکی میڈیکل رپورٹ والے معاملے سے میں تو صاف بچ جاؤں گا اس لیے تم بھی سوچو کیسے نبٹنا ہے۔۔''

اسکی بات پر اسد چیمہ نے اپنے بہترین دوست وہاج کو شاکڈ نظروں سے دیکھا،کچھ لمحے کے لیے سوچا اور جھٹکے سے کھڑا ہوا اور تیز تیز قدم اٹھاتا ہوا فلیٹ سے نکل گیا،وہ سوچ چکا تھا،اس نے اس معاملے سے اب کیسے نبٹنا ہے۔۔

☆......☆......☆

''دیکھو ارسل صاف صاف بتا دو،تم اپنے پیرنٹس کو کیوں نہیں بھجوانا چاہ رہے۔؟؟؟''

رومیصہ آج ارسل کے ساتھ ''گلوریا جینز کافی شاپ'' میں موجود تھی اور شیری کے بار بار کہنے پر اس نے آج ارسل سے صاف صاف بات کرنے کا ارادہ کرلیا تھا۔وہ جو در شہوار اور وہاج والے معاملے کی وجہ سے بہت زیادہ الجھا ہوا تھا اس کی ضد پر جھنجلا اٹھا۔۔

''پاگل ہوگئی ہو رومیصہ میں نے کب ایسا کہا ہے؟ میں انہیں نہیں بھجوانا چاہتا۔۔؟''

''تو پھر بہانے کیوں بنا رہے ہو۔۔؟ صاف صاف بات کیوں نہیں کرتے۔۔؟'' اسکی آواز میں خفگی تھی۔

''بے وقوف لڑکی،ہمارے گھر میں آجکل بہت زیادہ ٹینشن پھیلی ہوئی ہے،ایسے موقعے پر اپنی شادی یا پرپوزل لے جانے کی بات کرنا اپنے پیروں پر خود کلہاڑی مارنے کے مترادف ہے۔تم سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کررہی ہو۔'' رومیصہ نے اسکی بات پر بیزاری سے سر جھٹکا۔

''بھاڑ میں جائے ساری ٹینشن،تمہیں میری کنڈیشن کا اندازہ نہیں ہے کیا۔؟ جیسے جیسے وقت گذر رہا ہے،بتاؤ میں اس چیز کو کیسے چھپاؤں گی۔؟'' رومیصہ بھی جذبات کی رو میں بہہ کر کچھ زیادہ ہی اونچا بول گئی۔دائیں بائیں بیٹھے ہوئے کچھ لوگوں نے چونک کر ان کی طرف دیکھا تو دونوں ہی خفت کا شکار ہوئے۔

''فار گاڈ سیک رومی،آہستہ بولو،کیا ساری دنیا کو بتاؤ گی کہ ہمارے درمیان کیا چل رہا ہے۔۔'' وہ خفا ہوا۔

''میں چپ بھی رہوں گی تو تمہاری اولاد چیخ چیخ کر بتا دے گی۔۔'' وہ واقعی سخت ٹینشن کا شکار تھی۔

''پلیز ٹرائی ٹو انڈر اسٹینڈ،میں جلد ہی اپنے ماموں،ممانی سے بات کرلوں گا۔تم بھی تھوڑا تحمل سے کام لو۔۔''ارسل نے بھی موقعے کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے نرمی سے اسکا ہاتھ پکڑا جسے رومیصہ نے ناراضگی سے چھڑانے کی کوشش کی تو اس نے اور زیادہ مضبوطی سے پکڑ لیا۔

''آپ کو اندازہ نہیں ہے جس دن یہ بات ڈس کلوز ہو گئی، میری سچوئیشن بہت اووڈ ہو جائے گی۔۔''وہ جھنجھلا کر گویا ہوئی۔

''میری جان، میرے مسائل کو بھی سمجھنے کی کوشش کرو، میرے بڑے ماموں کی بیٹی گھر چھوڑ کر چلی گئی ہے ہم سب اسکی وجہ سے بہت اپ سیٹ ہیں۔''ارسل کی بات پر رومی تھوڑا ڈھیلی پڑ گئی اور اس نے الجھن بھری نظروں سے اسکی طرف دیکھا۔

''کہاں چلی گئی۔۔؟''

''آئی ڈونٹ نو، اسکی شادی اسکی پسند کے خلاف ہو رہی تھی اور وہ غصّے سے گھر ہی چھوڑ کر چلی گئی۔''اس نے گھما پھرا کر مختصرا بتایا کیونکہ اتنا تو اسے بھی علم تھا، اصل بات بتائے بغیر رومیصہ کو رام نہیں کیا جا سکتا۔

''اوہ مائی گاڈ، تم نے پہلے کیوں نہیں بتایا مجھے۔۔؟رومیصہ کا سارا غصّہ بھاپ بن کے اڑ گیا، اور ارسل کو اسکی سادگی اور معصومیت پر بے ساختہ پیار آیا، اس نے نرمی سے اسکا ہاتھ پکڑ کر سہلایا، اس سے پہلے وہ اسکی بات کا جواب دیتا، اسکا سانس حلق میں ہی اٹک گیا کیونکہ میر برہان اپنے کسی فرینڈ کے ساتھ اسی ریسٹورنٹ میں نہ صرف داخل ہو چکے تھے بلکہ اسکے ہاتھوں میں موجود رومیصہ کا ہاتھ بھی دیکھ چکے تھے، وہ گھبرا کر تھوڑا پیچھے ہٹ کر بیٹھ گیا۔

میر برہان اپنے دوست سے ایکسکیوز کر کے سیدھے اسکی طرف چلے آئے، ارسل بوکھلا کر کھڑا ہوا تو رومیصہ نے پریشانی سے اسکی نظروں کے تعاقب میں دیکھا، برہان ان دونوں کے سر پر پہنچ چکے تھے۔رومیصہ بھی گھبرا گئی۔۔

''السلام علیکم برہان بھائی۔۔۔''ارسل نے اپنے ماتھے پر آیا ہوا پسینہ لاشعوری انداز میں صاف کیا۔

''وعلیکم السلام، تم گئے نہیں مری۔۔؟ آج تو ویک اینڈ تھا۔۔''برہان کی جانچتی ہوئی نگاہیں ان دونوں پر جمی ہوئی تھیں۔

''بس نکلنے ہی والا تھا، ان سے ملیں، یہ رومی ہے میری بہت اچھی دوست اور یونیورسٹی فیلو۔۔۔''اس نے گھبرا کر رومیصہ کا تعارف کروایا تو انہوں نے ہلکا سا سر خم کر کے اسے سلام کیا۔

''رومی، یہ میرے بڑے ماموں کے بیٹے ہیں برہان بھائی، جن کی پچھلے دنوں شادی ہوئی تھی، شاید میں نے تمہارے سامنے ذکر بھی کیا تھا۔''ارسل نے اپنا خشک حلق تر کرتے ہوئے ان کو بھی رومی سے متعارف کروایا تو وہ بھی زبردستی مسکرا دی۔

''کس ڈیپارٹمنٹ میں ہوتی ہیں آپ۔۔۔؟''برہان نے اس بار ڈائریکٹ اس سے پوچھا تو وہ گڑبڑا کو بولی۔

''اکنامکس۔۔۔!!!''رومیصہ نے جھوٹ بولا تو ارسل بے ساختہ سر پر ہاتھ پھیر کر رہ گیا۔

''اکنامکس ڈیپارٹمنٹ میں، میں نے تو نہیں دیکھا آپ کو کبھی۔۔؟''برہان کی بات پر رومیصہ ہلکا سا بوکھلائی۔اس نے مدد طلب نگاہوں سے ارسل کی طرف دیکھا، جو خود بھی اس بات پر پریشان ہو گیا تھا کہ اب اس معاملے کو کیسے سنبھالے۔

''کیا آپ بھی وہیں پڑھتے ہیں۔۔۔''رومیصہ کی اگلی بے وقوفی، ارسل کو خاصی مہنگی پڑی، برہان نے جتاتی ہوئی نظروں سے

ارسل کی طرف دیکھا تو وہ فوراً نظریں چرا کر گویا ہوا۔

''رومی، برہان بھائی اکنامکس ڈیپارٹمنٹ میں ایسوسی ایٹ پروفیسر ہیں۔'' ارسل کے خفت زدہ انداز پر وہ رومیصہ کو اپنی بے وقوفی کا احساس ہوا لیکن اس وقت تک تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ وہ بھی شرمندہ سی ہوگئی۔

''اینی ہاؤ، آپ لوگ انجوائے کریں، میرا دوست انتظار کر رہا ہوگا میرا۔'' برہان اپنی بات مکمل کر کے آگے بڑھ گئے تو رومیصہ نے جھنجلا کر اسکی طرف دیکھا۔ ''پہلے نہیں بتا سکتے تھے کہ یہ اکنامکس ڈیپارٹمنٹ میں ہی ہوتے ہیں۔'' اس نے اپنا سارا غصّہ ارسل پر اتارا۔

''تمہیں بھی بس یہ ہی سبجیکٹ ملا تھا بتانے کے لیے۔۔''؟ اسکو بھی غصّہ آیا۔

''مجھے الہام تھوڑی ہوا تھا کہ یہ بھی وہیں ہوتے ہونگے۔ اب خود ہی سنبھال لیجئے گا سارا معاملہ۔ پتا نہیں کیا سوچ رہے ہونگے وہ میرے بارے میں۔'' رومی کو اب نئی پریشانی نے گھیر لیا۔ زندگی میں پہلی بار ارسل کی فیملی کے کسی ممبر سے اس طرح اچانک سامنا ہوا تھا اور نہ چاہتے ہوئے بھی سچوئشن خاصی اوڈ ہوگئی تھی اور رومیصہ کو اب کئی دن تک اسی شرمندگی کے حصار میں رہنا تھا۔

''اوکے لیوا ٹ۔ برہان بھائی خاصے براڈ مائنڈڈ ہیں، میں ان کو خود ہی ہینڈل کر لوں گا۔'' ارسل نے میز پر رکھا ہوا کافی کا کپ اٹھاتے ہوئے اسے تسلی دی۔

اسی رات کو جب وہ میر ہاؤس پہنچا تو رات کے کھانے کے بعد برہان نے اسے آنکھ کے اشارے سے اپنے کمرے میں آنے کا کہا، وہ گھڑی آ چکی تھی جس سے ارسل دل ہی دل میں گھبرا رہا تھا۔

''اب سچ سچ بتاؤ، کون تھی وہ لڑکی، اور کیا چل رہا ہے تم دونوں کے بیچ۔۔۔؟'' کمرے میں پہنچتے ہی انہوں نے پہلا سوال کیا، اور اسے کاؤچ پر بیٹھنے کا اشارہ کیا، وہ تھوڑا محتاط انداز میں بیٹھ کر آہستگی سے گویا ہوا۔ ''دوست ہے وہ میری۔۔۔''

''صرف دوست ہے یا کچھ اور بھی ہے درمیان میں۔۔؟'' برہان کی سنجیدگی نے اسے پریشان کیا۔

''شادی کرنا چاہتا ہوں میں اس کے ساتھ۔۔۔'' اس نے بھی ہمت کر کے سچ بول دیا، برہان کو دھچکہ سا لگا۔

''اس خاندان میں کس کی شادی ہوئی ہے پسند سے۔؟ جو تم اتنی بڑی جرائت کا مظاہرہ کر بیٹھے۔؟'' برہان کے طنزیہ انداز پر اس نے الجھ کر انکی طرف دیکھا۔ اسے سمجھ نہیں آ رہی تھی کہ برہان بھائی کو اس بات پر غصّہ کیوں آ رہا ہے۔

''میرے پیرنٹس کی لو میرج تھی برہان بھائی۔۔'' اس نے یاد دلایا۔

''اس لیے کہ تمہارے والد ہمارے سیکنڈ کزن تھے، اس کے علاوہ کوئی ایک مثال دے دو مجھے پورے خاندان سے۔۔''

''ضروری تھوڑا ہے جو کام پہلے کسی نے نہ کیا ہو، وہ کوئی اور بھی نہ کرے۔۔۔'' اسکے لہجے میں موجود خودسری برہان کو چونکا گئی۔

''کیا درشہوار کو بھی اس بات کا علم تھا۔۔۔؟'' برہان کے اس سوال پر ارسل نے بوکھلا کر انکی طرف دیکھا، انہیں برہان کی ناراضی

کی کچھ کچھ سمجھ آ رہی تھی۔

''ہرگز نہیں، درشہوار ایسا کچھ نہیں جانتی تھی اور ویسے بھی سب کو علم ہے میں نے اس سے شادی سے انکار نہیں کیا تھا۔'' اسکے لہجے کی سچائی ہی اسکی سب سے بڑی گواہ تھی، برہان نے ایک لمبا سانس لیا۔ وہ اب تھوڑے مطمعن نظر آ رہے تھے، ورنہ اس لڑکی کے ساتھ دیکھتے ہی انہیں سب سے پہلے درشہوار کا ہی خیال آیا تھا کہ کہیں وہ ارسل کی پسندیدگی کی وجہ سے تو گھر چھوڑ کر نہیں گئی۔

''آپ جو سوچ رہے ہیں، ایسا کچھ نہیں ہے برہان بھائی۔۔۔'' ارسل نے ان کو سوچ کو الفاظ دیئے تو وہ ہلکی سی خفت کا شکار ہوئے۔

''میں جانتا ہوں ارسل، ہمارے خاندان کے لڑکوں کو ایسی قربانیاں دینے کی عادت ہے، وہ محبت کسی اور کے ساتھ کرتے ہیں اور ان کی زندگیاں کسی اور کے ساتھ گذرتی ہیں، یہی ہمارا سب سے بڑا المیہ ہے۔۔۔''

کمرے میں داخل ہوتی ہوئی انابیہ نے اپنے شریک حیات کا یہ جملہ پورے ہوش وحواس سے سنا تھا اور اس کا چہرہ ایک لمحے کو تاریک پڑ گیا۔ اس نے ہاتھ میں پکڑی چائے کی ٹرے ارسل کے سامنے کی، تو اس نے فوراً بھاپ اڑاتا ہوا کپ اٹھالیا۔

''بہتر ہوگا کہ تم ابھی اس بات کا ذکر کسی سے مت کرنا، ایسا نہ ہو الٹی آنتیں گلے پڑ جائیں، یہاں کے بڑوں کو بے تکے فیصلے کرنے کی عادت ہے۔'' برہان نے انابیہ کی موجودگی میں ڈھکے چھپے الفاظ کے ساتھ اسے سمجھانے کی کوشش کی تو ارسل نے بھی اثبات میں سر ہلا دیا، وہ جانتا تھا وہ بالکل ٹھیک کہہ رہے ہیں ایسی سچوئشن میں رومیصہ کے ساتھ شادی کی بات کرنا بالکل بھی مناسب نہیں تھا اور اسے اب شدت سے اس مناسب وقت کا انتظار کرنا تھا۔

☆......☆......☆

صندل کیس کی پہلی ہی پیشی مسز عالیہ قریشی اور شہزاد کو خاصی بھاری پڑی۔۔۔

مسز قریشی نے اپنے سورسز استعمال کر کے یہ کیس ترجیحی بنیادوں پر عدالت میں لگوالیا تھا اور انہیں اس بات کا علم نہیں تھا کہ میر حاکم کی طرف سے آنے والا وکیل اپنے ساتھ ایک ایسا ہتھیار لا رہا ہے جو ان کے سارے دلائل پر بھاری پڑ جائے گا۔

وہ دونوں اپنی طرف سے بھرپور تیاری کر کے آئیں اور اسی وجہ سے خاصی پراعتماد تھیں لیکن پہلی ہی پیشی میں جب مخالف پارٹی کے وکیل نے میر وہاج کی میڈیکل رپورٹ عدالت کے سامنے پیش کی تو ایک لمحے کو مسز قریشی بھی گڑ بڑا گئیں۔ انہیں پہلی دفعہ اندازہ ہوا یہ کیس اتنا بھی سیدھا نہیں، جتنا وہ سمجھ رہی ہیں، انہوں نے اس موقعے پر سمجھداری کا مظاہرہ کرتے ہوئے فوراً کیس کی نیکسٹ پیشی کی تاریخ لے لی۔ مخالف پارٹی کے چہرے پر موجود استہزائیہ مسکراہٹ ان دونوں کو بُری طرح سے محسوس ہوئی اور اسی لیے انہوں نے نئے سرے سے اس پر ورکنگ اسٹارٹ کرنے کا ارادہ کرلیا۔

''آپ مانیں یا نہ مانیں لیکن یہ رپورٹ فیک لگی ہے مجھے۔'' اپنے چیمبر میں آتے ہی شہزاد نے کھل کر تبصرہ کیا۔

''رپورٹ جس لیب کی ہے، وہ فیک نہیں بنا سکتے۔۔'' مسز قریشی نے فوراً اس کی بات کو رد کیا۔

''اگر وہاج کی رپورٹ ٹھیک ہے تو پھر کیا صندل کی ڈاکٹر کی رپورٹ غلط ہے۔۔؟'' شہزاد الجھ گئی۔

''صندل کی ڈاکٹر بھی غلط نہیں کہہ رہی وہ واقعی پریگننٹ تھی۔۔'' مسز قریشی نے ہاتھ میں پکڑا پیپر ویٹ اپنی فائل پر رکھا۔ ان کا دماغ بہت تیزی کے ساتھ کڑیاں جوڑ رہا تھا جبکہ پہلی ہی پیشی پر مخالف پارٹی کے وکیل نے ان پر خاصا بھاری وار کیا تھا اور اب انہیں اسکا توڑ کرنا تھا۔

''تم خود سوچو شیری، اگر دونوں رپورٹس درست ہیں تو پھر بیچ میں کیا مسئلہ ہوسکتا ہے۔۔۔؟ انہوں نے اپنے سامنے بیٹھی ہوئی لڑکی کو مزید سوچنے پر اکسایا۔

''اس بات کا تو پھر ایک ہی مطلب نکلتا ہے میم، اس جرم میں یقیناً وہاج کے ساتھ کوئی اور بھی شامل ہے۔۔'' شہزاد کا تجزیہ سو فیصد درست تھا، تبھی مسز قریشی نے مسکرا کر بال پوائنٹ کے ساتھ فائل پر کچھ کمنٹس لکھے۔

''تم اب بالکل ٹھیک پوائنٹ پر سوچ رہی ہو شیری۔۔'' وہ ہاتھ میں پکڑا بال پوائنٹ میز پر رکھ کر مسکرائیں۔

''اگر ایسا ہی ہے تو صندل نے ان سب کا اپنے خط میں ذکر کیوں نہیں کیا۔۔؟'' شہزاد کو اگلی سوچ نے آن گھیرا۔

''تم صندل کی جگہ خود کو رکھ کر سوچو شیری، اگر خدانخواستہ تمہارے ساتھ ایسا کوئی ظلم ہو جس میں تمہارے گھر کا بندہ انوالو ہو تو تم زیادہ ہرٹ اسی کی طرف سے ہونگیں اور صندل نے جس ذہنی اذیت کے ساتھ اپنے رقعے میں یہ چند لائینیں لکھی ہیں کہ وہاج صاحب نے اسکے ساتھ اچھا نہیں کیا تو اس سے ہمیں خود اندازہ لگا لینا چاہیے، کہ یقیناً اس کے ساتھ جتنا ظلم ہوا، وہ اسے تفصیل سے نہیں لکھ پائی۔۔'' مسز قریشی نے کھل کر اپنی رائے کا اظہار کیا تو شہزاد کو ان کی ساری باتیں درست لگیں اور اس کے دل میں میر فیملی کے لیے نفرت میں دوگنا اضافہ ہوگیا۔

''ہمیں اس کیس پر مزید ورکنگ کرنا ہوگی۔ تم اسے دوبارہ اسٹڈی کر کے اپنے پوائنٹس بنا کر لاؤ۔۔''

''ڈونٹ ووری میم، انشاء اللہ کچھ نہ کچھ ضرور نکل آئے گا، جو ہمارے لیے ہیلپ فل ہوگا، میں ذرا اپنے آفس میں بیٹھ کر اسے نئے سرے سے دیکھتی ہوں۔'' وہ اپنے کام کے معاملے میں انتہائی جنونی تھی اور یہ بات مسز قریشی سے بڑھ کر کوئی نہیں جانتا تھا۔ اس لیے انہوں نے اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔

شہزاد کے دماغ میں اس کیس کے حوالے سے کئی چیزیں ایک ساتھ چل رہی تھیں، وہ اپنی دھن میں تیزی کے ساتھ آفس میں داخل ہوئی تو پہلے ہی قدم پر ٹھٹک کر رک گئی۔

میجر حمزہ اسکی نشست کے سامنے رکھی ہوئی کرسی پر بڑی بے تکلفی سے بیٹھا ہوا کافی پی رہا تھا۔ شہزاد نے گردن موڑ کر سائیڈ میز

پر رکھی الیکٹرک کیٹل کو دیکھا، اسے اندازہ ہو گیا کافی بنانے کا عمل بھی اسی کے آفس میں سرانجام دیا گیا ہے۔

"آپ کو اپنے آفس میں کوئی کام نہیں ہوتا کیا۔۔؟" وہ اسکی طرف دیکھ کر مسکرائی۔

"محترمہ میری آجکل آفیشل چھٹیاں چل رہی ہیں، اگر اتنا ہی بُرا لگتا ہوں تو چلا جاتا ہوں۔۔" وہ کافی کا مگ میز پر رکھ کر مصنوعی سنجیدگی سے کھڑا ہوا۔

"یہ اوور ایکٹینگ کرنا بند کریں اور بیٹھ جائیں سکون سے، میں ویسے ہی تھکی ہوئی ہوں۔۔"

حمزہ مسکراتے ہوئے دوبارہ اپنی سیٹ پر بیٹھ گیا اور کہنی کو میز پر ٹکا کر اسے بڑی فرصت سے دیکھنے لگا، وہ واقعی تھکی سی تھی اسے۔ نہ جانے کیوں اس لڑکی کی ہر ادا ہی اسے بھاتی تھی، اس نے بہت سال اس سے یکطرفہ محبت بڑی شدت کے ساتھ کی تھی اور اب جا کر اس کی زندگی میں تھوڑا ٹھہراؤ آیا تھا۔

"ایسے کیوں دیکھ رہے ہیں آپ۔۔" وہ کوفت کا شکار ہوئی۔

"اگر تھکنا شروع ہو گئی ہو تو اس پروفیشن کو پہلی فرصت میں چھوڑ دو تم۔۔" اسکا خلوص دل سے دیا گیا مشورہ شہزاد کو بالکل اچھا نہیں لگا۔

"میں نے کب کہا، اس پروفیشن سے تھک گئی ہوں میں، آپ کو غلط اندازے لگانے پر کوئی ایوارڈ ملنا چاہیے۔۔" وہ ہلکا سا چڑ گئی۔

"ایوارڈ تو نہیں، کسی اچھی سی جگہ لنچ کر کے آتے ہیں، چلو اٹھو۔۔" وہ مسکراتے ہوئے فوراً کھڑا ہوا۔

"آئی ایم سوری حمزہ، اس وقت تھوڑا کام نبٹانا ہے مجھے، لنچ کا سلسلہ کسی اور دن کے لیے رکھ لیں پلیز۔" شہزاد کا دماغ ابھی تک اسی کیس میں الجھا ہوا تھا اس لیے اسے فی الحال کوئی بھی چیز اچھی نہیں لگ رہی تھی، وہ جلد از جلد کوئی نیا پوائنٹ نکال کر مسز قریشی کے سامنے لانا چاہتی تھی۔

"کوئی ضرورت نہیں، ایک ضروری بات ڈسکس کرنی ہے مجھے تم سے آج، یہ کام تو ساری زندگی چلتے ہی رہیں گے، بس تم اٹھو۔۔" اس نے بے تکلفی سے اسکے سامنے رکھی ہوئی فائل بند کی تو وہ چڑ گئی۔

"کہا ناں یار نہیں جا سکتی، کیوں ضد کر رہے ہیں آپ۔۔؟" اسکے جھنجلائے ہوئے انداز پر حمزہ کا چہرہ ہلکا سا تاریک ہوا۔

اسی وقت ارتضی حیدر بڑے عجلت بھرے انداز میں اسکے آفس میں داخل ہوا، ارتضی کو علم نہیں تھا، آگے میجر حمزہ سے ملاقات ہو جائے گی، اس لیے اس کو بھی جھٹکا لگا، لیکن اس نے جلد ہی خود کو سنبھال کر سرسری انداز میں دونوں کو مشترکہ سلام کیا۔

"شیری، ہمیں ابھی اور اسی وقت مری جانا ہوگا، ہادی نے ایک دو ضروری میٹنگز ارینج کروائی ہیں صندل کیس کے سلسلے میں۔۔"

"آپ اپنے آفس کا کام کب کرتے ہیں ارتضی۔۔۔؟" حمزہ نے طنزیہ نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا، جو اس بات پر اچھی

خاصی خفت کا شکار ہوا۔

''آفس میں ہی تھا، مسز قریشی نے کال کر کے بلوایا ہے مجھے، اور میرا مسئلہ یہ ہے کہ میں ان کو انکار نہیں کر سکتا، وہ استاد ہیں میری۔'' ارتضی نے بڑے تحمل سے جواب دے کر شہزاد کی طرف دیکھا، جو اس وقت حمزہ کے چہرے کے بگڑتے ہوئے زاویوں کو بہت غور سے دیکھ رہی تھی۔

''شیری، لیٹس موو، میری شام میں ایک میٹنگ بھی ہے۔ مجھے واپس بھی آنا ہوگا۔'' ارتضی کی بات پر شہزاد نے جلدی نے میز پر رکھی ہوئی اپنی فائلوں کو سمیٹا۔

''آئی ایم سوری حمزہ، لنچ کا پروگرام کل پر رکھ لیتے ہیں، ابھی جانا ہوگا مجھے۔'' شہزاد نے ہمت کر کے اپنے سامنے بیٹھے ہوئے شخص کو مخاطب کیا، جو بہت مان بھری نظروں سے اسکی طرف دیکھ رہا تھا۔ اسے یقین تھا کہ وہ اسے چھوڑ کر نہیں جائے گی، لیکن آگے بھی شہزاد تھی جس کے لیے اسکا پروفیشن اسکا جنون تھا اور وہ اس پر کسی بھی قسم کا کوئی کمپرومائز کرنے کو تیار نہیں ہوتی تھی۔

''اٹس اوکے۔۔۔!!!'' حمزہ کا چہرہ سرخ ہوا، وہ ایک جھٹکے سے کھڑا ہوا، ایک سرد نگاہ ان دونوں پر ڈالی اور آفس سے نکل گیا۔ وہ آج زندگی میں پہلی بار اس سے دل سے خفا ہوا تھا۔

شہزاد کو نہ جانے کیوں اسکا انداز کچھ غیر معمولی سا لگا، اس نے چند لمحے سوچا کہ وہ ارتضی کو انکار کر کے اس شخص کو کال کرے جس کے لیے اسکی ذات ساری دنیا سے اہم تھی لیکن اسی وقت مسز قریشی آفس میں چلی آئیں۔

''شیری پلیز آپ لوگ جلدی نکلیں، ہادی ویٹ کر رہا ہے وہاں۔۔۔'' مسز قریشی کی بات سنتے ہی اس نے تمام چیزوں کو ایک جھٹکے سے اپنے ذہن سے نکالا اور میز پر رکھی ہوئی اپنی ضروری چیزیں اٹھائیں اور ارتضی حیدر کے ساتھ مری جانے کے لیے نکل پڑی۔

☆......☆......☆

سارے دن کا تھکا ماندہ آفتاب مغرب کی آغوش میں چھپ گیا۔۔۔

درشہوار کے ہاتھ پر بینڈ یج ہوئی تھی اور وہ آج پورے دو دن بعد اپنے کمرے سے نکلی اور لان کی طرف چلی آئی۔ وہ افسردہ انداز سے لان چئیر پر بیٹھے سورج کی سنہری دھوپ کو شام کے قرمزی رنگ میں مدغم ہوتے دیکھنے لگی۔

اس کی خودکشی کی حرکت نے مسز قریشی کے ساتھ ساتھ عبداللہ صاحب کو بھی خوفزدہ کر دیا تھا اور وہ جلد از جلد اس آفت کی پڑیا سے جان چھڑانا چاہ رہے تھے، لیکن انہیں کوئی بہترین راستہ نظر نہیں آ رہا تھا۔ جس سے سانپ بھی مر جائے اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے۔۔

درشہوار کی آنکھوں میں ہادی کو دیکھ کر عجیب سی حسرتیں سسکتی ہوئی نظر آتیں، اس سے بات کرنے کی تمنا چٹکیاں لیتی لیکن اس دشمن جان کی آنکھوں میں اسے اپنے لیے سوائے بیزاری، تنفر اور کوفت کے کچھ نہیں ملتا تھا اور یہ بات اسے دن بہ دن اور زیادہ مایوس کر رہی تھی۔

اب تو مسز قریشی کو بھی کھل کر اس کا مسئلہ سمجھ میں آ گیا تھا اور اس شام وہ اسے سمجھانے کی غرض سے اپنا چائے کا کپ اٹھائے اسکے پاس چلی آئیں، درشہوار نے ایک نظر اٹھا کر انکی طرف افسردہ انداز میں دیکھا، اسکا چہرہ بجھا ہوا اور آنکھوں کے نیچے گہرے حلقے تھے ،مسز قریشی کو اسکی حالت دیکھ کر رحم آیا۔ وہ لڑکی، ان کے بیٹے کی محبت میں خود کر برباد کر رہی تھی۔

''بیٹا، کیوں اپنے آپ کو اذیت دے رہی ہو آپ۔۔؟''مسز قریشی نے پہلی دفعہ اس سے کھل کر بات کرنے کا فیصلہ کیا۔

''تو اور کیا کروں آنٹی۔۔؟''اس نے بے بس انداز میں اپنے ہاتھ کی لکیروں کو دیکھا۔اسکی آنکھیں نمکین پانیوں سے بھر گئیں اور وہ آنسو روکنے کے چکر میں اپنے ہونٹوں کو کاٹتی ہوئی مسز قریشی کو پہلی دفعہ معصوم لگی۔

''میں مانتی ہوں مجھے محبت کرنے کا سلیقہ نہیں آتا، میرے دل میں جو ہوتا ہے میں بلا جھجک بول دیتی ہوں، میں اپنی ضد کی غلام ہوں۔ میں یہ بھی جانتی ہوں کہ لڑکیوں کی یہ عادتیں ان کو نقصان کے علاوہ کچھ نہیں دیتی لیکن محبت کرنا کیا اتنا بڑا جرم ہے کہ اگلا انسان آپ کو اس طرح سے دھتکار دے کہ آپ کو خود سے نفرت ہونے لگے۔۔۔''درشہوار کے لہجے میں اذیت کا ایک جہان آباد ہوا۔

''محبت کرنا جرم نہیں، لیکن اپنے والدین اور گھر والوں کے اعتماد کو توڑ کر کسی انجان شخص کے لیے اپنی ساری زندگی کو داؤ پر لگا دینا ایسا جرم ہے جسے ہمارا معاشرہ کبھی معاف نہیں کرتا، اور جہاں تک بات ہادی کی ہے، میں جانتی ہوں اسکا مزاج تم سے بہت مختلف ہے اور خدا کی قسم وہ ایک دفعہ بھی تم میں اپنا انٹرسٹ شو کرتا تو میں فوراً تم دونوں کی شادی کروا دیتی۔۔۔''مسز قریشی کی بات پر وہ بے ساختہ رو پڑی۔

''میں اسکے مزاج کے مطابق خود کو ڈھال بھی تو سکتی ہوں، وہ جیسا کہے گا، میں کرنے کو تیار ہوں، وہ ایک دفعہ مجھ سے بات تو کرے میں اتنی بھی بُری نہیں ہوں، جتنا وہ مجھے سمجھتا ہے۔۔''وہ جذبات سے مغلوب آواز میں بولی۔

''زندگی میں ہر چیز ہر انسان کے لیے نہیں ہوتی، تم بھی اپنے اندر لچک پیدا کرو۔۔''مسز قریشی نے اسے نصیحت کی۔

''میں نے زندگی میں جو چاہا، وہی حاصل کیا، تین بھائیوں کی اکلوتی بہن تھی، بچپن میں امّی نے میری ضدی طبعیت کو بدلنے کی بجائے ہمیشہ میری خواہش پوری کی، مجھے لگتا تھا، میں جس کی بھی خواہش کروں گی، وہ میری دسترس میں آ جائے گی، لیکن پہلی بار مجھے احساس ہوا ہے کہ ایسا نہیں ہوتا۔''اسکی آنکھوں سے آنسو ایک لڑی کی صورت میں بہہ رہے تھے۔

''دیکھو بیٹا، ہادی کی زندگی میں تمہاری کوئی گنجائش نہیں نکلتی، میری مانو تو واپس چلی جاؤ، میں خود تمہارے پیرنٹس سے جا کر بات کرلوں گی۔ وہ کچھ نہیں کہیں گے تمہیں۔۔۔''مسز قریشی نے نرمی سے اسکا ہاتھ پکڑ کر سمجھانے کی کوشش کی۔۔

''آئی ایم سوری آنٹی، میں واپسی کی ساری کشتیاں جلا کر آئی ہوں، اب میرے لیے میر ہاؤس میں صرف ایک قبر کی ہی گنجائش نکل سکتی ہے اس کے علاوہ نہیں، آپ میرے خاندان والوں کو نہیں جانتی، وہ مار دیں گے مجھے۔۔۔''درشہوار کی بات پر مسز قریشی نے دہل کر اسکی طرف دیکھا۔ اس کے لہجے کی سچائی گواہ تھی کہ وہ جھوٹ نہیں بول رہی۔

''ایک بات تو بتاؤ درِشہوار۔۔'' مسز قریشی کے انداز میں کچھ تھا، درشہوار کا دل بُری طرح سے دھڑکا۔

''میر وہاج کے ساتھ تمہارا کیا رشتہ ہے۔؟ آئی مین تم کیا لگتی ہو انکی۔۔؟'' مسز قریشی ان کے خاندان میں برہان کے علاوہ کسی کو نہیں جانتی تھیں۔

''سگے بھائی ہیں وہ میرے، لیکن آپ کیوں پوچھ رہی ہیں ان کے بارے میں۔۔'' درشہوار کے اس انکشاف پر مسز قریشی بُری طرح سے چونکیں۔

''اچھا تو تم میر وہاج کی بہن اور میر محتشم کی بیٹی ہو۔۔'' ان کا انداز اگرچہ سرسری تھا لیکن درشہوار ان کا چونکنا محسوس کر چکی تھی۔

''آپ کیوں وہاج بھائی کے بارے میں پوچھ رہی ہیں۔؟ سب ٹھیک تو ہے ناں۔۔؟'' درشہوار کا باہر کی دنیا سے رابطہ کٹا ہوا تھا اور کچھ وہ ٹی وی دیکھنے کی بھی خاص شوقین نہیں تھی، اس لیے اس کے تو فرشتوں کو بھی اس بات کی خبر نہیں تھی کہ اسکا خاندان آجکل کس قیامت سے گذر رہا ہے۔

''تمہیں شاید علم نہیں، تمہارے بھائی پر اپنے گھر کی ملازمہ صندل کے ساتھ زیادتی کا کیس چل رہا ہے اور اسی وجہ سے صندل نے خودکشی کی تھی۔'' مسز قریشی نے درشہوار کی سماعتوں میں بم پھوڑا، وہ کچھ لمحوں کے لیے گنگ سی کیفیت میں انکی طرف دیکھتی رہ گئی۔

''سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، میرے بھائی ایسا نہیں کر سکتے۔۔'' کچھ لمحوں کے بعد اسکے حلق سے آواز برآمد ہوئی۔

''ہمارے پاس اس چیز کے کئی ثبوت ہیں درشہوار، اور تم چاہو تو میں تمہیں دکھا بھی سکتی ہوں۔۔'' مسز قریشی بڑے متحمل انداز میں اسے تفصیل سے بتاتی چلی گئیں جسے سنتے ہوئے اس کے چہرے پر کئی رنگ آئے، شرمندگی کے، ملامت کے، غصّے کے اور بے بسی کے۔

''اب تم بتاؤ کیا غلط کہہ رہی ہوں میں۔؟'' مسز قریشی نے فیصلہ اس پر چھوڑ دیا، وہ کافی دیر تک تو بول ہی نہیں پائی اسے لگا اسکی قوت گویائی سلب ہو کر رہ گئی ہو۔ مسز قریشی نے اسکا ہاتھ ہلکا سا دبا کر اسے بولنے کے لیے راضی کیا۔ ''بتاؤ ناں درشہوار۔؟ تمہارے بھائی نے ایسا کیوں کیا۔؟؟؟''

''بہت بُرا کیا وہاج بھائی نے، انہیں ایسا نہیں کرنا چاہیے تھا۔۔'' وہ صدمے بھرے انداز میں بس اتنا ہی بول پائی۔

''اب بتاؤ، تم اس سارے قصّے میں ہماری کوئی ہیلپ کر سکتی ہو۔۔؟ مسز قریشی کی بات پر وہ الجھن کا شکار ہوئی۔

''کیسی ہیلپ۔۔۔؟''

''کوئی ایسی بات یا کوئی ایسی چیز جو اس کیس میں ہماری مدد کر سکے۔۔'' وہ چائے کا کپ پکڑے اسکے چہرے کے بدلتے تاثرات کو بڑی جانچتی ہوئی نگاہوں سے دیکھ رہی تھیں۔

درشہوار کو انہوں نے ایک عجیب سی سچوئشن میں پھنسا دیا تھا۔ ایک طرف اسکا خاندان تھا تو دوسری طرف ہادی کی ماں، اور ایسے

موقعے پر اسکا پلڑا کس طرف بھاری ہونا چاہیے تھا، وہ فوری طور پر یہ فیصلہ نہیں کر پائی۔

''ممی ایسے لوگ بیٹھ کر بس دوسروں کی بے بسی کا تماشا دیکھ سکتے ہیں، اس کے علاوہ کچھ نہیں کر سکتے۔۔''

ہادی ابھی ابھی مری سے واپس آیا تھا، اور اس نے اپنی ماں کی آخری بات سے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ اس سے صندل کیس کے سلسلے میں بات کر رہی ہیں۔

''تم کب آئے واپس۔۔؟ شہزاد اور ارتضیٰ سے میٹنگ ہوئی تمہاری۔۔؟''

''ہاں میٹنگ ہو گئی اور انشاء اللہ کچھ نہ کچھ نئی چیز نکل آئے گی۔۔'' وہ خاصا پر امید تھا۔

''آنٹی، آپ کو میری جس قسم کی بھی ہیلپ کی ضرورت ہوگی، میں دینے کو تیار ہوں۔۔'' درشہوار ا یکدم بولی تو ہادی نے چونک کر اسکی طرف دیکھا، جبکہ مسز قریشی بھی خوشگوار قسم کی حیرت کا شکار ہوئیں۔

''تھینک یو بیٹا۔ اللہ تمہیں اس کا اجر دے۔۔'' انہوں نے خلوص دل سے کہا اور ا یکدم ان کی نظر اسکے ہاتھ پر پڑی تو انہیں یاد آیا۔

''ہاں ہادی ایک کام تو کرو بیٹا، ذرا درشہوار کو ڈاکٹر طاہر کے کلینک پر لے جاؤ اسکی بینڈیج تبدیل ہو گی آج۔۔''

''ٹھیک ہے ممی، لیکن پہلے اچھی سی کافی تو پلائیں، رات میں ڈنر ہے میر احمزہ کے ساتھ۔۔'' وہ خلاف توقع کوئی بھی بحث کیے بغیر اسے اپنے ساتھ لے جانے کے لیے تیار ہو گیا تو درشہوار کے ساتھ ساتھ مسز قریشی کو بھی خاصی حیرانگی ہوئی۔

شام کو وہ اس کے ساتھ کلینک جانے کے لیے نکلی تو اس نے بڑی ساری چادر میں خود کو اچھی طرح سے ڈھانپا ہوا تھا، وہ خاموشی سے اسکی برابر والی سیٹ پر بیٹھ گئی، ہادی کا خیال تھا وہ بیٹھتے ہی ہمیشہ کی طرح اوٹ پٹانگ باتیں کرنا شروع کر دے گی، لیکن درشہوار کا دماغ وہاج والے قصّے میں بُری طرح سے الجھا ہوا تھا، وہ ابھی تک اس شاک سے باہر نہیں نکل پائی تھی۔

اسے دل ہی دل میں وہاج پر سخت غصّہ آ رہا تھا، وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ اسکا بھائی پستی کی اس حد تک بھی گر سکتا ہے، اور سب سے بڑی بات یہ تھی کہ اسے مسز قریشی اور ہادی سے بہت شرمندگی محسوس ہو رہی تھی جو اسکے بھائی کی اس مکروہ حرکت کے بارے میں جان گئے تھے۔

اس نے کلینک جا کر بڑے سکون سے بینڈیج تبدیل کروائی اور پہلے کی طرح چپ چاپ ہادی کی گاڑی میں آ کر بیٹھ گئی۔ کلینک سے گھر تک کے راستے میں اس نے ہادی کو مخاطب کرنا تو دُور کی بات اسکی طرف نگاہ اٹھا کر دیکھا نہیں تھا اور یہ بات اب ہادی کو تعجب میں مبتلا کر رہی تھی۔

☆......☆......☆

اس رات ایک بار پھر دونوں کے درمیان خوب جھگڑا ہوا۔

اسد چیمہ کا خیال تھا، وہاج کو پہلی فرصت میں اسکا فلیٹ چھوڑ کر ایک اور دوست کے پاس کراچی چلے جانا چاہیے، اور وہاج باہر نکلنے سے بہت زیادہ خوفزدہ تھے یہ ممکن ہی نہیں تھا، وہ کسی کی نظروں میں آئے بغیر وہاں پہنچ جاتے۔

''تم مجھے اپنے فلیٹ سے نکالنا چاہتے ہو۔۔؟'' وہاج نے بغیر کسی لگی لپٹی کے اسد کو کہا، جس کے چہرے پر بیزاری ہی بیزاری تھی۔

''ہزار دفعہ بتا چکا ہوں، بابا کے کچھ فرینڈز آ رہے ہیں سندھ سے اور اس لیے انہوں نے کہا ہے مجھے۔'' وہ اکتا کر بولا۔

''دیکھو اسد بہانے مت بناؤ، کیا مجھے علم نہیں، تم لوگوں کی حویلی اور بے شمار گھر ہیں اب مہمانوں کو ٹھہرانے کے لیے یہ ہی فلیٹ رہ گیا ہے کیا۔؟'' وہاج کو غصہ آیا، ویسے بھی دوستی کے رشتے میں دراڑ تو پڑ ہی چکی تھی۔

''یار تم کچھ بھی کہو، الیکشن کے موقعے پر میں ایسا کوئی اسکینڈل افورڈ نہیں کر سکتا۔'' وہ بھی بدلحاظ ہوا۔

''اسکینڈل تو اس وقت بھی بنے گا جب میری گرفتاری ہوگی۔۔'' وہاج نے ڈھکے چھپے الفاظ میں اسے دھمکانے کی کوشش کی۔

''ایسا کرو، تم ابھی فون کر کے پولیس کو بتا دو، تاکہ بات آج ہی ختم ہو جائے۔'' اسد نے غصّے سے اپنا سیل فون اسکی طرف پھینکا۔

''میں ایسی کوئی گھٹیا حرکت نہیں کروں گا لیکن یاد رکھنا اگر میں پھنسا تو پھر چھوڑوں گا میں بھی نہیں کسی کو۔''

''فار گاڈ سیک وجی، میں تمہیں صرف چند دن کے لیے یہاں سے جانے کا کہہ رہا ہوں، یہ الیکشن کا ہنگامہ نبٹ جائے، نئی گورنمنٹ کے آتے ہی ہم لوگ اس معاملے کو نبٹا لیں گے۔'' اسد نے تھوڑی مصلحت پسندی کا ثبوت دیتے ہوئے نرم لہجہ اختیار کیا لیکن وہاج کا دل اس کی طرف سے کھٹا ہو چکا تھا اور وہ دل ہی دل میں ان تمام ممکنہ دوستوں کے نام دہرا رہے تھے جو اس موقعے پر ان کا ساتھ دے سکتے تھے۔

''میں تم سے بات کر رہا ہوں وہاج، اب چپ کر کے کیوں بیٹھ گئے ہو۔'' وہ ہلکا سا چڑ گیا۔

''بے فکر رہو، کل شام تک چلا جاؤں گا میں یہاں سے۔'' وہاج ناراضگی سے سیٹنگ روم سے نکل کر اپنے بیڈروم کی طرف بڑھ گئے، وہ اب سنجیدگی سے اکیلے بیٹھ کر اس مسئلے کا کوئی حل نکالنا چاہتے تھے۔

ان کے اس اعلان پر اسد چیمہ نے تھوڑا سکون کا سانس لیا۔ انہیں یقین تھا کہ وہاج نام کی بلا جلد ہی اس کے سر سے ٹلنے والی ہے۔

☆......☆......☆

وہ ایک حبس زدہ سی شام تھی۔۔۔

حمزہ اس وقت ہادی کے ساتھ اسلام آباد کلب پولو گراونڈ میں موجود تھا۔۔

وہ دونوں سرسبز میدان میں سبک رفتار گھوڑوں پر بیٹھے ہوئے اپنی ٹیم کی طرف سے بڑی مہارت کے ساتھ گیند کو گول میں پھینکنے کی کوشش کر رہے تھے اور کچھ منٹوں کی جدوجہد کے بعد ہادی فائنل گول کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ اس کے لبوں پر ایک فاتحانہ مسکراہٹ پھیلی۔ وہ حمزہ کو ہرا چکا تھا، جسکا موڈ صبح سے خراب تھا اور وہ مارے بندھے ہی کھیل رہا تھا۔ شہزاد کے رویئے نے اسے بُری طرح سے ہرٹ کیا تھا۔ بار بار اسکا دھیان اسی بات کی طرف جا رہا تھا۔

حمزہ نے ہاتھ میں پکڑی ہوئی اسٹک جھنجھلا کر زمین پر پھینکی اور اچھل کر اپنے گھوڑے سے نیچے اترا، ہادی چونکہ ویک اینڈ کی وجہ سے گھر آیا ہوا تھا، وہ حمزہ کو زبردستی کلب لے آیا، یہاں آ کر بھی اس پر مایوسی اور قنوطیت چھائی رہی، ہارنے کے بعد تو وہ مزید بدمزا ہو گیا۔

''بادشاہوں کے کھیل کو اگر غلاموں کے انداز میں کھیلا جائے تو ہار ہی انسان کا مقدر بنتی ہے۔'' ہادی نے پولو گراؤنڈ سے نکلتے ہوئے اسے چھیڑا۔

''ہار تو چکا ہوں میں بہت سال پہلے، اب کسی سے جیتنے کی تمنا نہیں ہے مجھے۔۔'' اسکا لہجہ اداسی کے حصار میں لپٹا ہوا تھا۔

''سچ سچ بتاؤ، آج تمہارا دھیان کہاں تھا۔؟ ورنہ میں جیت جاؤں تم سے، یہ بھلا کیسے ممکن ہے۔۔؟'' ہادی پولو اسنیک بار کی طرف جاتے ہوئے ہنسا۔

''تم ٹھیک کہتے ہو، بادشاہوں کے کھیل کو غلاموں کے انداز میں نہیں کھیلنا چاہیے لیکن سچ بتاؤں محبت کی غلامی کے بعد انسان دنیا کا کوئی بھی کھیل کھیلنے کے قابل نہیں رہتا۔۔'' تلخی اسکے ہر انداز سے نمایاں تھی۔

''لگتا ہے میم شیری نے پھر کوئی ایموشنل ڈیزی کٹر مار دیا ہے میرے دوست پر۔۔'' ہادی نے شرارتی نظروں سے اسکی طرف دیکھا۔

''میں ہی بے وقوف ہوں جو اتنے سالوں سے اس کے پیچھے جھک مار رہا ہوں۔'' وہ بیزاری سے پولو اسنیک بار میں داخل ہوا۔

ہادی نے جانچتی نگاہوں سے اسکا جائزہ لیا، دنیا بھر کی بیزاری اسکے پورے وجود پر چھائی ہوئی تھی، ایسا لگتا تھا جیسے اس بار وہ شہزاد کے ساتھ ساتھ خود سے بھی خفا ہو، ہادی نے اسنیک بار میں پہنچتے ہی سموکڈ چکن اور پاستا سیلڈ کا آرڈر کیا۔ وہ اسے لے کر نسبتا ایک سنسان گوشے کی طرف چلا آیا۔

''ہاں بھئی، اب شروع ہو جاؤ، اس بار جھگڑا کس بات پر ہوا ہے۔۔؟'' ہادی نے غیر سنجیدگی سے پوچھا۔

''میں نے اسکے سامنے آ کر اپنی زندگی کی سب سے بڑی غلطی کی ہے، مجھے اس کے ساتھ بس بلی اور چوہے والا کھیل ہی کھیلنا چاہیے تھا، کم از کم اس وقت اسے میری ذات سے کوئی دلچسپی تو تھی۔۔'' وہ ایکدم پھٹ پڑا۔

''تمہارا کیا خیال ہے شہزاد کی تم میں دلچسپی کم ہو گئی ہے۔۔؟'' اس نے ہلکے پھلکے انداز میں دریافت کیا۔

''اسکی میری ذات میں دلچسپی ''کم'' نہیں ہوئی بلکہ سرے سے ''ختم'' ہی ہو گئی ہے، میں اپنی اتنی ٹف روٹین سے ٹائم نکال کر پاگلوں کی طرح اسکے پیچھے بھاگتا ہوا آتا ہوں اور وہ مجھے ایک تنکے سے بھی زیادہ اہمیت دینے کو تیار نہیں۔۔'' حمزہ کو اس سے بے تحاشا گلے تھے۔

''آخر ہوا کیا ہے۔؟ کچھ بتاؤ گے تو پتا چلے گا۔۔؟'' ہادی کو بالآخر سنجیدہ ہونا ہی پڑا۔

''تم گواہ ہو میں نے اس لڑکی کو ٹوٹ کر چاہا، اسکے سوا کسی کو آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھا، اسکے لیے کہاں کہاں خوار نہیں ہوا، اس کی خاطر کئی راتوں کے رتجگے کاٹے لیکن وہ اپنی پرسنل اور پروفیشنل لائف میں میری ذات کو سب سے آخر میں رکھتی ہے، بس یہی اوقات ہے

میری۔کل اس بات کا بہت اچھی طرح سے احساس ہو گیا ہے مجھے۔۔'' وہ ناراضگی، غصّے اور رنجیدگی کے ملے جلے جذبات کا شکار تھا۔

ہادی کو پہلی بار احساس ہوا، معاملہ اتنا سیدھا نہیں جتنا وہ سمجھ رہا ہے۔

''میں اسے گڑیا سے ملوانے کے لیے گھر لے جانا چاہتا تھا، اسے سرپرائز دینا چاہتا تھا اور وہ صندل کیس کے لیے اس تھرڈ کلاس پولیس آفیسر ارتضی حیدر کے ساتھ میٹنگ کرنے چلی گئی۔حد ہوتی ہے یار ہر بات کی۔اسے ذرا بھی میرے جذبات کی پرواہ نہیں۔۔''

حمزہ کا ایک ایک لفظ اس بات کا گواہ تھا وہ اس بار شہزاد کے ہاتھوں بُری طرح سے ہرٹ ہوا ہے، اس سے پہلے ہادی اسکی بات پر غور کرتا، حمزہ کے منہ سے بے ساختگی میں نکلنے والی اطلاع نے اسکا دل بُری طرح سے دھڑکا دیا۔۔

''حریم کب آئی پاکستان۔۔؟ تم نے بتایا ہی نہیں۔۔؟'' وہ نظریں چرا کر گویا ہوا۔حمزہ کی بہن حریم کو گھر میں پیار سے گڑیا کہا جاتا تھا۔

''رات ہی پہنچی تھی امریکہ سے اور ملنا چاہتی تھی شہزاد سہگل صاحبہ سے۔لیکن ان کے پاس عوام الناس کے لیے ٹائم کہاں ہے۔؟''

حمزہ کے چہرے پر ایک استہزائیہ مسکراہٹ دوڑی، جیسے وہ اپنا خود ہی مذاق اڑا رہا ہو۔

''یار وہ واقعی کل بہت ٹینشن میں تھی اور تمہیں پتا تو ہے وہ ضرورت سے زیادہ اپنے کام کو خود پر حاوی کر لیتی ہے، تمہیں اسکی پوزیشن کو سمجھنا چاہیے۔'' ہادی نے شہزاد کی طرف سے اسکا دل صاف کرنے کی کوشش کی۔

''بات کام کی نہیں ہے یار۔۔'' وہ جھنجھلایا۔''بات زندگی کی ترجیحات کی ہوتی ہے، وہ جس منظر میں میرے سامنے ہوتی ہے، مجھے اس کے سوا کچھ بھی دکھائی نہیں دیتا، ہر چیز پس منظر میں چلی جاتی ہے، لیکن اسے میرے سوا ہر چیز اہم لگتی ہے۔'' وہ جذباتی ہوا۔

''میرا خیال ہے تم دونوں کو بیٹھ کر اس موضوع پر کھل کر بات کر لینی چاہیے۔۔'' ہادی نے اسے مشورہ دیا۔

''نہیں یار اب نہیں۔میری انا مجروح ہوئی ہے، اور میں اس چیز کو بار بار دہرانا نہیں چاہتا۔۔''

''تو کیا چھوڑ دو گے شہزاد کو۔۔؟'' ہادی نے ہنس کر اسے چھیڑا۔

''دل سے نہیں نکال سکتا لیکن زندگی سے تو خارج کر سکتا ہوں، کم از کم روز روز مرنے سے تو بہتر ہے۔'' وہ تلخی سے گویا ہوا۔

''کم آن یار وہ بات کرو، جو تم کر سکتے ہو۔۔'' وہ اسکی بات پر مذاق اڑانے والے انداز میں ہنسا تھا۔

''تم اچھی طرح سے جانتے ہو، میں جو ٹھان لیتا ہوں اس سے ایک انچ پیچھے نہیں ہٹتا۔۔'' اسکی بات پر ہادی کچھ پریشان ہوا۔

''اچھا بے وقوفوں جیسی باتیں مت کرو، ابھی اسے کچھ ٹائم دو اور اٹھو کوئی اچھی سی موی دیکھ کر آتے ہیں۔'' ہادی نے اس کا موڈ بہتر کرنے کی کوشش کی۔

''سوری، میرا دل نہیں چاہ رہا، گھر چلتے ہیں اور حریم کے ہاتھوں کی کافی پیتے ہیں۔۔'' حمزہ اپنی بات مکمل کر کے فوراً کھڑا ہوا۔

''حریم کی کافی تو کوئی پاگل ہی چھوڑ سکتا ہے، چلو اس بہانے اس سے بھی ملاقات ہو جائے گی۔'' ہادی کا موڈ ایک دم خوشگوار ہوا۔

''اس کے سامنے میری اور شہزاد کی لڑائی کا ذکر مت کرنا۔ اپ سیٹ ہو جائے گی وہ۔'' اسنیک بار سے باہر نکلتے ہوئے اس نے ہادی سے سرسری انداز میں کہا تو وہ مسکرا دیا، اس سے بہتر کون جان سکتا تھا کہ حریم خالد کو دنیا میں سب سے زیادہ اپنے بھائی سے محبت تھی، اور اس کے لیے تو وہ ساری دنیا سے لڑنے مرنے کے لیے تیار ہو جاتی تھی۔

☆......☆......☆

''میں حمزہ کی فیملی کو ڈنر پر انوائیٹ کرنا چاہتی ہوں۔۔''

ٹینا بیگم کی اس اطلاع پر شہزاد کا رشین سیلڈ کی طرف بڑھتا ہوا ہاتھ فضا میں ہی معلق ہوا، اس نے حیرانگی سے انکی طرف دیکھا، جو چھری کانٹے کے ساتھ بڑی مہارت سے فش کھا رہی تھیں۔ اس وقت ڈائننگ روم میں وہ دونوں ماں بیٹی ہی موجود تھیں۔

''حمزہ کی فیملی کو کس خوشی میں انوائیٹ کرنا چاہ رہی ہیں آپ۔۔؟'' ہلکی سی ناگواری اسکے لہجے میں در آئی۔

''وہ جنرل خالد کا بیٹا ہے اور تمہیں پتا ہے میں ہمیشہ سے ہائی فائی فیملیز کے ساتھ اپنا سوشل سرکل مینٹین رکھتی ہوں۔۔۔''

''آئی ایم سوری مام، فی الحال آپ اپنا سوشل سرکل تھوڑا محدود ہی رکھیں، دو چار دن میں رومیصہ کا معاملہ نبٹ جائے پھر دیکھیں گے۔'' اس نے ٹینا بیگم کو صاف ٹالا۔

''رومی کا کیس ختم ہونے پر تو میں ایک گرینڈ پارٹی کا اہتمام کروں گی۔۔'' ٹینا بیگم کی اس اگلی اطلاع نے شہزاد کو مزید کوفت میں مبتلا کیا۔

''مام، رومی نے کوئی گولڈ میڈل نہیں لیا اور نہ ہی وہ ابراڈ سے کوئی ڈگری لے کر آئی ہے، جس کی سیلبریشن آپ اتنے بڑے پیمانے پر کرنا چاہتی ہیں۔'' اس نے بُرا سا منہ بنا کر اپنی ماں کو سمجھانے کی کوشش کی۔

''واٹ دا ہیل شیری، پرابلم کیا ہے تمہارے ساتھ۔۔'' وہ چڑ گئیں۔

''مام ٹرائے ٹو انڈر اسٹینڈ، لوگ مذاق اڑائیں گے، کیس کے متعلق عجیب و غریب سوالات کر کے رومیصہ کو پریشان کرنے کی کوشش کریں گے، اس لیے اس حوالے سے ایسی کوئی گیدرنگ کرنے کی ضرورت نہیں۔۔'' شہزاد نے اپنے مخصوص دوٹوک انداز میں کہا۔

اس سے پہلے ٹینا بیگم اس بات کا کوئی اور کڑوا جواب دیتیں، رومیصہ بڑا سا دوپٹہ پھیلائے، شلوار قمیض میں ڈائننگ روم میں داخل ہوئی، ٹینا بیگم نے اس کے اس حلیے کو ناگوار نظروں سے دیکھتے ہوئے بیزاری سے پہلو بدلا۔

''رومی یہ تم کیا اوٹ پٹانگ حلیہ بنائے گھومتی ہو۔۔؟''

''کیوں، کیا ہوا ہے میرے حلیے کو۔۔؟ مام کی بات پر رومیصہ ہلکا سا گڑبڑا کر جلدی سے ڈائننگ چیئر پر بیٹھ گئی، اس کے دل

میں چور تھا اس لیے اس نے لاشعوری طور پر اپنا دوپٹہ مزید پھیلا لیا۔

"شلوار قمیض اور یہ ڈھائی گز کا دوپٹہ تو ساری زندگی تم نے نہیں لیا۔ اب کون سی بوڑھوں والی روح بیدار ہوگئی ہے تم میں۔؟" ٹینا بیگم کی طنزیہ نگاہیں رومی پر جمی ہوئی تھیں جو دل ہی دل میں کافی خوفزدہ ہو چکی تھی۔

"مام، آپکو کیا ایشو ہے رومیصہ کی ڈریسنگ سے۔؟ وہ جو پہننا چاہتی ہے اسے پہننے دیں۔۔" شہزاد کی بات پر رومیصہ نے مشکور نگاہوں سے اپنی بہن کی طرف دیکھا جو اکثر ہی اس کے آگے ڈھال بن کر کھڑی ہو جاتی۔

"شیری تم نے شاید غور سے اسے دیکھا نہیں ہے دیکھو کتنا ویٹ گین کرتی جا رہی ہے۔۔" ٹینا بیگم کی کھوجتی نگاہیں اور طنزیہ انداز پر رومی جھنجلا کر بولی۔

"مام پلیز کھانا کھانے دیں مجھے، یہ فضول بحث کسی اور دن کر لیجئے گا۔۔" وہ منہ بنا کر پلیٹ میں کھانا نکالنے لگی۔

"کم آن مام، سارا دن تو گھر پر ہوتی ہے وہ، نہ کوئی یونیورسٹی، نہ کوئی اور فزیکل ایکٹویٹی، ایسی سچوئشن میں ویٹ تو گین ہوگا۔۔" شہزاد کا انداز سرسری تھا۔

"میں کل ہی جم میں اسکی رجسٹریشن کرواتی ہوں، اسے فوراً ہی کوئی ورک آؤٹ کرنا چاہیے، لڑکیاں ایسے بے ڈھنگی تھوڑا اچھی لگتی ہیں۔۔" اس سے پہلے ٹینا بیگم فٹنس پر مزید ایک لمبا لیکچر دیتیں، انکے سیل فون پر آنے والی کال نے انہیں متوجہ کر لیا۔

وہ اپنا فون اٹھا کر ڈائننگ روم سے نکل گئیں تو رومیصہ نے کھل کر سانس لیا، اسی وقت شہزاد کی اس پر نظر پڑی، وہ ہلکا سا چونکی اور پھر مسکرا دی۔

"ویسے مام ٹھیک کہہ رہی ہیں رومی، تمہیں پہلی فرصت میں کوئی جم جوائن کر لینا چاہیے۔۔"

"کیا مصیبت ہے شیری، تم بھی اسی ایک بات کے پیچھے پڑ گئی ہو۔۔" اس نے جھنجلا کر ہاتھ میں پکڑا کانٹا میز پر پٹخا اور ناراضی سے کھڑی ہوگئی۔

"آئی ایم سوری یار، میں نے تو یونہی ایک بات کی تھی، تم کھانا تو کھاؤ۔۔" شیری کو افسوس ہوا۔

"مجھے نہیں کھانا، موڈ نہیں ہے اب میرا۔۔" رومیصہ جان بوجھ کر خفا ہو کر ڈائننگ روم سے نکل گئی، وہ تو پہلے ہی بہانہ ڈھونڈ رہی تھی، جو شیری نے اسے فراہم کر دیا تھا اس لیے وہ کیوں نہ اس سے فائدہ اٹھاتی۔

"رومی بات تو سنو میری، یار میں مذاق کر رہی تھی۔ آئی ایم سوری۔۔" شہزاد نے پریشانی سے اسے پکارا، لیکن رومیصہ کو اپنی سراسیمگی پر قابو پانے کے لیے تنہائی درکار تھی، اس لیے وہ رکی نہیں اور بجلی کی سی سرعت کے ساتھ اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

شہزاد کو گہرے تاسف نے آن گھیرا، وہ اس احساس کو کم کرنے کے لیے لان کی طرف چلی آئی، تازہ ہوا بڑی خوشگوار اور فرحت

بخش تھی۔ پچھلے دو دن سے اسے سر کھجانے کی بھی فرصت نہیں مل رہی تھی، جیسے ہی وہ لان چیئر پر بیٹھی اسکا دھیان حمزہ کی طرف گیا تو اسے ایکدم شرمندگی کا احساس ہوا۔

''یقیناً وہ مجھ سے خفا ہوگا، تبھی تو دو دن سے کوئی کال اور ٹیکسٹ نہیں کیا، مجھے خود اس سے بات کرنی چاہیے۔''

شہزاد نے کچھ سوچ کر حمزہ کا نمبر ملایا جو تیسری بیل پر کاٹ دیا گیا تو وہ مسکرا دی۔ اس نے کچھ سوچ کر نئے سرے سے کال ملائی جو اس بار پانچویں بیل پر کاٹ دی گئی تو شہزاد کو یقین ہو گیا وہ خفا ہے۔

''حمزہ مجھے آپ سے بات کرنی ہے، پلیز میری کال اٹینڈ کریں۔۔'' اس نے کچھ سوچ کر اسے ٹیکسٹ میسج کیا۔

''آئی ایم بزی۔۔۔'' پانچ منٹ بعد اسکا ناراضگی سے بھرپور جواب آیا تو وہ مسکرا دی، وہ جانتی تھی کہ چاہے کتنی ہی بڑی بات کیوں نہ ہو وہ اس سے زیادہ دن تک خفا نہیں رہ سکتا۔ اس نے زیر لب مسکراتے ہوئے اسے اگلا میسج کیا۔

''کیا آپ مجھ سے خفا ہیں۔۔؟''

''ڈونٹ ڈسٹرب می۔۔۔!!!'' اس کے اگلے میسج پر وہ بے ساختہ ہنس پڑی۔

اسے معلوم تھا وہ ہمیشہ بچوں کی طرح جتنی جلدی ناراض ہوتا اتنی ہی آسانی سے مان جاتا تھا۔ شہزاد کو اپنی زیادتی کا احساس ہوا۔

''آپ جتنے بھی خفا سہی، لیکن ایک دفعہ بات تو کر لیں مجھ سے۔'' اس نے اگلا میسج کیا اور ٹھیک پندرہ سیکنڈ بعد حمزہ کی کال آ گئی۔ جو اس نے بڑے خوشگوار موڈ میں اٹینڈ کی، وہ جانتی تھی، چند گلے شکوے کرنے کے بعد وہ سیٹ ہو جائے گا۔

''جی جناب کیسے ہیں آپ حمزہ خالد صاحب۔۔؟''

''تم میری خیریت کو چھوڑو۔۔'' اسکا سرد لہجہ شہزاد کی سماعتوں سے ٹکرایا۔

''کیا مطلب۔۔۔؟'' اسے حمزہ کا انداز کچھ غیر معمولی سا محسوس ہوا۔

''ایک بات غور سے سنو شہزاد، میں زندگی میں ہر چیز برداشت کر سکتا ہوں لیکن اپنا نظر انداز کرنا نہیں، تم مجھ سے محبت کرو یا نہ کرو، مجھے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا لیکن تم مجھ پر کسی اور کو ترجیح دو، میں یہ چیز کسی قیمت پر بھی برداشت نہیں کر سکتا۔ میں جان چکا ہوں، تمہارے نزدیک تمہارا پروفیشن مجھ سے زیادہ زیادہ اہم ہے اس لیے تمہیں وہی مبارک ہو، میں دوبارہ تمہیں ڈسٹرب نہیں کروں گا، اور چاہوں گا کہ تم بھی ایسا نہ کرو۔'' حمزہ اپنی بات مکمل کر کے کال کاٹ چکا تھا۔

شہزاد کو یوں لگا جیسے کسی نے اسے اٹھا کر جلتی ہوئی بھٹی میں پھینک دیا ہو۔ اس نے خود پر کس طرح سے قابو پایا یہ اسکا دل جانتا تھا۔ اسے اپنے اعصاب سخت کشیدہ محسوس ہوئے اور وہ کافی دیر تک سن کیفیت میں بیٹھی رہی۔ اسکا چہرہ کسی بلب کی مانند فیوز ہو گیا تھا اسکا دماغ اس بات کو تسلیم کرنے سے انکاری تھا کہ حمزہ خالد اس سے اتنے زہر آلود لہجے میں بھی بات کر سکتا ہے۔

اس نے صدمے بھری کیفیت کے ساتھ اسکا نمبر دوبارہ ملایا، وہ اسے بتانا چاہتی تھی کہ اس نے ایسا جان بوجھ کر نہیں کیا اور وہ اس کے بارے میں غلط سوچ رہا ہے، لیکن دوسری طرف موجود شخص کچھ بھی سننے کو تیار نہیں تھا، شہزاد کی کال اس بار بھی کاٹ دی گئی۔اس کے ساتھ ہی اسے حمزہ کا اپنے سیل فون پر ٹیکسٹ موصول ہوا۔

''شیری مجھے دوبارہ کال مت کرنا، ورنہ میں تمہارا نمبر بلاک لسٹ میں ڈال دوں گا۔۔''

یہ میسج نہیں ایک جلتا ہوا انگارہ تھا، اس نے گھبرا کر سیل فون گود میں رکھ لیا، حمزہ خالد نے اسے زندگی میں پہلی بار اس کے مکمل نام سے نہیں پکارا تھا۔ وہ شہزاد کی بجائے شیری نام میں چھپی ہوئی اسکی اجنبیت کو کسی بوجھ کی طرح اپنے دل پر گرتا ہوا محسوس کر رہی تھی۔

☆......☆......☆

آسمان پر موجود ستاروں کی ٹمٹماتی ہوئی روشنی نے ماحول کو خاصا پراسرار بنا رکھا تھا۔۔۔

انابیہ اپنے بیڈروم میں اکیلی تھی، اسکی آنکھوں میں افسردگی کی ایک گہری تہہ تھی۔ کاتب تقدیر نے جانے اسکی قسمت میں کیا لکھ دیا تھا، ایک تو اسکی شادی اتنے عجیب ماحول میں ہوئی اور اسکے بعد ہونے والے یکے بعد دیگرے واقعات نے اس گھر کے سب مکینوں کی زندگیوں کو ہلا کر رکھ دیا تھا، جبکہ انابیہ کے اوپر تو دوہری قیامت ٹوٹی تھی، ایک طرف برہان کا سرد رویہ اسکے اندر آگ جلاتا اور دوسری طرف گھر میں کسی کو احساس ہی نہیں تھا کہ ان دونوں کی نئی نئی شادی ہوئی ہے اور ہر کوئی درشہوار اور رواج کے مسئلوں میں الجھا ہوا تھا۔

وہ امید بھری نگاہوں سے برہان کی طرف دیکھتی، انکی جھڑکیاں سنتی اور وقتی طور پر ان سے تھوڑا دور ہو جاتی اور پھر چند ہی گھنٹوں بعد ڈھیٹ بن کر واپس پلٹ آتی، کیونکہ اسے برہان سے محبت تھی اور اس محبت کا خراج شاید اسے ساری زندگی دینا تھا۔

''آخر آپ دونوں کے درمیان چل کیا رہا ہے۔۔؟'' ایک دن طوبیٰ نے اپنی بڑی بہن کو آڑے ہاتھوں لیا۔

''کچھ چلنے کی نوبت ہی کہاں آئی ہے، مجھے تو لگتا ہے بس اس گھر میں میرا کمرہ تبدیل ہوا ہے۔'' انابیہ نے سرد آہ بھر کر کہا۔

''شوہر ہیں وہ آپکے، نکاح ہوا ہے ان کے ساتھ، آپ کو اپنے ہونے کا احساس دلانا چاہیے برہان بھائی کو۔

''اسی احساس سے تو چڑتے ہیں وہ۔۔۔'' وہ تلخی سے گویا ہوئی۔

''اتنی ہی نفرت تھی آپ سے تو شادی کیوں کی انہوں نے۔۔؟'' طوبیٰ کو غصّہ آیا۔

''برہان نے اپنی رضامندی سے شادی تھوڑا ہے مجھے تو زبردستی مسلط کیا گیا ہے ان پر۔۔'' انابیہ کو اب صرف اپنی قسمت سے گلہ تھا۔

''پتا نہیں کس دنیا میں رہتی ہیں آپ۔؟ لڑکیاں تو اچھے خاصے مردوں کو قابو کر لیتی ہیں۔۔'' طوبیٰ نے بیزاری سے اپنی بہن کا سادہ چہرہ دیکھا۔

''جو شخص پہلے ہی سے کسی کی چاہت کے حصار میں ہو، اس پر کسی اور کی محبت کا جادو نہیں چلتا۔۔'' وہ مکمل طور پر مایوس ہو چکی

تھی، طوبی نے ناراضگی سے اسکی طرف دیکھا اور واک آؤٹ کر گئی۔

میر وہاج والے قصّے کے بعد تو میر ہاؤس کے سبھی مکین مصروف تھے، ہر وقت گھر میں مہمانوں کی آمد و رفت جاری رہتی۔

میر حاکم نے خاقان علی کو ملتان الیکشن کمپین کے لیے بجھوا دیا تھا جہاں وہ سیاسی جلسوں میں اپنے بھتیجے کی بے گناہی اور مخالفین کے جھوٹے مظالم کی کہانیاں بڑے جوش و خروش کے ساتھ سنا رہے تھے یہ الگ بات تھی کہ لوگ اس پر یقین ذرا کم ہی کر رہے تھے، کیونکہ انہوں نے پچھلے پانچ سالوں میں اپنے حلقے میں کوئی کام نہیں کروایا تھا۔ حاکم علی اور محتشم علی نے اسلام آباد کی سرگرمیوں کو سنبھال رکھا تھا۔ اس کے ساتھ ساتھ درشہوار کی بھی تلاش جاری تھی۔

وال کلاک پر اس وقت رات کے ڈھائی بج رہے تھے۔۔۔

انابیہ کو اپنے بیڈروم میں گھٹن کا احساس ہوا تو وہ دروازہ کھول کر باہر نکل آئی، پورا گھر سناٹے میں ڈوبا ہوا تھا، وہ کچھ دیر تو یونہی دائیں بائیں ٹہلتی رہی اور پھر کچھ سوچ کر پچھلے صحن کی طرف نکل آئی۔

آسمان پر چند ٹمٹماتے ہوئے ستارے تھے اور باہر بھی ہو کا عالم تھا، درختوں کے پتے بالکل ساکت تھے، جیسے کسی نے ہوا کا گلا گھونٹ دیا ہو۔ ہر طرف حبس اور گھٹن کا احساس تھا۔ وہ برآمدے میں رکھے ہوئے لکڑی کے جھولے پر بیٹھ گئی، جو اس گھر کی لڑکیوں کی پسندیدہ ترین جگہ تھی، اور اس پر بیٹھنے کے لیے باقاعدہ جھگڑا ہوا کرتا تھا، حالانکہ جھولا اتنا بڑا تھا کہ اس پر ایک وقت میں تین لوگ آسانی سے بیٹھ سکتے تھے۔

انابیہ نے جھولے کے ساتھ ٹیک لگائی اور پاؤں کی نوک سے اسے ہلکا ہلکا جھلانے لگی۔ اسکا ذہن بُری طرح سے برہان کے رویئے میں الجھا ہوا تھا، جو اسے بالکل بھی لفٹ نہیں کروا رہے تھے، وہ ان کے بیڈروم میں تو آچکی تھی لیکن دل میں اپنی جگہ بنانے میں ابھی ناکام تھی۔

وہ دونوں ایک کمرے میں رہتے ہوئے بھی ایک دوسرے سے صدیوں کے فاصلے پر تھے، بلکہ برہان نے تو اپنا بیڈ بھی اسکے ساتھ شئیر کرنے سے صاف انکار کر دیا تھا اور اسکا ٹھکانہ بیڈروم میں رکھا ہوا کاؤچ تھا۔

''کیا ہم دونوں کی ساری زندگی یونہی اجنبی بن کے گذرے گی۔۔'' وہ لکڑی کے جھولے پر بیٹھی ہوئی مستقبل کی سوچوں میں غلطاں تھی۔

اسے وہاں بیٹھے بمشکل دس منٹ گذرے تھے جب پچھلی گیلری کی طرف اسے ہلکی سی سرسراہٹ کا احساس ہوا، اس نے چونک کر اپنی دائیں طرف دیکھا، پڑوس میں موجود ہادی کا گھر مکمل اندھیرے میں ڈوبا ہوا تھا۔ ویسے بھی رات کے اس پہر کون بھلا مانس بندہ جاگ سکتا تھا۔

رات کے سناٹے میں اچانک ایک الو کی تیز آواز گونجی اور انابیہ کا دل اچھل کر حلق میں آ گیا، اس نے گھبرا کر دیکھا، ایک خوفناک آنکھوں والا الو پر پھڑاتا ہوا ہادی کے گھر کی طرف سے ان کے برآمدے کی طرف آ رہا تھا۔

الو کی آنکھوں میں موجود ڈراونی سی چمک دیکھ انابیہ کے منہ سے بے اختیار چیخ نکلی، اور وہ ننگے پاؤں اندر کی طرف بھاگی اور سامنے کوریڈور سے آتے ہوئے برہان سے بُری طرح ٹکرائی، اس کے پورے جسم پر لرزا طاری تھا۔

''دماغ ٹھیک ہے تمہارا، آدھی رات کو یہاں کیا کر رہی ہو۔'' میر وہاج نے ہلکا سا جھنجلا کر اسے خود سے الگ کرنے کی کوشش کی لیکن وہ اس قدر سہمی ہوئی تھی کہ کسی بھی قیمت پر ان سے الگ ہونے کی تیار نہیں تھی، وہ ان کے ساتھ چپک کر اونچی آواز میں رونے لگی۔ وہاج جو ابھی ابھی اسلام آباد سے واپس آئے تھے اور بیڈ روم میں اسے نہ پا کر اسکی تلاش میں باہر نکلے تھے، اسے یوں روتا دیکھ کر جھنجلا گئے۔

''بے وقوف لڑکی، کچھ نہیں ہوا، چلو اندر۔'' اسکے رونے پر برہان کا دل تھوڑا نرم ہوا۔

''باہر خوفناک آنکھوں والا الو ہے، وہ مجھ پر حملہ کرنے لگا تھا۔'' انابیہ کے حلق سے پھنسی ہوئی آواز نکلی۔

''تمہیں کس نے کہا تھا آدھی رات کو باہر نکلو۔'' وہ اسے اپنے ساتھ لگائے کمرے میں لے آئے۔ انابیہ نے ان کا بازو مضبوطی سے پکڑ رکھا تھا۔

الو کی تیز چمکدار آنکھیں یاد کر کے اسے بار بار جھرجھری سی محسوس ہو رہی تھی، اپنے بیڈ روم میں داخل ہو کر اس نے سب سے پہلے دروازہ مضبوطی سے بند کیا، اسکا جسم ابھی بھی کانپ رہا تھا۔ برہان نے تاسف بھری نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا اور بازو سے پکڑ کر اسے بیڈ پر بیٹھا دیا۔ وہ اب سائیڈ میز پر رکھے ہوئے جگ سے پانی کا گلاس بھر رہے تھے انہوں نے جیسے ہی گلاس اسکی طرف بڑھایا، وہ ایک ہی سانس میں پی گئی۔

اسکا پورا چہرہ پسینے سے بھیگا ہوا اور آنکھوں سے خوف چھلک رہا تھا، وہ بار بار بازو کی پشت سے اپنے آنسو صاف کر رہی تھی۔

''تمہیں اچھی طرح سے علم ہے باہر والے صحن کے پیچھے گھنا جنگل ہے، بھلا رات کے اس پہر وہاں جانے کی کیا تک بنتی تھی۔'' برہان کا دل تھوڑا پسیج گیا، کیونکہ سامنے بیٹھی ہوئی لڑکی کی حالت واقعی خراب تھی۔

''کمرے میں گھٹن کا احساس ہو رہا تھا مجھے۔'' وہ اپنی آواز میں موجود کپکپاہٹ کو چھپا نہیں پا رہی تھی۔

''انسانوں کے اندر کی گھٹن گھر کے صحن میں جانے سے بھی کم نہیں ہوتی۔ تمہیں اتنی سی بات سمجھ لینی چاہیے۔'' وہ افسردگی سے گویا ہوئے۔

''میرا دل ابھی بھی بُری طرح سے دھڑک رہا ہے۔'' انابیہ نے لاشعوری انداز میں برہان کا گرم ہاتھ پکڑ کر اپنے سینے سے لگایا۔ وہ انہیں دل کی دھڑکن سنانا چاہتی تھی لیکن برہان کو ایسا لگا جیسے ان کا ہاتھ کسی برقی رو سے ٹکرا گیا ہوا، وہ گھبرا کر ایک دم پیچھے ہٹے۔

''پتا ہے مجھے، تھوڑی دیر بعد خود بخود ٹھیک ہو جاؤ گی۔'' وہ نظریں چرا کر آہستگی سے گویا ہوئے۔

''لیکن مجھے ابھی بھی ڈر لگ رہا ہے۔'' اسکے لہجے میں خوف ٹھاٹھیں مار رہا تھا۔

''کچھ نہیں ہوتا، میں تمہارے ساتھ ہوں، بس خاموشی سے آنکھیں بند کر کے یہیں سو جاؤ۔'' وہ جو پچھلی کئی راتوں سے انکے تنفر

کی عادی ہو چکی تھی، اس التفات پر تو دل اور ہی لے میں دھڑکنے لگا۔ وہ اپنی تکیہ ٹھیک کر کے رکھ رہے تھے۔ وہ بھی ہلکا سا جھجک کر ان کے برابر میں لیٹ گئی۔ کمرے میں زیرو واٹ کا بلب روشن تھا اور دونوں کے درمیان معنی خیز خاموشی کے لمحے ٹھہر گئے۔ برہان بھی شاید اس سے دُور بھاگ بھاگ کر تھک گئے تھے۔

''اب ڈر تو نہیں لگ رہا تمہیں۔۔''ان کا لہجہ سادہ تھا۔

''نہیں۔۔'' وہ آہستگی سے گویا ہوئی۔

''کیوں۔۔۔؟''برہان نے انجان بن کر پوچھا، زندگی میں پہلی بار اس سے بات کرنا انہیں بُرا نہیں لگ رہا تھا۔

''اب آپ جو ہیں میرے پاس۔۔'' اس کے لہجے میں کچھ تھا، برہان پر ڈھیروں خفت کا حملہ ہوا۔ انہیں پوری شدت سے اپنی کوتاہی کا احساس ہوا۔

''آئی ایم سوری۔۔۔!!!''برہان کی بڑبڑاہٹ پر اس کے کان کھڑے ہوئے۔

''کس بات پر۔۔؟''اب انجان بننے کی باری انابیہ کی تھی۔۔

''میں تمہیں وہ سب کچھ نہیں دے سکا جو تمہارا حق تھا۔۔''ان پر آج سچ بولنے کا دورہ پڑا ہوا تھا۔

''ابھی ہماری نئی زندگی کے آغاز کو دن ہی کتنے ہوئے ہیں۔۔''اس نے کھلے دل کے ساتھ ان کو مارجن دیا تو ایک افسردہ سی مسکراہٹ برہان کے لبوں پر دم توڑ گئی۔ انہیں شدت سے آج اپنی زیادتیوں کا احساس ہو رہا تھا۔ انہوں نے آہستگی سے اپنا بازو انابیہ کے ہاتھ پر رکھا، وہ ان کے لمس میں موجود نرمی کو محسوس کر کے مسکرائی۔ اسے یقین ہو گیا تھا کہ بہار کو اب اسکی زندگی میں آنے سے کوئی نہیں روک سکتا۔

☆......☆......☆

آسمان کی ملگجی سیاہی، چمکدار اجلی نیلاہٹ میں تبدیل ہو چکی تھی۔۔۔

شہزاد نے ساری رات ٹیرس پر جاگ کر گزاری، اس کی کرسی کے پاس چھوٹا میز رکھا ہوا تھا، جس پر پر اسکی فائلوں کا ڈھیر تھا، اور اس میز کے چاروں طرف فرش پر بے شمار کاغذ، کچھ ادھ لکھے ہوئے اور کچھ مسلے ہوئے بکھرے ہوئے تھے۔ جو اسکے اندرونی فشار کی بھرپور عکاسی کر رہے تھے۔

اس کی سوجن زدہ آنکھیں رتجگے کی غماز تھیں، ساری رات حمزہ کا سرد لہجہ اسکی سماعتوں میں انگارے برساتا رہا، اور وہ چاہ کر بھی اپنا کوئی آفیشل کام نہیں نبٹا سکی۔ شہزاد، جس کی زندگی کی پہلی ترجیح اسکا پروفیشن تھا اور وہ اس پر کبھی کمپرومائز کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتی تھی لیکن پہلی بار اسے ہر چیز سے اکتاہٹ

محسوس ہوئی۔اس کی فائلیں اسکی منتظر تھیں،اسے کچھ نوٹس بھی بنانے تھےلیکن دل ودماغ آج اسکے اختیار میں نہیں تھے۔

اسے اب حمزہ خالد کا رویئہ انتہائی امیچورڈ اور بچگانہ لگ رہا تھا،وہ مانتی تھی،کچھ غلطی اسکی بھی تھی لیکن کم ازکم وہ اس سے اس قدر شدید ردعمل کی توقع نہیں رکھتی تھی۔وہ اس سے خفا ہوتا تو شاید وہ منا لیتی لیکن اس نے تو ایک جھٹکے سے اسے خود سے الگ کر کے پھینک دیا تھا۔

شہزاد کو پہلے اسکی باتوں پر صدمہ پہنچا اور جیسے جیسے وہ ان باتوں کی گہرائی پر غور کرتی گئی،اب صدمے کی کیفیت کی جگہ اپنی ناقدری نے لی تھی۔

ایک گھنٹہ شاور لینے کے بعد بھی اسکے اندر کی کھولن کم نہیں ہوئی،وہ حمزہ کے کہے ہوئے تلخ جملوں کو سینکڑوں بار اپنے ذہن میں دہرا چکی تھی،اسکی باتیں اتنی سخت نہیں تھیں لیکن اسکا لہجہ کسی کو بھی زندہ زمین میں گاڑ دینے کے مترادف تھا۔

اسے پہلی بار احساس ہوا،لفظ انسان کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے اگر لہجے زہر آلود نہ ہوں تو انسان کڑوا گھونٹ بھی کسی نہ کسی طرح پی ہی لیتا ہے،جیسے وہ اس کی باتوں کو ہضم کرنے کی کوشش کر رہی تھی لیکن اس کوشش میں بُری طرح سے ناکام تھی۔وہ ایسی تھکن محسوس کر رہی تھی جیسے کئی صدیوں کی مسافت طے کر آئی ہو۔

اس دن وہ ناشتہ کیے بغیر گھر سے نکل آئی،باہر آ کر ایک اور صدمہ اسکا منتظر تھا،گیٹ پر موجود سیکورٹی گارڈ نے بتایا اسکا پرسنل گارڈ رضا رات ہی واپس جا چکا ہے اور اسے اپنی کمپنی کی طرف سے واپسی کے آرڈرز ملے تھے۔

رضا کی واپسی،یقیناً حمزہ کے حکم کے بغیر نہیں ہو سکتی تھی اور اس سوچ کے آتے ہی شہزاد کی رنجیدگی،ناراضگی میں تبدیل ہو گئی،وہ جان گئی تھی رضا کے واپس جانے کا صاف مطلب یہ تھا کہ حمزہ کو اب حقیقت میں اس سے کوئی تعلق نہیں رکھنا،وہ مرے یا جیئے اس سے اسے کوئی فرق نہیں پڑتا۔اس سوچ نے اس کے

اندر کی انا پرست لڑکی کو ایک جھٹکے میں بیدار کر دیا۔

''گو ٹو دا ہیل۔۔۔''اس نے غصے سے اپنی گاڑی کا دروازہ بند کیا اور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ گئی۔

آج اسے مسز قریشی کو آفس جاتے ہوئے پک کرنا تھا،کیونکہ دونوں کی ڈی پی او کے ساتھ ایک ضروری میٹنگ تھی،اس کا آج کا سارا دن مصروف گذرنے والا تھا۔شہزاد نے اپنی گاڑی مسز قریشی کے گھر کی جانب موڑ لی،وہ ان سے اگلے ہی سیکٹر میں رہتی تھیں،دس منٹ بعد اسکی گاڑی ہادی کے خوبصورت بنگلے میں داخل ہو رہی تھی۔مالی اس وقت لان کے پودوں کو پانی دے رہا تھا۔

وہ جیسے ہی اپنی گاڑی سے باہر نکلی،گھر کے اندرونی دروازے سے ہادی عجلت بھرے انداز میں اپنا لیپ ٹاپ کا بیگ اٹھائے نکل رہا تھا،اسے آج مری کے لیے دیر ہو گئی تھی،اسے دیکھ کر وہ ہلکا سا ٹھٹکا اور اسکی رتجگے کی عکاسی کرتی آنکھوں کو بغور دیکھتے ہوئے اس نے سلام کیا۔

''کیسے ہیں ہادی آپ۔۔؟''وہ پھیکے سے انداز میں مسکرائی۔

''میں تو ٹھیک ہوں، لیکن شاید آپ ٹھیک نہیں۔۔'' اسکے لہجے میں فکرمندی چھلکی۔

''کیوں، کیا ہوا۔۔؟'' شہزاد نے حیرانگی سے اسکی طرف دیکھا۔ ڈارک براون کلر کی پینٹ کے ساتھ فان کلر کی شرٹ میں وہ خاصا اسمارٹ لگ رہا تھا۔

''آئی تھنک ساری رات کام کرتی رہی ہیں آپ، تبھی آنکھیں اتنی زیادہ سرخ ہو ہی ہیں۔'' ہادی کی بات پر وہ ہلکا سا گڑبڑائی۔

''اندازے اچھے لگا لیتے ہیں آپ، بس کچھ ایسا ہی سلسلہ رہا رات بھر۔'' وہ زبردستی مسکرا کر مزید گویا ہوئی۔'' آپ شاید مری کے لیے نکل رہے ہیں۔؟''

''تھینکس گاڈ، آپ نے یاد دلا دیا میں آل ریڈی لیٹ ہو چکا ہوں، انشاء اللہ نیکسٹ ویک اینڈ پر ملاقات ہوتی ہے۔'' وہ تیزی سے پورچ میں کھڑی اپنی گاڑی کی طرف بڑھا اور چلتے چلتے رکا اور پھر مڑ کر اسے مخاطب کیا۔۔

''ایک بات کہوں شہزاد۔۔؟؟؟''

اس کے انداز میں کچھ تھا شیری کے دل کی دھڑکن بے ربط ہوئی۔ وہ جان گئی تھی وہ اس وقت حمزہ کے علاوہ کوئی اور بات نہیں کرے گا، وہ دونوں بیسٹ فرینڈز تھے اور یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ وہ اسکے اور حمزہ کے بیچ کی ناراضگی کے بارے میں جانتا نہ ہو۔

''مرد کی انا پر جب چوٹ پڑتی ہے تو وہ ساری محبت لپیٹ کر ایک سائیڈ پر رکھ دیتا ہے، کوشش کیجیے گا اپنی زندگی میں ایسا کوئی موقع نہ آنے دیں۔'' ہادی کچھ نہ کہتے ہوئے بھی بہت کچھ کہہ گیا۔ شہزاد نے چونک کر اسکی طرف دیکھا اور استہزائیہ انداز میں مسکرائی۔

''جب عورت کی انا پر چوٹ پڑتی ہے تو وہ انتہائی محبت کے ساتھ سر پر بیٹھائے ہوئے مرد کو بُری طرح سے زمین پر لا پٹختی ہے اور پھر ساری زندگی اس کی طرف مڑ کر نہیں دیکھتی۔۔۔'' وہ اپنی بات مکمل کر کے رکی نہیں اور تیز تیز قدم اٹھاتی ہوئی اندر کی طرف بڑھ گئی۔

''لو جی حمزہ خالد ساری زندگی کی خواری آپ کی قسمت میں لکھی جا چکی ہے۔۔'' وہ دل ہی دل میں سوچتا ہوا اپنی گاڑی میں آ بیٹھا۔

وہ اچھی طرح سے جانتا تھا، وہ شہزاد تھی، جو محبت میں صرف دل دینے کی قائل تھی، وہ اپنی عزت اور انا کا سودا کسی بھی قیمت پر نہیں کر سکتی تھی، وہ مر سکتی تھی لیکن

کسی کے سامنے جا کر یہ نہیں کہہ سکتی تھی کہ وہ اس کے بغیر نہیں رہ سکتی۔

شہزاد اپنی دھن میں چلتی ہوئی جیسے ہی مسز قریشی کے سیٹنگ روم میں داخل ہوئی، اسکی نظر صوفے پر بیٹھی ہوئی درشہوار پر پڑی۔ شہزاد کو دیکھتے ہی درشہوار کے

چہرے کا رنگ متغیر ہو گیا، جبکہ شہزاد نے بھی ہلکا سا ٹھٹک کر اس لڑکی کو دیکھا، جسکا چہرہ کچھ جانا پہچانا سا لگ رہا تھا، لیکن وہ اسے اتنی نفرت بھری نگاہوں سے دیکھ رہی تھی کہ شہزاد کو الجھن کا احساس ہوا۔

''السلام علیکم۔۔۔!!!''شہزاد کے سلام کرنے پر اسکے ہونٹوں پر ایک زہرناک تبسم نے کروٹ لی۔

''پلیز مسز قریشی کو بتادیں، بیرسٹر شیری آئی ہیں۔۔''اس نے اسکی خاموشی سے گھبرا کر اسے کہا۔

''میں اس گھر کی سرونٹ نہیں ہوں۔۔۔''درشہوار بولی تو اسکے لہجے میں سختی کے ساتھ محسوس کیا جانے والا تنفر بھی نمایاں تھا۔

''آئی ایم سوری، میرا یہ مطلب نہیں تھا۔۔''وہ شرمندہ ہوگئی۔

وہ شہزاد کی مذید کسی بھی بات کا جواب دیئے بغیر پاؤں پٹختی ہوئی سیڑھیوں کی طرف بڑھ گئی، شہزاد کو عجیب سا احساس ہوا، لیکن اس سے پہلے کہ وہ اس کے بارے میں سوچتی، ایک ملازمہ گھومتی ہوئی ادھر آگئی تھی۔اس نے اپنا پیغام اسے دیا اور خاموشی سے صوفے پر بیٹھ کر مسز قریشی کا انتظار کرنے لگی۔

وہ سارا دن اس نے مسز قریشی کے ساتھ خاصا مصروف گذارا، لیکن دھیان کی بند کھڑکیاں بار بار حمزہ کی طرف کھل رہی تھیں۔جسے وہ پوری شدت سے بند کر کے دوبارہ اپنے کام کی طرف متوجہ ہو جاتی، لیکن آج اسکی کارکردگی تھوڑی سست رہی اور اس بات کو مسز قریشی نے بھی کئی بار محسوس کیا۔

دوپہر میں وہ مسز قریشی اور اپنے ایک کلائنٹ کے ساتھ لنچ کرنے ''سرینہ'' ہوٹل پہنچی تو اسکا موڈ کافی بہتر ہو چکا تھا، ان کی لنچ کے دوران بھی ایک میٹنگ تھی لیکن آج شاید اسکے ستارے گردش میں تھے۔

بوفے لنچ کے لیے ہال میں داخل ہوتے ہوئے اسکی نظریں سب سے پہلی میز پر موجود حمزہ خالد کے ساتھ ایک اسٹائلش سی لڑکی پر پڑیں۔اس کے ساتھ ہی

اسے محسوس ہوا جیسے کسی نے اسکا دل اپنی مٹھی میں بند کر کے مسل دیا ہو۔

زمین نے اس کے پیروں کو مضبوطی سے جکڑ لیا تھا۔حمزہ خالد کو بھی خود پر کسی کی نگاہوں کا ارتکاز محسوس ہوا تو اس نے بھی چونک کر سامنے کی طرف دیکھا، شہزاد براہ راست اسکی آنکھوں میں جھانک رہی تھی، جہاں اسکے لیے محض اجنبیت کے گہرے سائے تھے۔اس نے شہزاد پر یوں ایک سرسری سی نظر ڈالی تھی جیسے ان کے درمیان شناسائی کا کوئی لمحہ آیا ہی نہ ہو۔

وہ اب مسکراتے ہوئے اپنے سامنے بیٹھی ہوئی لڑکی کی پلیٹ میں فرائیڈ رائس ڈال رہا تھا، جو ہنستے ہوئے اسے بار بار منع کر رہی تھی۔شہزاد کو یہ منظر دیکھ کر اپنی

آنکھوں میں مرچیں بھرتی ہوئی محسوس ہوئیں۔

مسز قریشی سیل فون پر بات کرتے ہوئے اپنے کلائنٹ کے ساتھ ایک خالی میز کی طرف بڑھ گئیں، اسے بھی مجبوراً ان کی پیروی کرنا پڑی، ویسے بھی راستے میں یوں کھڑے ہونا اوّوڈ لگ رہا تھا۔مسز قریشی نے شاید حمزہ کی طرف نہیں دیکھا تھا ورنہ وہ اس سے سلام دعا

کر کے لیے ضرور رکتیں۔

شہزاد کے اندر چھن سے کچھ ٹوٹا۔وہ خاموشی سے جا کر بیٹھ تو گئی لیکن اسکی ساری بھوک پیاس اڑ چکی تھی۔اس نے ایک رات میں اس شخص کو گرگٹ کی

طرح رنگ بدلتے دیکھا تھا اور اس چیز کو قبول کرنے کے لیے اسے کم از کم بھی کئی سال درکار تھے،اس نے گلے میں لگنے والے پھندے کو ختم کرنے کے

لیے ٹھنڈے یخ پانی کے گلاس کو منہ لگا لیا،لیکن اندر جلتا ہوا آلاؤ،ایک گلاس پانی سے کہاں ختم ہو سکتا تھا۔

☆......☆......☆

ساری رات مونیکا نے ملتان کے ہالی ڈے ان ہوٹل میں رو رو کر گذاری تھی۔

بڑی حویلی سے دھتکارے جانے کے بعد ذوالکفل اسے لے کر کسی دوست یا رشتے دار کے گھر جانے کی بجائے ہوٹل میں لے آیا

۔وہ دونوں اس وقت شدید صدمے کی کیفیت کا شکار تھے لیکن مونیکا کو اپنی تذلیل کا احساس بار بار کچو کے لگا رہا تھا۔

''کیا آپکو بھی لگتا ہے میں نے آپ کے ساتھ شادی آپکی دولت کی وجہ سے کی ہے۔''اس نے ٹشو سے اپنے آنسو پونچھتے ہوئے رنجیدگی سے پوچھا۔

''یار پاگل ہوگئی ہو کیا۔؟ کیوں بے وقوفوں جیسی باتیں کرتی ہو،جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے میں نے تمہیں کبھی بھی اپنے بیک گراؤنڈ کے بارے میں نہیں بتایا اور نہ ہی تم نے کبھی اس معاملے میں کوئی دلچسپی لینے کی کوشش کی۔۔''ذوالکفل نے محبت سے اسے اپنے ساتھ لگا کر تسلی دی۔

''پھر آپ کے بابا ایسا کیوں سوچ رہے ہیں۔۔؟''مونیکا کو اسکے والد کا زہر آلو لہجہ یاد آیا تو اسکی آنکھیں نمکیں پانیوں سے بھر گئیں۔

''ظاہر ہے ان کی سوچ یہیں تک جا سکتی ہے،ویسے بھی جس شخص کو اپنے حسب نسب اور خاندانی دولت پر غرور ہو،وہ ایسی ہی باتیں کرتا ہے۔''ذوالکفل اپنے والد سے دل ہی دل میں کافی خفا ہو چکا تھا۔

''مجھے تو لگتا ہے یہ لوگ ساری زندگی ہمیں معاف نہیں کریں گے۔۔''مونیکا کو اگلی پریشانی نے گھیر لیا۔

''ایسا نہیں ہوگا،وہ لوگ تمہیں اہمیت دیں یا نہ دیں لیکن میری اولاد کو نظر انداز نہیں کر سکتے۔۔''ذوالکفل کے لہجے میں آنے والے دنوں کے لیے خاصی روشن امید تھی۔

''مجھے توقع نہیں تھی کہ وہ لوگ مجھے اس طرح سے دھتکاریں گے۔۔''مونیکا افسردہ ہوئی۔

''توقع تو مجھے بھی نہیں تھی لیکن تم ٹینشن مت لو،انشاء اللہ بی جان کوئی نہ کوئی مسئلے کا حل نکال لیں گی۔وہ مجھ سے بہت محبت کرتی

ہیں اور میرے بغیر نہیں رہ سکتیں۔۔" ذوالکفل کو اپنی ماں کی محبت پر بھرپور یقین تھا۔

"میرا خیال ہے ہمیں کل ہی واپس لاہور چلے جانا چاہیے۔۔"

"تم اپنے والدین سے نہیں ملو گی کیا۔۔۔؟" ذوالکفل حیران ہوا۔

"مجھے اب ان سے بھی کوئی اچھی امید نہیں، ایسا نہ ہو وہ اس سے بھی بُرا سلوک کریں۔۔" مونیکا سبھی سے مایوس ہو چکی تھی۔

"وہ جتنا بھی بُرا سلوک کر لیں لیکن کم از کم ایسے تذلیل نہیں کریں گے جیسے میرے والد صاحب نے تمہاری کی، اور مجھے اس بات کا بہت دکھ ہے، ہو سکے تو تم مجھے معاف کر دینا، کیونکہ یہ سب میری وجہ سے تمہیں بھگتنا پڑ رہا ہے۔" ذوالکفل واقعی دل سے شرمندہ تھا اسکی اس بات پر مونیکا بھی خفت کا شکار ہوئی۔

"اس میں آپ کا تو کوئی قصور نہیں، اس لیے آپ پلیز معافی مت مانگیں۔۔" وہ اپنی نم آنکھوں کے ساتھ اسے مطعمن کرنے کے لیے زبردستی مسکرائی۔

"بس فیصلہ ہو گیا، کل تمہارے پیرنٹس سے ملنے کے بعد ہم لاہور کے لیے نکل جائیں گے۔۔" ذوالکفل نے اپنی شریک حیات کو محبت کے ساتھ اپنے کندھے سے لگایا اور نرمی سے اسکے آنسو پونچھتے ہوئے اپنا اگلا پلان بتایا۔

"اگر ان لوگوں کو ہماری ضرورت نہیں ہے تو ہمیں بھی کسی کا ساتھ نہیں چاہیے، ہم دونوں ایک دوسرے کے لیے کافی ہیں۔۔" وہ مونیکا کی دلجوئی کر رہا تھا جس کا دل ان چند باتوں کو سننے کے بعد ہی ہلکا پھلکا ہو گیا تھا۔

☆......☆......☆

شام ہی سے لودھراں شہر کی فضا گرد و غبار سے اٹی ہوئی تھی۔۔۔

ایک تو بے تحاشا گرمی اور اوپر سے ماحول میں سانس بند کر دینے والا حبس طاری تھا۔ وہاج فلیٹ سے اپنی ضروری چیزیں سمیٹ رہے تھے، انہیں آج اپنی گاڑی سے کراچی کے لیے نکلنا تھا۔ جہاں ان کا دوست خاور ان کا منتظر تھا۔

اسد چیمہ صوفے پر بیٹھا ہوا بار بار بے چینی سے پہلو بدل رہا تھا اور اسکی نظریں بار بار بھٹک کر وال کلاک کی طرف جا رہی تھیں۔ وہاج نے اسکی بے چینی کو محسوس کیا اور ایک دل جلانے والی مسکراہٹ اسکے لبوں پر آ گئی۔

"کیوں ٹینشن لے رہے ہو، آج جان چھوڑ رہا ہوں تمہاری۔۔۔" وہاج کی بات پر اسد کھسیا سا گیا۔

"ارے نہیں نہیں، تم غلط سمجھ رہے ہو مجھے اصل میں شزا سے ملنے جانا تھا۔" اسد نے گھبرا کر اپنی گرل فرینڈ کا نام لیا جس کے ساتھ اسکی آجکل خوب دوستی تھی اور وہاج بھی اس سے مل چکا تھا۔

"تم کہتے ہو تو مان لیتا ہوں۔۔" وہاج کو اسکی بات کا یقین نہیں آیا، اس نے بیگ میں اپنے کپڑے رکھ کر زپ بند کی، اسکی یہ

ساری شاپنگ اسد نے کی تھی کیونکہ وہ اس دن مری سے خالی ہاتھ ہی نکلا تھا اور اسے اپنے کپڑے وغیرہ بھی اٹھانے کا موقع نہیں ملا تھا۔

''وہاج، تم مجھ سے خفا ہو کر تو نہیں جا رہے ہو۔۔؟'' اسد نے فلیٹ کے دروازے کی طرف بڑھتے ہوئے ہلکا سا جھجک کر پوچھا تو وہ مسکرا دیا۔

''ارے نہیں یار، میں تمہاری مجبوری سمجھتا ہوں، اصل میں اقتدار چیز ہی ایسی ہے، جس کے لیے انسان اپنی سگی اولاد تک کا خون بہا دیتا ہے، اور الیکشن کے دن ہیں، میں نہیں چاہتا تم لوگ بھی اسی سچوئشن سے گذرو جس سے میرے خاندان گذر رہا ہے۔'' وہاج کی بات پر اسد کو کچھ شرمندگی ہوئی۔

''جیسے ہی حالات ٹھیک ہونگے میں تمہیں بلا لوں گا۔'' اسد نے یونہی اسے دلاسہ دینے کو کہا لیکن وہاج اس سچوئش میں جان چکا تھا، بُرے وقت اور مصیبت میں کوئی کسی کا دوست نہیں ہوتا، اپنے اپنے حصّے کا جہنم انسان کو خود ہی بھگتنا پڑتا ہے۔

وہاج جب اسد کے فلیٹ سے نکلا، اس وقت رات کے دس بج رہے تھے اور پورا شہر ایک سرخ آندھی کی لپیٹ میں تھا، وہ گرد اور مٹی کے اس طوفان میں بمشکل گاڑی چلاتا ہوا ہائی وے کی طرف جا رہا تھا۔

ایک سنسنان سڑک پر اچانک اسکی گاڑی کا ٹائر برسٹ ہوا۔ وہاج اس اچانک حملے سے سنبھل نہیں سکا، اسکی گاڑی غیر متوازن ہوئی اس نے پوری قوت سے بریک لگائی اور ارد گرد کی فضا ٹائروں کے چرچرانے کی آواز سے گونج اٹھی۔

اس سے پہلے وہ سنبھل کر صورتحال کا جائزہ لیتا۔ تین چار لمبے تڑنگے مرد رات کے سیاہ اندھیرے میں اسکی گاڑی کی طرف بڑھے، غصّے سے اسکی گاڑی کا دروازہ کھولا اور سب سے آگے موجود شخص نے وہاج کو سنبھلنے کا موقع دیئے بغیر ہاتھ میں پکڑی کلاشنکوف کا پورا برسٹ اسکے سینے پر خالی کر دیا۔ فضا گولیوں کی تڑتڑاہٹ پھیل گئی اور دور کہیں اجل نے بھی میر وہاج علی کے مردہ وجود کو استہزائیہ نظروں سے دیکھا۔



صائمہ اکرم چوہدری کا خوبصورت ناول **شہزاد** ابھی جاری ہے۔ بقیہ واقعات اگلے ماہ پڑھیے۔

وہاج کے قتل کی خبر پورے پاکستان میں آگ کی طرح پھیلی اور بہت سے لوگوں کو بیک وقت خوشی اور دکھ کا احساس بخش گئی۔۔۔!!!

وہ سارے لوگ جو اس خاندان کے حوالے سے کسی نہ کسی ظلم یا زیادتی کا شکار ہوئے تھے، انہیں اطمینان ہوا خدا کی بے آواز لاٹھی جب کسی کو آ کر لگتی ہے تو انہیں ایسے ہی ہلا کر رکھ دیتی ہے۔

میر ہاؤس کے مکینوں کی تو گویا کسی نے کمر ہی توڑ دی۔۔۔!!!

راتوں رات سارا خاندان اپنے آبائی شہر ملتان پہنچا اور سب کے چہروں پر چھائی ہوئی سراسیمگی سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ لوگ اس حادثے کے لیے قطعاً بھی تیار نہیں تھے، میر حاکم کے خاندان کی سیکورٹی میں ایک دم اضافہ کر دیا گیا۔ ان کی آبائی حویلی، اور مختلف گھروں کے باہر پولیس کی نفری بڑھا دی گئی، کچھ بھی تھا وہ اس وقت حکومت وقت میں تھے۔

میر وہاج کی لاش، پیٹرولنگ پولیس کو ملی اور ان کے والٹ سے نکلنے والے کارڈز نے تصدیق کر دی، اور ساتھ ہی مختلف حکومتی ادارے متحرک ہو گئے، میر ہاؤس میں تو گویا قیامت ٹوٹ پڑی تھی۔

فارحہ بھابھی کی حالت سب سے زیادہ خراب تھی اور ان کا ذہن بالکل بھی اس چیز کو بالکل بھی قبول نہیں کر رہا تھا اس لیے ان کو مسلسل ٹرینکولائزر دے کر سلایا جا رہا تھا جبکہ تاجدار بیگم خود بھی اپنے حواسوں میں نہیں تھیں۔ وہ انکی ماں تھیں اور ویسے بھی وہ پچھلے کافی دنوں سے اپنی اس اولاد کے حوالے سے شدید ذہنی اذیت کا شکار تھیں۔ وہاج کی ناگہانی موت کو قبول کرنا کوئی آسان کام نہیں تھا۔

ابھی تو سفاک میڈیا ان کی آنکھوں میں جوتوں سمیت گھسنے کی کوشش کر رہا تھا اور پورے اہتمام کے ساتھ ان کے زخموں پر نمک چھڑک رہا تھا۔۔

وہاج میر، محتشم صاحب اور تاجدار بیگم کی سب سے لاڈلی اور پہلی اولاد تھی جس کی پیدائش پر پورے تین دن حویلی میں جشن منایا گیا تھا، وہ سونے کا چمچہ منہ میں لے کر پیدا ہوا تھا، وہ اگر میر حاکم کا چہیتا تھا تو اپنی ماں کی آنکھوں کا تارہ۔۔

اس نے زندگی میں جو چاہا، وہی حاصل کیا، اسے اپنے گھر کے بڑوں کو خوش رکھنے کا ہنر آتا تھا، اور جو سچ بات تھی تو میر حاکم کو سب سے زیادہ اپنے اسی پوتے سے امیدیں تھیں جو سیاست کے میدان میں ان کا جانشین بننے کی مکمل اہلیت رکھتا تھا۔

اسی میر وہاج کی لاش پر بیدردی سے گولیاں برسائی گئی تھیں ان کا سارا وجود چھلنی تھا اور چہرے کو شناخت کے قابل نہ چھوڑنے کے لیے اسے بُری طرح سے مسخ کر دیا گیا تھا، اسکی لاش پر ایک نظر ڈالنا بھی دشوار تھا۔

وہ اس وقت عبرت کی جیتی جاگتی تصویر بنا ہوا میڈیا کی اسکرینوں پر چھایا ہوا تھا، اس کے ماضی کے قصے دبے دبے انداز میں ہیڈ

لائن کی سرخیوں کا مرکز بنے ہوئے تھے میر فیملی کے لیے تو گویا یہ ہی یوم حشر تھا، جہاں ان کے اعمال ٹی وی اسکرین پر ان کے سامنے دیکھائے جا رہے تھے۔

میر وہاج کے ساتھ ساتھ اس بار میر خاقان کی خفیہ شادیاں بھی موضوع گفتگو تھیں، میڈیا ایک دم سے پینترا بدل چکا تھا، اور یہ بات میر حاکم کے لیے زیادہ تشویش کا باعث تھی، انہیں اس وقت اپنے پوتے وہاج کی تدفین سے زیادہ کچھ اینکرز تک لفافے پہنچانے کی فکر تھی، جو الیکشن کے دنوں میں ان کے لیے ہمدردی کا ووٹ حاصل کرنے میں ان کی بھرپور مدد کر سکتے تھے۔۔۔

ان کا دماغ ایسی سچویشن میں بھی متحرک تھا، اور ان جیسا حوصلہ، ضبط اور ہمت ان کی کسی بھی اولاد میں نہیں تھی۔ یہی وجہ تھی کہ اس وقت وہی سب کے سوالات کے جوابات دے رہے تھے۔

''میر صاحب کیا آپ بتا سکتے ہیں اس قتل کے پیچھے کس کا ہاتھ ہو سکتا ہے۔۔۔؟''

''کیا یہ آپ کے سیاسی مخالفین کی کوئی چال تو نہیں تا کہ الیکشن میں آپ کا مورال ڈاون کیا جا سکے۔۔۔؟''

''کیا اس قتل کیس کی کڑیاں صندل کیس کے ساتھ ملائی جا سکتی ہیں۔۔۔؟''

''اب میر وہاج کی سیٹ پر آپ کے خاندان کا کون سا شخص الیکشن لڑے گا۔۔''؟

''آپ لوگ ان سب حالات سے نبٹنے کے لیے کیا حکمت عملی طے کریں گے۔۔؟''

یہ سارے وہ سوالات تھے جو میڈیا کے نمائندے بڑی حویلی سے نکلنے والے ہر فرد سے پوچھ رہے تھے، لیکن اس موقعے پر صرف میر حاکم کا ضبط دیدنی تھا، وہ انتہائی سنجیدگی کے ساتھ صبر و تحمل کا پیکر بنے ہوئے بہت تفصیل سے اپنے جذبات اور خیالات کا اظہار کر رہے تھے۔

بڑی حویلی میں لوگوں کا تانتا بندھا ہوا تھا اور وہاج کی تدفین کے مراحل ٹی وی پر لائیو دیکھائے جا رہے تھے، محتشم صاحب کی آنکھیں ضبط کی کوشش میں لال ہو رہی تھیں، کچھ بھی تھا وہاج ان کا سب سے بڑا بیٹا تھا اور زندگی میں پہلی بار انہیں اپنے اس بیٹے سے کچھ مسئلہ ہوا تھا اور نہ وہ تو باپ کا ہمیشہ سے ہم نوا ہوتا اور سیاست میں گہری دلچسپی کی وجہ سے وہ اس گھر کے سب مردوں کا فیورٹ تھا، ورنہ برہان ، ارسل اور شاہ میر نے ان سب کو مایوس کرنے کی کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔

حویلی کے زنان خانے میں اس وقت بیشمار عورتیں اکٹھی تھیں اور کچھ دبے دبے لفظوں میں درشہوار کے بارے میں بھی پوچھ چکیں تھیں کیونکہ اس خبر کو ابھی تک پورے خاندان سے چھپایا جا رہا تھا۔ طوبیٰ، انابیہ اور ندرت بیگم تینوں کا ایک ہی بیان تھا کہ اسکی طبعیت ٹھیک نہیں اور ڈاکٹرز نے اسے کسی سے بھی ملنے سے منع کیا ہے، چونکہ اس وقت فارحہ بھابھی اور تاجدار بیگم کے سلسلے میں ڈاکٹرز کی آمد و رفت کا سلسلہ جاری تھا، اس لیے کسی کو اس بیان پر شک بھی نہیں ہوا۔ شاہ میر تاجدار بیگم کے کمرے سے نکلا تو سامنے سے آتی ہوئی طوبیٰ ٹھٹک گئی۔

سفید رنگ کے شلوار کرتے میں اس کا اچھا خاصا رنگ، مدھم اور آنکھیں ضبط کی کوشش میں سرخ لگ رہی تھیں۔

''میرو کیا کہا ہے ڈاکٹر نے۔۔۔؟؟؟''

''کیا کہہ سکتے ہیں وہ ان حالات میں، یہی کہ شدید ڈپریشن کا شکار ہیں وہ۔۔۔'' وہ افسردگی سے بولتا ہوا اس کے ساتھ بڑی حویلی کی پچھلی سائیڈ پر چلا آیا، طوبیٰ کی آنکھیں شدت گریہ کی وجہ سے سوجی ہوئی تھیں۔

''صدمہ بھی تو چھوٹا نہیں ہے میرو۔۔۔'' طوبیٰ کی آنکھوں سے آنسو پھسلے۔۔۔

''ہاں صدمہ چھوٹا نہیں ہے لیکن صندل کی آہ لگی ہے انہیں۔۔۔'' شاہ میر کا زہریلا لہجہ اسے چونکا گیا وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی، سگے بھائی کی موت اور ایسی صورت میں جب میت بھی گھر میں موجود تھی، کم از کم اس قسم کی بات کرنے کا حوصلہ کوئی کر سکتا ہے، لیکن وہ شاہ میر تھا، جو اپنے مخصوص بے دھڑک انداز میں غلط بات کو غلط کہنے کا حوصلہ رکھتا تھا۔ اسی لیے اپنے بڑوں کی نظروں میں کھٹکتا تھا۔

''کیا ہوا۔۔؟ ایسے بے یقینی سے کیوں دیکھ رہی ہو۔۔۔؟'' اس نے بھی اسکی حیرانگی کو نوٹ کیا۔

''مجھے توقع نہیں تھی کہ تم ایسی بات کرو گے۔۔۔'' وہ صاف گوئی سے گویا ہوئی۔

''ذرا باہر جا کے مردانے میں بیٹھو اور لوگوں کی سرگوشیاں سنو، خدا کی قسم دل کرتا ہے انسان خودکشی کر لے۔۔'' وہ ایک دم پھٹ پڑا۔

''پتا نہیں ہم دوسروں کے ساتھ زیادتی کرتے ہوئے یہ کیوں بھول جاتے ہیں کہ اوپر بھی کوئی ذات ہے، جو صرف ان کی نہیں تمام کائنات کی مالک ہے اور جسکا یہ کہنا ہے کہ کوئی ذرا برابر بھی کسی کے ساتھ زیادتی کرے گا تو اسے دنیا میں ہی اسے بھگتنا پڑے گا۔'' وہ جذباتی انداز میں بولتا چلا گیا۔

''کیا کہہ رہے ہیں لوگ۔۔۔؟'' اس نے نظریں چرا کر پوچھا۔

''لوگوں کا خیال ہے کہ یہ مکافات عمل ہے اور میر خاندان کے زوال کا آغاز ہو چکا ہے، اس لیے انہیں اپنے گناہوں پر توبہ کرنی چاہیے۔۔'' شاہ میر کی اس بات پر طوبیٰ کو ایکدم چپ لگی۔۔

''اور داجی اس موقعے پر بھی اپنی سیاست چمکانے سے باز نہیں آ رہے، تم جا کر دیکھو، لگتا ہی نہیں ان کے سامنے ان کے سب سے لاڈلے پوتے کی میت پڑی ہوئی ہے۔۔۔'' اس کے گلے میں بے شمار آنسو آن بیٹھے اور اسکی آواز کانپنے لگی۔

''ٹیک اٹ ایزی شاہ میر۔۔۔'' اس نے شاہ میر کے کندھے پر ہاتھ رکھا۔

''کیسے ایزی لوں، وہ گناہ گار سہی، انہوں نے جو صندل کے ساتھ کیا، بہت غلط کیا لیکن یار وہ میرا بھائی بھی تھا، وہ محتشم کی اولاد بھی تھا، وہ کسی کا شوہر بھی تھا لیکن وہ داجی کے لیے محض ایک لاش ہے جسکی قیمت وہ لگا رہے ہیں۔'' اس نے بازو کی پشت سے بیدردی کے ساتھ اپنے آنسوؤں کو واپس دھکیلا۔۔

''پلیز شاہ میر۔۔۔!!!'' وہ پریشان ہوئی۔

''وہ بابا سے اور چچا سے بھی کہہ رہے ہیں کہ اس ایونٹ کو بھی ہمدردی کا ووٹ لینے کے لیے استعمال کرو، میں ایسی گندی سیاست پر اور ایسی حکمرانی پر سو بار لعنت بھیجتا ہوں۔۔'' وہ مزید جذباتی ہوا۔

طوبیٰ نے اسکے کندھے سے بازو ہٹا کر اسکے ہاتھوں کو نرمی سے پکڑا اور اسے سہلانے لگی، وہ اسکی کیفیت کو سمجھ سکتی تھی، وہ جان سکتی تھی کہ وہ اس وقت کس اذیت کے پل صراط سے گذر رہا ہے، وہ اس گھر میں سب سے مختلف تھا اور اس لیے اس کے حصّے میں آنے والا درد بھی زیادہ ہوتا۔

''یار لوگ کیسے کر لیتے ہیں اپنے پیاروں کی لاشوں پر سیاست۔؟ ان کا دل نہیں کانپتا کہ موت کا فرشتہ ان کے گھر کی دہلیز کو چھو کر گذرا ہے، کل کو ان کی بھی باری آ سکتی ہے۔؟ کیا یہ دنیاوی عیش وعشرت، یہ عہدے، یہ منصب، کسی جان سے زیادہ قیمتی ہیں۔۔'' وہ بُری طرح سے ٹوٹا ہوا تھا۔ اس کے یہ سارے جملے ارسل نے اپنے ہوش وحواس میں سنے، جو اسی کی تلاش میں ادھر آیا تھا۔

''پاگل ہو گئے ہو شاہ میر، آہستہ بولو، کوئی سن لے گا۔۔'' وہ بوکھلا گیا۔ طوبیٰ نے گھبرا کر دائیں بائیں دیکھا، پورا گھر مہمانوں سے بھرا ہوا تھا۔

''سن لے میں کسی سے ڈرتا نہیں ہوں میں۔۔۔'' بغاوت اسکے لہجے میں عیاں تھی۔

''تم چلو باہر محتشم ماموں پوچھ رہے ہیں تمہارا۔۔۔'' ارسل زبردستی اسکا بازو پکڑ کر اسے باہر کی طرف لے گیا، طوبیٰ جانتی تھی وہ اس وقت جس قیامت سے گذر رہا ہے ان دونوں کے علاوہ پورا خاندان یہی سمجھتا تھا وہاج کے ساتھ زیادتی ہوئی ہے اور اسے کسی سیاسی دشمنی کا نشانہ بنایا گیا ہے۔

☆......☆......☆

درشہوار کا چہرہ لٹھے کی مانند سپید ہوا۔۔۔!!!

اس نے دھڑکن محسوس کی، وہ تھم چکی تھی۔۔۔

''یہ آپ کیا کہہ رہی ہیں آنٹی۔۔۔؟؟'' درشہوار کو اپنی پھٹی ہوئی آواز اجنبی لگی۔

''یہ سچ ہے بیٹا، میر وہاج کا مرڈر ہو چکا ہے اور اس وقت سب نیوز چینلز پر ایک ہی خبر چل رہی ہے۔ تمہیں اس موقعے پر بہت حوصلے سے کام لینا ہوگا، میں جانتی ہوں یہ کوئی آسان مرحلہ نہیں۔'' مسز قریشی براہ راست اسکی آنکھوں میں جھانک رہی تھیں۔

درشہوار کا رنگ فق ہوا، اسکی آنکھوں میں تیرتے آنسوؤں کو بہہ نکلنے کا راستہ ملا، اسکے پورے وجود میں ہلکی سی لرزش تھی۔ اسے لگا جیسے یہ ایک جملہ نہیں کوئی نشتر ہے جو مسز قریشی نے اسکے سینے میں لگایا ہو۔

''آپ جھوٹ بول رہی ہیں۔۔'' اسکے لبوں سے لفظ پھسلے تو مسز قریشی کو اسکی ذہنی کیفیت کا بخوبی اندازہ ہوا۔۔

''یہ ایک تلخ حقیقت ہے بیٹا، تم جا کر ٹی وی اسکرین پر اپنی آنکھوں سے دیکھ سکتی ہو۔۔'' مسز قریشی کی بات پر اسکا دل گہری کھائی میں ڈوبا۔اس نے چند لمحے بے یقینی سے انکی طرف دیکھا اور پھر دوپٹے سے بے نیاز، ننگے پاؤں، پاگلوں کی طرح دوڑتی ہوئی ٹی وی لاؤنج میں پہنچی۔

اس حادثے کی اطلاع ملتے ہی محمد ہادی بھی فوراً مری سے نکل آیا تھا، وہ ابھی ابھی گھر پہنچا تھا اور اس وقت ریموٹ کنٹرول ہاتھ میں پکڑے ٹی وی کے مختلف چینلز بدل بدل کر دیکھ رہا تھا، جہاں ایک ہی حادثے کی تصویریں دیکھائی جا رہی تھیں۔اس نے زندگی میں پہلی بار پلک جھپکائے بغیر درشہوار کو دیکھا۔اس وقت اسکے چہرے اور سرد خانے میں پڑی کسی لاش میں اسے کوئی خاص فرق محسوس نہیں ہوا۔

وہ رو رہی تھی، ہادی کو کچھ کہنے کی ہمت نہیں ہوئی، درشہوار کو لگا جیسے اسکے پورے جسم کو دہکتے ہوئے شعلوں پر لا کھڑا کیا ہوا۔

ٹی وی اسکرین پر وہاج کا چہرہ نمودار ہوا، جسے دیکھتے ہی وہ بلکنے لگی، اسے سانس لینے میں تکلیف ہو رہی تھی، وہ دھندلی آنکھوں کے ساتھ دیوار پر لگی اسکرین کو دیکھ رہی تھی۔ جہاں میر ہاؤس پر ٹوٹنے والی قیامت کے مناظر دیکھائے جا رہے تھے۔

سامنے اسکا باپ تھا جسے میر برہان اور ارسل نے اپنے بازوؤں کے ذریعے سہارا دے رکھا تھا۔ان سے ایک قدم بھی اٹھانا دشوار تھا۔

اسکے چچا میر خاقان کے چہرے پر پھیلا درد اور کرب، درشہوار کو اپنے دل پر اترتا ہوا محسوس ہوا۔۔

کیمرہ اب اسکے بھائی شاہ میر کو فوکس کیے ہوا تھا، جو اس وقت ضبط کی جیتی جاگتی تصویر بنا ہوا تھا، وہ اس سارے ہنگامے میں ایک سائیڈ پر خاموشی سے کھڑا تھا۔

درشہوار کو یہ سارے مناظر خنجر کی طرح اپنے وجود میں اترتے ہوئے محسوس ہو رہے تھے۔وہ مسلسل نفی میں سر ہلا رہی تھی جیسے یہ کوئی بھیانک خواب ہو اور اسکے دل و دماغ اس بدصورت حقیقت کو قبول کرنے سے انکاری تھے۔۔

''جیسے ہی ٹی وی اسکرین پر وہاج کا پورا وجود دیکھائی دیا، درشہوار کو لگا کسی نے الٹی چھری کے ساتھ اسے ذبح کرنے کی کوشش کی ہو۔ یہ اسکا وہ سگا بھائی تھا جس نے اس کے سب سے زیادہ لاڈ اٹھائے تھے۔جس نے اسے انگلی سے پکڑ کر چلنا سکھایا تھا۔

یہ اسکا وہی بھائی تھا، جو ماں کی گھوریوں سے بے نیاز، اسکا اسکول کا بیگ چاکلیٹ اور اسکی من پسند اشیاء سے بھر دیتا تھا، جو اسکے چہرے پر چھائی ہوئی اداسی کو دُور کرنے کے لیے گھوڑا بن کر اسے اپنی پیٹھ پر سوار کر لیتا اور تاجدار بیگم سے خاموشی سے ڈانٹ کھا لیتا۔

جس نے اس کے وہ تمام شوق پورے کیے تھے جو اس خاندان کی لڑکیوں کے لیے سوچنا بھی گناہ تھے، وہ اس خاندان کی پہلی لڑکی تھی، جسے سب سے زیادہ چاہا گیا، اور جس کے منہ سے نکلا ہوا ہر لفظ اس کے تینوں بھائیوں کے لیے حرف آخر ہوتا۔اس کی سوچیں بے وزن گالوں کی طرح فضا میں بکھرنے لگیں، ماضی فلیش بیک کی طرح اسکے ذہن میں چلنے لگا۔

درشہوار کے اسی بھائی کا چہرہ پٹیوں میں قید تھا اور اس کے جسم سے روح آزاد ہو چکی تھی، اور وہ اپنے کیے کی سزا دنیا میں ہی بھگت کر اپنے انجام کو پہنچ چکا تھا، اور اسکی بہن کا بس نہیں چل رہا تھا، وہ اسکرین کو توڑ کر وہاج کو چھو کر دیکھے، اور اتنا زور زور سے روئے کہ اسکا کلیجہ پھٹ جائے۔

وہ جانتی تھی اس وقت اس کا خاندان کرب کی کس بھٹی میں جل رہا ہوگا، وہ یہ بھی جانتی تھی کہ اسکی ماں کو سنبھالنا اس موقعے پر پورے خاندان کے لیے کس قدر دشوار مرحلہ ہوگا، اور بدقسمتی سے وہ یہ بھی جانتی تھی کہ فارحہ بھابھی اور اسکے خاندان کا ایک ایک بندہ خون کے آنسو رو رہا ہوگا۔

درشہوار کو پہلی دفعہ اپنے وجود سے نفرت محسوس ہوئی، اسکی ایک محبت نے اسے اپنے خاندان بھر کی محبتوں سے محروم کر دیا تھا۔ وہ صدمے کی سی کیفیت سے چلتی ہوئی ٹی وی اسکرین کے پاس پہنچی وہ وہاج کے چہرے کو چھو کر محسوس کرنا چاہتی تھی۔

اسکا بس نہیں چل رہا تھا وہ اپنے ماں جائے کو اس اسکرین سے کھینچ کر نکال لے اور دیوانہ وار اسکے منہ کو ایسے ہی چومے جیسے وہ بچپن میں اس سے پیار کرتا تھا۔ اس کے جسم کا ریشہ ریشہ ایک ہولناک عذاب میں مبتلا ہو چکا تھا۔

ہادی کو یقین ہو گیا وہ اپنے حواسوں میں نہیں ہے، مسز قریشی بھی اس کے پیچھے ٹی وی لاؤنج میں پہنچ گئیں، وہ اسکی حالت کا بخوبی اندازہ لگا سکتی تھیں، بے شک اسکا بھائی صندل کا گناہ گار تھا لیکن خون کے رشتے اپنے پیاروں کے گناہوں سے دانستہ نظریں چرانے پر مجبور کر دیتے ہیں۔۔۔

درشہوار کا جسم اب لرز رہا تھا، وہ پاگلوں کی طرح روتی ہوئی اپنے دونوں بازو پھیلا کر اسکرین سے لپٹ گئی، اس کے منہ سے نکلنے والی چیخوں نے ہادی کے گھر کے در و بام ہلا دیئے۔ ایک لمحے کو تو ہادی کو بھی اپنا دل پھٹتا ہوا محسوس ہوا۔

"بھائی۔۔۔۔!!!!" اس کی آواز پست اور درد آلود تھی، اسکا رنگ نچڑ گیا تھا۔

ہادی کا دل زندگی میں پہلی بار دکھ کے احساس سے بھرا، اس نے مسز قریشی کی طرف دیکھا، جن کی اپنی آنکھیں نم تھیں، بے شک وہاج کی موت سے وہ ایک جیتی ہوئی بازی ہار چکی تھیں لیکن اس سے پہلے وہ ایک انسان بھی تھیں اور ایک ماں بھی۔

"بیٹا، خود کو سنبھالو، اس طرح رونے سے مرنے والے کی روح کو تکلیف ہوگی۔۔" انہوں نے بمشکل اسے ٹی وی کی اسکرین سے الگ کیا۔

"میں خود کو کبھی معاف نہیں کروں گی آنٹی۔۔" وہ روتے ہوئے بے ربط بول رہی تھی۔

"مجھے اپنے گھر جانا ہے، مجھے اپنی ماں سے ملنا ہے۔۔۔"

"خدا کے لیے مجھے آپ ملتان بھجوا دیں۔۔۔" مسز قریشی نے پریشانی سے ہادی کو دیکھا، اس نے آنکھوں ہی آنکھوں میں ماں کو کچھ سمجھانے کی کوشش کی۔

''میں آج کی فلائیٹ سے بکنگ کروا کے ارسل کو فون کر دیتا ہوں۔۔'' ہادی کے منہ سے نکلنے والے جملے نے مسز قریشی کو پریشان کیا۔

''آر یو ان یور سینسز، اس موقعے پر اس کا جانا پورے خاندان کو ایک نیا تماشا دیکھا دے گا۔۔''

''ممی وہ اسکا سگا بھائی ہے، اس موقعے پر اسے جانا چاہیے۔۔'' ہادی جلد از جلد اس سے جان چھڑا لینا چاہتا تھا اور اس سے بہتر کوئی موقع نہیں تھا۔

''میں تمہیں اس قدر احمقانہ فیصلہ کرنے کی اجازت نہیں دے سکتی۔۔۔'' مسز قریشی خفا ہوئیں۔

''ممی، اس موقعے پر درشہوار کے وہاں پہنچنے سے بہت سے لوگوں کے سوالات ختم ہو جائیں گے اور مجھے پتا ہے میر فیملی نے ابھی تک اس بات کی کسی کو بھی کانوں کان خبر ہونے نہیں دی۔۔'' ہادی نے انہیں سمجھانے کی کوشش کی۔

''وہ اسے مار دیں گے بیٹا۔۔'' مسز قریشی کو اس وقت درشہوار سے دلی ہمدردی محسوس ہو رہی تھی۔

''وہ اپنے خاندان کی ہر لڑکی کو مار سکتے ہیں لیکن اسے نہیں۔۔'' ہادی گھر میں اسکی اہمیت سے آگاہ تھا۔

''آپ پلیز اسے جانے دیں، میں ملتان جانے والی اگلی ہی فلائیٹ میں اسکی بکنگ کروا دیتا ہوں۔۔'' ہادی نے اسکے بلکتے ہوئے وجود سے دانستہ نظریں چرا کر بمشکل اپنی ماں کو رضامند کیا۔ اسی وقت جب دونوں ماں بیٹا اس الجھن میں مبتلا تھے، مناہل نے اپنے بریف کیس کے ساتھ گھر کے لاؤنج میں قدم رکھا، وہ کسی کو بھی بتائے بغیر واپس پاکستان آ چکی تھی اور اب پھٹی پھٹی نگاہوں سے برہان کی بہن درشہوار کو دیکھ رہی تھی، وہ کبھی سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ جس دشمن جان کو بھلانے میں اسے اتنا ٹائم لگا ہے، گھر جاتے ہی اسکی بہن سے سب سے پہلے اسکا سامنا ہو جائے گا۔

جیسے ہی اسے ساری حقیقت کا علم ہوا، اسکا تو دماغ ہی کھول اٹھا، وہ دل ہی دل میں اپنی ممانی اور ہادی دونوں سے ہی خفا ہو چکی تھی اور اسکی آمد کے بعد ہادی کو ایک اسپورٹر اور مل گیا تھا، اور دونوں نے بھاگ دوڑ کر کے پہلی فلائیٹ میں درشہوار کو بیٹھایا، انہیں علم تھا وہ جنازے تک وہاں پہنچ جائے گی لیکن جیسے ہی وہ اسے ائیر پورٹ ڈراپ کر کے واپس آئے تو مسز قریشی کی حالت خاصی خراب تھی اور ان کا بلڈ پریشر شوٹ کر گیا تھا، ہادی اور مناہل دونوں کے حقیقتاً ہاتھ پیر پھول گئے، وہ جانتے تھے کہ انہوں نے کس چیز کی ٹینشن لی ہے، وہ دل سے قطعاً بھی اس بات کے لیے راضی نہیں تھیں کہ درشہوار اس سچوئشن میں اکیلی اپنے گھر واپس جائے کیونکہ اس خاندان کی سفاکی کی داستانیں وہ کافی لوگوں سے سن چکی تھیں۔

☆......☆......☆

''بہت اچھا ہوا میر حاکم کے خاندان کے ساتھ۔۔'' ٹینا بیگم کا زہر آلود جملہ سیٹنگ روم میں گونجا۔

''مام۔۔۔!!!!'' شہزاد نے تاسف بھری نگاہوں سے انکی طرف دیکھا اور چپ رہی، اسے ان کی بات اچھی نہیں لگی تھی۔

''انشاءاللہ کتے کی موت مریں گے یہ سب۔۔۔'' وہ بیزاری سے سر جھٹک کر مزید گویا ہوئیں۔''یہ لوگ سمجھتے تھے پیسے اور اختیارات کے ذریعے پوری دنیا کو اپنے آگے لگا لیں گے لیکن یہ بھول گئے تھے خدا کی لاٹھی بے آواز ہے۔۔۔''

مسز ٹینا بیگم نے سائیڈ میز پر رکھا اپنا پرس اٹھاتے ہوئے استہزائیہ انداز میں قہقہہ لگایا، ان کے سامنے بیٹھیں ہوئیں شہزاد اور رومیصہ نے ہلکی سی ناگواری کے ساتھ ان کی طرف دیکھا، جو بلیک کلر کی شیفون کی ساڑھی میں قیامت ڈھا رہی تھیں۔

''وہ گناہ گار سہی لیکن ایسی موت ڈیزورنہیں کرتا مام، آپ دیکھیں، اس کے چہرے پر بُری طرح سے گولیاں برسائی گئی ہیں۔'' ایسی بات کہنے کی جرائت شہزاد ہی کر سکتی تھی لیکن رومیصہ تو اس وقت ساکت پلکوں کے ساتھ سانس روکے اسکرین پر ارسل کے چہرے کو دیکھ رہی تھی۔

وہ تو مر کر بھی یقین نہیں کر سکتی تھی کہ اس کا تعلق اس خاندان سے نکل سکتا ہے جس سے اسکی سگی بہن اور ماں کو شدید نفرت تھی، جس نے اسکی بہن کو ناکوں چنے چبوانے کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیا تھا۔

''میرا بس چلے تو اس خاندان کے ایک ایک بندے کو پکڑ کر گولیوں سے اڑا دوں۔۔۔''ٹینا بیگم کے چہرے پر پھیلا شدید تنفر شہزاد اور رومیصہ کو چونکا گیا، رومیصہ اپنی پریشانی بھول کر ماں کو دیکھنے لگی جنکی متنفر نگاہیں اس وقت اسکرین پر میر حاکم پر جمی ہوئی تھیں۔۔

''ایسا کیا نقصان کر دیا ہے انہوں نے آپ کا، جو ایسا سوچ رہی ہیں آپ۔۔'' رومیصہ ایکدم جل کر بولی۔

''کبھی موقع ملا تو بتاؤں گی، ان لوگوں کے بہت قرض واجب ہیں، بہت سے لوگوں کی طرف۔۔'' وہ اپنا سیل فون اٹھا کر کمرے سے نکل گئیں، انہیں سیف الرحمٰن کے ساتھ ایک ڈنر پر جانا تھا۔

''ازشی میڈ۔۔۔؟؟؟'' رومیصہ نے شہزاد کی طرف دیکھ کر طنزیہ لہجے میں کہا۔

''لیو اٹ رومی۔ٹیک اٹ ایزی میری جان۔۔!!!'' شہزاد نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔

''انسانیت بھی کسی چڑیا کا نام ہے، یوں کسی کی موت پر ایسے خوش ہوتا ہے کوئی۔؟'' رومیصہ کے تو ویسے ہی اعصاب تنے ہوئے تھے اس لیے سارا غصّہ ٹینا بیگم پر آ رہا تھا۔۔

''تم ان کو چھوڑو، اپنا خیال رکھو، آنکھوں کے نیچے حلقے کتنے گہرے ہوتے جا رہے ہیں۔۔'' شہزاد نے دانستہ اسکی توجہ دوسری جانب کرنے کی کوشش کی۔لیکن رومیصہ اس وقت شدید قسم کی کھولن کا شکار تھی۔

ٹی وی اسکرین پر میر فیملی کے افراد میں ارسل کا نام ان کے نواسے کی حثیت سے بار بار آ رہا تھا اور اس وقت ان کے گھر کے باہر کے لائیو مناظر دیکھائے جا رہے تھے جب اس نے ارسل کو میر برہان کے پاس کھڑے دیکھا اور فوراً ہی اسکا نمبر ملایا۔وہ اسکی آنکھوں کے سامنے تھا، اس نے خود ارسل کو اپنا سیل فون جیب سے نکال کر اپنی کال کاٹتے ہوئے دیکھا، وہ اس وقت اچھے خاصے اضطراب کا شکار لگ رہا تھا۔

''مجھے مسز قریشی کی طرف جانا ہے رومی۔۔'' شہزاد اپنا سیل فون اٹھا کر کھڑی ہوئی، اسکے چہرے پر ہلکی سی تشویش تھی۔

''خیریت۔۔۔؟''

''آئی ڈونٹ نو، وہاں جا کر ہی پتا چلے گا۔۔'' اسکی نظریں سیل فون پر آئے ہوئے ہادی کے ٹیکسٹ پر جمی ہوئیں تھیں، اس نے اسے فوراً اپنے گھر آنے کی ریکوئسٹ کی تھی، وہ ہادی کے اس اچانک میسج پر دل ہی دل میں پریشان ہوتی ہوئی گاڑی کی چابی اٹھا کر باہر نکل آئی۔۔

آدھے گھنٹے بعد اسکی گاڑی جیسے ہی مسز قریشی کے گھر میں داخل ہوئی، سامنے حمزہ کی گاڑی دیکھ کر اسکے قدم رکے، اسکا مطلب تھا وہ بھی اس وقت یہاں موجود تھا۔ شہزاد نے جب سے اسے ایک لڑکی کے ساتھ دیکھا تھا تب اسکی اپنی نیندیں حرام ہو چکی تھیں لیکن اس کے لیے اس لڑکی سے زیادہ پریشانی کی بات حمزہ کی نظروں میں موجود اجنبیت اور بیگانی تھی، اسے علم تھا کہ وہ اسکی کوئی کولیگ یا دوست بھی ہو سکتی ہے اور شہزاد اس معاملے میں قطعاً بھی نیرو مائنڈڈ نہیں تھی لیکن وہ اس طرح اسے نظرانداز کرے یہ بات اس کے لیے تکلیف دہ تھی۔

وہ اپنی بے ترتیب ہوتی دھڑکنوں کو سنبھالتے ہوئے سیٹنگ روم میں داخل ہوئی۔ سامنے کا منظر دیکھتے ہی اسے حیرت کا دھچکہ لگا ،مسز قریشی ہاتھ میں ٹشو پکڑے اپنے آنسو صاف کر رہی تھیں ان کے بالکل برابر میں میں کچھ خفا خفا سی مناہل اور سامنے والے صوفے پر ہادی اور حمزہ براجمان تھے۔ اسے دیکھتے ہی حمزہ نے اپنا سائیڈ پر رکھا سیل فون اٹھا کر خود کو مصروف دیکھائی دینے کی ایکٹینگ شروع کر دی تھی۔

''تھینکس گاڈ آپ آ گئیں شیری، آپ ہی سمجھائیں مام کو۔۔۔'' ہادی اسے دیکھ کر بے اختیار کھڑا ہوا۔ اس کے چہرے پر فکرمندی کا عنصر غالب تھا۔

''مسز قریشی سب ٹھیک ہے ناں۔۔؟'' شہزاد کے لیے ان جیسی مضبوط اعصاب کی حامل عورت کی آنکھوں میں آنسوؤں کا دیکھنا انتہائی اچھنبے کی بات تھی۔ اس لیے وہ پریشانی سے مناہل سے ملی، جو خود بھی افسردہ دیکھائی دے رہی تھی۔

''ذرا سی بات کو حواسوں پر سوار کر رکھا ہے انہوں نے۔۔'' ہادی کے لہجے میں ماں کے لیے محبت ہی محبت تھی۔

''یہ ذرا سی بات نہیں ہے ہادی۔۔۔'' وہ ایک دم بھڑک اٹھیں۔

''مام یہ اتنی بڑی بات بھی نہیں ہے، جس کو اپنے حواسوں پر سوار کیا جائے۔۔'' اس نے دوبدو جواب دیا۔

''یاد رکھنا، اگر درشہوار کو کچھ ہوا تو میں تمہیں معاف نہیں کروں گی۔'' وہ اپنے آنسوؤں پر کچھ خجل سی ہوتی ہوئی ناگواری سے بولیں جبکہ شہزاد یہ سارا قصہ سمجھنے سے قاصر تھی۔۔

''ممی، سمجھا کر بھیجا ہے اسے اور ویسے بھی وہ مر جائے گی لیکن میرا نام نہیں لے گی اپنے خاندان کے سامنے۔۔'' ہادی کی بات پر مناہل نے بُرا سا منہ بنایا۔

''بے فکر رہیں یہ ساری خاک میرے ہی سر میں ڈلے گی۔۔'' وہ بیزاری سے گویا ہوئی۔

''لیں اب یہ محترمہ خفا ہوگئیں، شام سے یہی سلسلہ چل رہا ہے، ایک کا قبلہ درست ہوتا ہے تو دوسرا رخ موڑ کر کھڑا ہو جاتا ہے۔''
وہ ہلکا سا جھنجھلا گیا۔

''میرا خیال ہے، تم ان خواتین کو بیٹھ کرا کیلے میں بات کرنے دو۔۔''

حمزہ اپنی پینٹ کی جیبوں میں ہاتھ دے کر کھڑا ہوا، اس نے ایک دفعہ بھی نگاہ اٹھا کر شہزاد کی طرف نہیں دیکھا تھا۔ وہ دانستہ اس کو نظرانداز کر رہا تھا۔ شہزاد کے اندر چھن کر کے کچھ ٹوٹا۔ وہ اپنے سیل فون پر آنے والی کال کی طرف متوجہ ہو گیا اور بات کرتے ہوئے لونگ روم سے نکل گیا۔

شہزاد کو تھوڑی ہی دیر بعد مسز قریشی کی پریشانی کا مکمل پتا چل چکا تھا اور ایک گھنٹے کے بعد جب وہ انہیں اچھی طرح سے تسلی دے کر ان کے پاس سے اٹھی تو وہ کافی ریلیکس ہو چکی تھیں اور اس بات پر شرمندہ ہو رہی تھیں کہ ہادی نے اسے رات کے اس وقت خوامخواہ سے زحمت دی، شہزاد نے جیسے ہی لان میں قدم رکھا، سامنے حمزہ اور ہادی دونوں وہاں موجود کافی پی رہے تھے۔ حمزہ نے صرف ایک نگاہ اٹھا کر اسکی طرف دیکھا لیکن اس ایک نظر میں اس قدر لاتعلقی تھی کہ شہزاد کو اپنا دل کھائی میں ڈوبتا ہوا محسوس ہوا۔

''آپ جا رہی ہیں۔۔؟ ممی کچھ ریلیکس ہوئیں کہ نہیں۔۔؟'' ہادی اسے دیکھتے ہی فکرمند انداز میں کھڑا ہوا۔

''ڈونٹ ووری، ایسے ہی تھوڑا اسٹریس لے گئی تھیں، لیکن اب کافی ریلیکس ہیں وہ۔۔'' شہزاد نے بھی اس بار حمزہ کو مکمل اگنور کیا۔

''تھینک یو سو مچ شیری، مجھے پتا تھا آپ انہیں کنوینس کر لیں گی، اس لیے نہ چاہتے ہوئے بھی آپ کو ٹیکسٹ کر بیٹھا۔۔'' وہ ہلکا سا شرمندہ ہوا۔

''اٹس او کے ہادی، مسز قریشی کے لیے تو میں ہر وقت موجود ہوں۔۔''

وہ پھیکے سے انداز میں مسکرائی اور اسکی اس بات پر حمزہ نے بڑی جتاتی ہوئی نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا ، عین اسی لمحے شہزاد کی نگاہیں اس سے ملیں، وہ اس کی نگاہ کے سبھی زاویوں کو سمجھتی تھی اور یہ کیسے ممکن تھا کہ وہ اس وقت اس میں موجود طنز کی آمیزش کو محسوس نہ کر پاتی۔

''او کے، ہادی میں بھی نکلتا ہوں، انشاء اللہ کل ملتے ہیں۔۔''

حمزہ بھی ہاتھ میں پکڑا کافی کا خالی کپ میز پر رکھ کر ایک دم اٹھا، تو شہزاد کے ساتھ ساتھ ہادی نے بھی تعجب بھری نگاہوں سے اسکی طرف دیکھا، وہ کندھے اچکا کر انہیں خدا حافظ کہہ کر اپنی گاڑی لیے باہر نکل آئی۔

وہ اپنی سوچوں میں گم ڈرائیو کر رہی تھی جب اسے حمزہ کی گاڑی اپنے گاڑی سے تھوڑا فاصلے پر محسوس ہوئی، وہ اسے فالو کر رہا تھا اور شہزاد کے چہرے پر بے ساختہ ہلکی سی مسکراہٹ نمودار ہوئی، اگرچہ وہ کافی مہارت کے ساتھ اسکے پیچھے تھا لیکن اسکی گاڑی کو اگر شہزاد ہی نہ پہچان پاتی تو ان کے درمیان موجود محبت کی سچائی پر انگلی اٹھائی جا سکتی تھی۔

اسکا گھر شہزاد کے گھر سے مختلف سیکٹر میں تھا اور وہ مسلسل اسکے پیچھے تھے، اسلام آباد کی روڈز پر رات کو ٹریفک نہ ہونے کے برابر ہوتی تھی اس لیے حمزہ کے لیے خود کو اس کی نظروں سے اوجھل رکھنا خاصا مشکل ہو رہا تھا۔ وہ بیک مرر سے اب با قاعدہ اسکی اس حرکت کو انجوائے کر رہی تھی، اسے پہلی دفعہ اپنا ذہن تھوڑا ریلیکس محسوس ہوا، یقیناً اس کے دل میں اسکے لیے کچھ تھا تبھی تو رات کے اس پہر وہ اسکے پیچھے تھا، اور اسے یقین تھا کہ وہ اسے گھر تک پہنچائے بغیر واپس نہیں جائے گا۔ جیسے ہی وہ اپنی گلی میں داخل ہوئی، حمزہ کی گاڑی تیزی سے اسے اوورٹیک کر کے آگے نکل گئی۔ اس کے ساتھ ہی شہزاد کے دل میں اس کے لیے موجود بدگمانی کے رنگ بھی خاصے ماند پڑ گئے، آج اس کے لیے اتنا ہی کافی تھا۔

☆......☆......☆

بڑی حویلی میں قیامت صغریٰ کا منظر تھا۔۔۔

ایسا لگتا تھا جیسے پورا شہر یہاں اُمڈ آیا ہو، جوان موت پر کچھ لوگ تو حقیقتاً افسردہ تھے تو کچھ مخالفین ایسے موقعے پر بھی دل ہی دل میں خوش ہو رہے تھے کہ اس خاندان کے ساتھ بہت اچھا ہوا۔ میر محتشم کے کندھے جھکے ہوئے لیکن حاکم صاحب کا طنطنہ ابھی بھی برقرار تھا۔ ان کا سیاسی حلقہ احباب تو تھا ہی لیکن اس وقت ان کے اسپورٹرز، رشتے دار، اور ملنے ملانے والوں کی بھی بہت بڑی تعداد یہاں موجود تھی۔

وہاں موجود لوگ میر وہاج کے بارے میں طرح طرح کی قیاس آرائیاں کر رہے تھے اور حاکم صاحب کے کچھ سیاسی حریف تو دبے دبے لفظوں میں یہاں تک کہہ رہے تھے کہ اس خاندان نے محض ہمدردی کا ووٹ حاصل کرنے کے لیے اپنے گھرانے کے ایک فرد کی قربانی دی ہے، کیونکہ گھٹیا قسم کی سیاست میں کوئی رشتہ انسان کا اپنا نہیں ہوتا، جب دماغوں پر اقتدار کی ہوس ہو تو انسان سب سے پہلے اپنے بُرے بھلے کی تمیز ہی کھوتا ہے اور انسانی تاریخ گواہ ہے کہ اکثر خونی رشتے اپنے قریبی رشتوں کے خون کا خراج دے کر ہی اس مقام تک پہنچے تھے۔

جنازے سے ایک گھنٹہ پہلے درشہوار پیلے رنگ کی ٹیکسی میں بڑی حویلی پہنچی تو اسے گیٹ پر سیکورٹی گارڈز نے روک لیا، وہاج میر کے قتل کے بعد تو ویسے ہی پولیس خاصی الرٹ تھی اوا حاکم صاحب کا اپنی ذاتی اثر ورسوخ کون سا کم تھا، اس لیے چند ہی گھنٹوں میں ان کے گھرانے کے کئی افراد کی سیکورٹی بڑھا دی گئی تھی۔ حویلی کے لان میں جہاں میت رکھی تھی وہاں صرف خاص خاص لوگوں کو جانے دیا جا رہا تھا جبکہ عوام الناس کے لیے سامنے خالی پلاٹ میں شامیانے لگا کر انتظامات کیے گئے تھے، حویلی کے سامنے والی روڈ پر ہر طرف گاڑیاں ہی گاڑیاں تھیں۔

ایک طرف مختلف چینلز کے نمائندے کھڑے تھے جو وہاں پہنچنے والی ہر اہم شخصیت سے اس واقعے پر ان کا موقف جاننے کے لیے بے چین تھے تو دوسری طرف لائیو کوریج دیکھائی جا رہی تھی۔

درشہوار کو اس بات کا قطعاً اندازہ نہیں تھا کہ اپنے ہی گھر میں جانے کے لیے اسے وہاں موجود لیڈیز پولیس کو اپنی شناخت کروانا ہو گی، اس نے سیاہ رنگ کی بڑی ساری چادر کے ساتھ خود کو سر سے لے کر پاؤں تک لپیٹا ہوا تھا اور چہرے پر بھی نقاب تھا، لیکن اسکی آنکھوں

سے گھر کا کوئی بھی فرد اسے آسانی سے پہچان سکتا تھا، اسی لیے وہ نظریں جھکائے، گیٹ کی طرف بڑھی تھی، اسے اسلام آباد سے ملتان اور ایئر پورٹ سے حویلی پہنچنے میں تین گھنٹے لگے تھے، ہادی نے اپنے تمام سورسز کا استعمال کر کے اسے پہلی فلائیٹ سے بجھوا دیا تھا۔

وہ اس وقت لیڈیز پولیس کے ساتھ اندر جانے کے لیے بحث کر رہی تھی اور یہ منظر ارسل نے قدرے فاصلے سے حیرانگی سے دیکھا اور سامنے موجود لڑکی کو دیکھ کر اسکا ماتھا ٹھٹکا، وہ تیز تیز قدم اٹھاتا ہوا ادھر آیا اسے ایکدم اپنے سامنے دیکھ کر درشہوار ہلکا سا سپٹائی لیکن اس نے جلد ہی خود کو سنبھال لیا۔

دوسری طرف ارسل کی نظریں جیسے ہی اسکے ساتھ ملیں، اسکا دماغ بھک کر کے اڑا اور چند لمحے تو اسے سمجھ ہی نہیں آئی کہ وہ اس سچوئشن پر کیسا ری ایکٹ کرے لیکن جلد ہی اس نے خود کو سنبھال لیا۔

"پاگل ہوگئی ہو درشہوار کیا کرنے آئی ہو تم یہاں۔۔۔" اسکی رگ رگ میں قہر سما گیا۔ اس نے چند گہری سانسیں بھر کر خود کو پرسکون کیا۔

اسے اچھی طرح اندازہ تھا کہ اس سچوئشن میں درشہوار کا آنا ایک اور قیامت برپا کر سکتا تھا لیکن آگے بھی درشہوار تھی، جس کی آنکھیں اگرچہ شدت گریہ کی وجہ سے متورم تھیں لیکن ان میں موجود بغاوت اور اعتماد جوں کا توں تھا۔

"مجھے حویلی کے اندر لے چلو ارسل، وہاج بھائی کو آخری دفعہ دیکھنا ہے مجھے۔۔۔" اپنی بات مکمل کرتے ہوئے جذبات پر قابو نہ پا سکی۔ پرحدت قطرے اسکی گالوں پر لڑھک گئے۔

لیڈیز پولیس کو شاید اندازہ ہو گیا تھا، اس خاتون کا تعلق بھی اسی خاندان سے ہے، اس لیے وہ تھوڑا ہٹ کر کھڑی ہو گئیں، اب تجسس بھرے انداز میں ان دونوں کی طرف دیکھ رہی تھیں۔۔

"تم ایک ایسا عذاب ہو جو ہمارے اوپر مسلط کر دیا گیا ہے، کیا ضرورت تھی یہاں آنے کی۔۔" وہ غضب ناک نگاہوں سے اسکی طرف دیکھ رہا تھا۔

"میرا سگا بھائی مرا ہے ارسل، کوئی مجھے یہاں آنے سے روک سکتا ہے۔؟" درشہوار رو پڑی اور اسکا دل تھوڑا نرم پڑا۔

"اب چلو میرے ساتھ اور خبردار کسی کے سامنے کوئی بکواس کرنے کی ضرورت نہیں، کیونکہ کسی کو علم نہیں تم کیا کارنامہ سرانجام دے چکی ہو۔" وہ غصّے سے اسکا بازو پکڑ کر حویلی کے پچھلی سائیڈ والے دروازے کی طرف بڑھا۔

"خدا کے لیے ارسل مجھ پر رحم کرو، ورنہ میں مر جاؤں گی، مجھے وہاج بھائی کو دیکھنا ہے۔۔" وہ اسکے آگے ہاتھ جوڑ رہی تھی۔

"ساری زندگی تمہارے یہی الٹے سیدھے کاموں نے ہمیں ذلیل کروایا ہے۔۔" وہ سلگ اٹھا۔

شاہ میر اور برہان دونوں بے شمار لوگوں کے ساتھ لان میں کھڑے تھے، انہوں نے تعجب سے ارسل کے ساتھ موجود مکمل پردے

میں کسی خاتون کو دیکھا جسکا بازو غصے سے پکڑے ہوئے وہ تقریباً گھسیٹتے ہوئے حویلی کی پچھلی سائیڈ سے اندر کی طرف لے جا رہا تھا، شاہ میر نے اسکی پیروی کی اور برہان کچھ لمحوں کے لیے وہیں سوچ میں گم ہوئے اور پھر خود بھی ان کے پیچھے چل پڑے۔

ارسل انتہائی مشتعل انداز میں اسے لے کر تاجدار بیگم کے کمرے میں داخل ہوا، جہاں انکی خراب حالت کے پیش نظر خاندان بھر کی خواتین کا داخلہ ممنوع تھا ان کے پاس اس وقت انابیہ تھی، جو ارسل کے ساتھ کمرے میں داخل ہوتی درشہوار کو دیکھ کر حواس باختہ ہوئی۔ اسکی ٹانگیں سن ہو گئیں۔

''لو دیکھ لو ہمارا تماشا، یہی دیکھنے آئی ہوناں۔۔؟'' ارسل نے غصّے کی انتہاء کو چھوتے ہوئے اسے دھکا دینے کے انداز میں اندر کیا تھا، جبکہ درشہوار اس وقت کسی بھی ذلت یا بے عزتی کو خاطر میں نہیں لا رہی تھی، اسے اچھی طرح سے اندازہ تھا کہ اس گھر میں اسکا استقبال بدترین انداز میں کیا جائے گا، اس کی نظریں تاجدار بیگم پر پڑیں اور اسکے دل پر گویا گھونسا پڑا۔

''امّی۔۔۔!!!!'' درشہوار جذباتی انداز میں تاجدار بیگم کی طرف بڑھی، جو اس وقت نیند کے انجکشن کے زیر اثر سو رہی تھیں لیکن ان کے چہرے پر پھیلی زردی اور صدمے کی کیفیت اتنی نمایاں تھی کہ درشہوار کو اپنا دل پھٹتا ہوا محسوس ہوا۔

ارسل کے پیچھے کمرے میں داخل ہوتا شاہ میر بھی سامنے کا منظر دیکھ کر بھونچکا رہ گیا، درشہوار، تاجدار بیگم کا ہاتھ پکڑے بُری طرح سے رو رہی تھی، شاہ میر کے اندر طیش کی لہر نمودار ہوئی، وہ مشتعل انداز میں اسکی طرف بڑھا، اور انتہائی غیض کی کیفیت میں درشہوار کا گلا پکڑ لیا، وہ جو اس حملے کے لیے بالکل بھی تیار نہیں تھی، اسکی آنکھیں ابل کر باہر آئیں اور گلے سے ایک بھینچی ہوئی آواز نکلی۔

''کس کے ساتھ منہ کالا کر کے آئی ہو گھٹیا لڑکی، تمہاری جرائت کیسے ہوئی یہاں آنے کی۔۔۔؟'' شاہ میر اپنے حواسوں میں نہیں تھا۔

''پاگل ہو گئے ہو شاہ میر، کیا گھر میں ایک نیا تماشا شروع کرو گے۔۔۔''

ارسل نے بھاگ کر اسکی گردن شاہ میر کے ہاتھوں سے چھڑائی، درشہوار کا منہ سرخ ہو چکا تھا اور وہ اب بُری طرح سے کھانس رہی تھی، انابیہ نے خوفزدہ انداز میں یہ منظر دیکھا اور رہی سہی کسر برہان کی آمد نے پوری کر دی، وہ خود شاکڈ نظروں سے سامنے کا منظر دیکھ رہے تھے، جبکہ شاہ میر اندرونی کیفیت کے زیر اثر اپنی مٹھیاں بھینچ رہا تھا اسکا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ وہاج کے ساتھ ساتھ درشہوار کو بھی زندہ ہی دفن کر دے۔ اس پر اپنے غصّے پر قابو رکھنا ناممکن ہو رہا تھا۔

''میں چھوڑوں گا نہیں اس منحوس کو، اس نے ہمیں کہیں منہ دکھانے کے قابل نہیں چھوڑا۔۔'' شاہ میر ایک دفعہ پھر اسے مارنے کے لیے لپکا، تو ارسل بیچ میں آ گیا، برہان ساری بات سمجھ چلے تھے، اور دماغ ان کا بھی کھول رہا تھا۔۔

''برہان بھائی، پلیز اس بے وقوف کو سمجھائیں کیوں ایک نئی مصیبت کھڑی کر رہا ہے ہمارے لیے۔۔'' ارسل جھنجھلا گیا۔

''کہاں سے آئی ہو تم۔۔۔؟'' برہان نے ذرا سختی سے شاہ میر کا بازو پکڑ کر سائیڈ پر کیا اور درشہوار کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر

غصے سے پوچھا۔وہ خود بھی اس وقت شدید طیش کے عالم میں تھے لیکن شاہ میر سے زیادہ موقعے کی نزاکت کو سمجھتے تھے۔

''کوئی غلط کام نہیں کیا میں نے، مناہل کے پاس تھی میں۔۔۔'' درشہوار نے برہان کی سماعتوں میں بم پھوڑا۔

برہان کا رنگ اڑا، اور انہوں نے سخت بے یقینی اور صدمے کی سی کیفیت کے ساتھ اپنی بہن کو دیکھا، جس نے انکی نبض پر ہاتھ رکھ دیا تھا، وہ کچھ لمحے سانس روکے اسے جانچتی نگاہوں سے دیکھتے رہے، وہ ایک انچ بھی نہیں ہلی تھی۔

برہان کے دماغ میں عجیب سے خیالات کی یلغار ایک ساتھ ہی ہوئی کہ کیا یہ مناہل کی سازش تھی اس نے اپنا بدلہ لینے کے لیے اس کے خاندان کی عزت کو داؤ پر لگا دیا تھا۔من میں کوئی پھانس تھی جس کی چبھن ایسی شدید تھی کہ سانس لینا دشوار ہو گیا۔

''کون ہے یہ مناہل۔۔۔؟'' شاہ میر نے زہر آلود لہجے میں پوچھا۔

''برہان بھائی بہت اچھی طرح سے جانتے ہیں۔۔'' اس کی آواز میں ایسی تلخی تھی کہ برہان کے ساتھ ساتھ انابیہ بھی اسے دیکھتی رہ گئی۔

''میں اب بھی کہتی ہوں، خدا کی قسم میں نے کوئی غلط حرکت نہیں کی۔۔۔'' اسکے لہجے کا بوجھل پن سبھی کو بُرا لگا۔

''میں مانتی ہوں میں نے آپ سب کے ساتھ بہت بُرا کیا، لیکن میں اپنی غلطی پر سخت شرمندہ ہوں، مجھے ماردیں لیکن یہاں سے جانے کا مت کہیں۔'' وہ بہت بُری طرح سے رو رہی تھی۔

''شاہ میر تم اور ارسل، جنازہ تیار ہے اور تم لوگ اسے آخری دفعہ وہاج بھائی کا چہرہ دیکھا، باقی حساب کتاب بعد میں ہونگے۔'' برہان نے نظریں چرا کر کہا اور درشہوار سوکھی لکڑی کی طرح چٹخی، وہ اب بلند آواز میں سسکیاں لے رہی تھی۔

''لیکن برہان بھائی، داجی اور بابا۔۔۔'' شاہ میر ہکلایا۔۔

''میں سب کو ہینڈل کر لوں گا، لیکن تم میں سے کوئی بھی اب اوورری ایکٹ نہیں کرے گا، ویسے بھی خواتین بار بار اس کا پوچھ رہی ہیں۔۔'' برہان نے اپنی بات مکمل کی اور تیز تیز قدم اٹھاتے ہوئے کمرے سے نکل گئے۔

شاہ میر بے یقینی سے ارسل کا چہرہ دیکھنے لگا، وہ دونوں مناہل نام کی کسی بھی خاتون سے واقف نہیں تھے، صرف انابیہ اسے اچھی طرح سے جانتی تھی، اور وہ یہ نام سننے کے بعد سر جھکائے مسلسل اپنے پاؤں کے انگوٹھے کو گھور رہی تھی، اور ایک لمحے کو بھی اسکی نگاہوں کا ارتکاز نہیں ٹوٹا تھا، کیونکہ وہ اچھی طرح سے جانتی تھی مناہل کے نام پر برہان کے جلتے وجود پر ایک دم سے برف کیوں آن گری تھی۔

☆......☆......☆

مارتھا اور جارج کی سرد نگاہیں، مونیکا اور ذولکفل پر جمی ہوئیں تھیں۔۔۔

اگرچہ دونوں کا استقبال یہاں بھی خوشدلی سے نہیں ہوا تھا لیکن کم از کم انہیں اس ذلت اور اذیت کا سامنا نہیں کرنا پڑا تھا جو بڑی حویلی والوں نے ان کے نصیب میں لکھ دی تھی۔دونوں دل سے ان سے شرمندہ تھے اور اس وقت نگاہیں جھکائے بیٹھے تھے۔

''آپ مجھے دھکے دے کر گھر سے نکال دیں لیکن میں اس وقت تک یہاں سے نہیں جاؤں گی، جب تک آپ مجھے معاف نہیں کریں گی۔'' مونیکا کا لہجہ ندامت سے پر تھا۔

''تم نے ایک بار بھی نہیں سوچا ہم اپنی کمیونٹی کے لوگوں کو کیا جواب دیں گے۔۔'' مارتھا کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ اپنی بیٹی کا منہ تھپڑوں سے لال کر دیں۔ وہ آج بغیر بتائے اپنے شوہر کے ساتھ ان کے گھر آ چکی تھی۔

''میں اس چیز کے لیے بہت زیادہ شرمندہ ہوں آپ سے۔۔'' مونیکا کا سر مزید جھک گیا۔

''پورے خاندان نے ہمارا بائیکاٹ کر رکھا ہے اور تمہارے باپ کے پہلے مسائل کم تھے جو تم مزید ان میں اضافہ کرنے چلی آئی ہو۔'' کافی دیر سے خاموش بیٹھے جارج نے بھی ناراضگی سے گفتگو میں حصہ لیا۔

''آئی ایم سوری بابا، لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے، اگر میں ذوالکفل سے شادی نہ بھی کرتی تو اپنی کمیونٹی کے کسی لڑکے سے شادی کی کوئی گنجائش نہیں نکلتی تھی کم از کم میری زندگی میں۔۔'' اس نے ہلکا سا جھجک کر کہا اسکی بات پر اسکے والدین چونکے۔

''کیا مطلب ہے تمہارا۔۔؟'' انہوں نے ناگواری سے پوچھا۔۔

''میں نے ان سے شادی کے لیے اسلام قبول نہیں کیا بلکہ اسلام قبول کرنے کے بعد ذوالکفل نے میری درخواست پر مجھے اپنی زندگی میں شامل کیا ہے اور اس بات پر ان کا بھی پورا خاندان ان سے خفا ہے۔۔'' مونیکا نے اصل بات بتائی تو کچھ لمحے تک اسکے والدین تو گویا قوت گویائی سے محروم ہو گئے۔

''تم یہ کہنا چاہتی کہ تم نے اپنا مذہب کسی لڑکے کے لیے نہیں چھوڑا۔۔؟'' جارج نے جانچتی نگاہوں سے بیٹی کو پرسکون چہرہ دیکھا۔

''ہرگز نہیں، مجھے اسلام قبول کرنا ہی تھا، اسکے بعد کسی بھی مسلم لڑکے کو اپنی زندگی کا ساتھی بناتی، وہ کوئی بھی ہو سکتا تھا۔۔'' اسکے دو ٹوک انداز پر مارتھا اور اسکے شوہر کو چپ لگ گئی، کیونکہ مونیکا کا لہجہ اس کی سچائی کی گواہی دے رہا تھا۔

''میں بھی آپ لوگوں سے بہت شرمندہ ہوں اور مجھے خوشی ہوگی، اگر آپ ہمیں کھلے دل سے معاف کر دیں گے۔۔'' ذوالکفل نے نرم لہجے میں ان دونوں کو مخاطب کیا تو انہوں نے چونک کر اس نوجوان کا چہرہ دیکھا۔ ذوالکفل کی گفتگو اور رکھ رکھاؤ سے انہیں اندازہ ہو چکا تھا کہ اسکا تعلق کسی ٹھیک ٹھاک گھرانے سے ہے، ان کی بیٹی نے سوائے مذہب کے کوئی گھاٹے کا سودا نہیں کیا تھا۔

''ظاہر ہے اب ہم اور کر بھی کیا سکتے ہیں۔۔۔'' جارج نے سب سے پہلے ہتھیار ڈالے۔۔۔

''لیکن میں آپ سے وعدہ کرتا ہوں اسے ہمیشہ خوش رکھنے کی کوشش کروں گا۔۔'' ذوالکفل نے ہلکا سا جھجک کر کہا۔

''اب یہ خوش رہے یا نہ رہے اسکی قسمت، اب اس کے لیے واپسی کی کوئی گنجائش نہیں نکلتی۔'' جارج نے صاف گوئی کا مظاہرہ کیا۔

''لیکن میری دلی خواہش ہے کہ آپ لوگ مجھے دل سے معاف کر دیں۔۔'' مونیکا نے جذباتی انداز میں ان کی طرف دیکھا۔

''خداوند سے ہماری دلی دعا ہے کہ تم جہاں رہو، خوش رہو۔'' جارج نے نظریں چرا کر کہا۔ وہ ان کے دل کا ٹکڑا تھی اور وہ زیادہ دیر تک اس سے خفا نہیں رہ سکتے تھے، اس لیے انہوں نے اسے معاف کر دینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

''میں تم دونوں کے لیے کمرہ سیٹ کرواتی ہوں۔'' مارتھا بھی کچھ سوچ کر کھڑی ہوئیں اور ان کے منہ سے نکلنے والے اس جملے نے دونوں کو پرسکون کیا۔

رات کے وقت جب سرد مہری کی برف کافی حد تک پگھل چکی تھی، مونیکا، باورچی خانے میں اپنی ماں کے پاس چلی آئی، اسے ایک ہی گھنٹے میں اندازہ ہو گیا تھا کہ اسکا یہ فیصلہ حقیقتاً اسکے خاندان کو خاصا مہنگا پڑا ہے۔

''اس گھر کا کیا بنا، وہ لوگ جو دھمکیاں دے رہے تھے۔۔؟'' مونیکا کو ایکدم یاد آیا کہ جب وہ یہ گھر چھوڑ کر گئی تھی تو اس وقت یہ مسئلہ خاصے زور و شور سے چل رہا تھا۔

''اس مولوی کی بیوی کا انتقال ہو گیا تھا اور وہ پچھلے ایک ماہ سے اپنے گاؤں گیا ہوا ہے، لیکن ہمیں اب پتا چلا ہے کہ اس کے پیچھے کوئی اور ہے۔'' مونیکا نے روٹی توے پر ڈالتے ہوئے اسکی معلومات میں اضافہ کیا۔

''کیا مطلب میں سمجھی نہیں، کون لوگ ہیں اس کے پیچھے۔۔۔؟؟؟'' وہ حیران ہوئی۔

''ہمارے گھر پر بڑی حویلی والوں کی نظر ہے، اور وہ یہاں پر کوئی پلازہ کھڑا کرنا چاہتے ہیں، مولوی تو صرف مڈل مین ہے اور اسکو ہر قیمت پر یہ کمرشل جگہ خالی کروانے کے آرڈرز ملے ہوئے ہیں، کیونکہ وہ لوگ ہر قیمت پر اسے بنانا چاہتے ہیں۔۔۔'' مارتھا نے پریشانی سے بتایا۔

''وہ بڑی حویلی کے شاہ صاحب۔۔۔؟؟؟'' مونیکا کا دل ایکدم دھڑکا، کیونکہ وہ جانتی تھی، اس حویلی میں اسکا سسرال آباد ہے اور اس بات سے ابھی اسکے والدین آگاہ نہیں تھے کہ ذوالکفل کا تعلق اسی شہر کے ایک نامور خاندان سے ہے۔

''اس شہر میں ان کے علاوہ کون اتنا لالچی اور خود غرض ہو سکتا ہے۔ انہوں نے کمزور اور غریب لوگوں کا جینا حرام کر رکھا ہے، خداوند انہیں ذلیل و خوار کرے۔'' مارتھا کی رائے ان کے بارے میں خاصی منفی تھی۔

''آپ کو کس نے بتایا۔۔؟'' وہ نظریں چرا کر بولی۔

''اس علاقے کا بچہ بچہ جانتا ہے، یہاں پر ان کی حکومت چلتی ہے اور انکی مرضی کے بغیر تو یہاں پرندہ بھی نہیں پر مار سکتا۔'' وہ بیزاری سے بولتی ہوئیں مونیکا کی پریشانی میں اضافہ کر گئیں۔

''آپ پریشان مت ہوں، میں ذوالکفل سے بات کر کے یہ مسئلہ سمجھانے کی کوشش کروں گی۔'' کچھ دیر سوچ و بچار کے بعد مونیکا نے ماں کو تسلی دی۔

''وہ بیچارہ کیا کر لے گا۔۔؟ اسے کیا پتا ان حویلی والوں کی گھٹیا حرکتوں کا۔۔؟

''ان سے زیادہ حویلی والوں کو اور کوئی نہیں جان سکتا۔'' مونیکا کی بات پر روٹی بیلتی ہوئی اسکی ماں چونکی۔

''کیا مطلب۔؟ تمہارا شوہر کیسے جانتا ہے ان کو۔۔۔؟'' ان کی فکر مندی فطری تھی۔

''اس لیے کہ یہ حویلی والوں کا ہی خون ہے، میرا مطلب ہے شاہ جی، اسکے سگے والد ہیں۔'' مونیکا کی بات پر مارتھا کا ہاتھ کانپا اور روٹی ہاتھ سے چھوٹ کر شیلف پر جا گری اور ان کا ہاتھ گرم توے سے ٹکرایا اور انہوں نے گھبرا کر اپنا ہاتھ پیچھے کیا، جو اس وقت آگ کی حدت سے سرخ ہو چکا تھا، لیکن یہ حدت اس آگ سے کم تھی جو مونیکا کی بات سن کر ان کے دل میں اٹھی تھی۔۔

☆......☆......☆

کمرے میں ٹہلتے ہوئے شہزاد کو ایک گھنٹہ ہو چکا تھا۔۔

یہ اسکی شروع سے عادت تھی، وہ جب بھی کسی چیز پر غور و فکر کرتی تو اٹھ کر ٹہلنے لگتی اور دماغ میں اس وقت اسی مسئلے سے تعلق رکھنے والی چیزیں چل رہی ہوتیں اور کوئی نہ کوئی حل جب تک نکل نہ آتا، وہ سکون سے نہ بیٹھ پاتی۔ اسے آج حقیقتاً درشہوار کے بارے میں جان کر حیرت ہوئی، اگرچہ وہاج کی موت نے اسے بھی پریشان کیا تھا کیونکہ صندل کیس کا اہم ملزم ہی اگر بیچ سے نکل جاتا تو باقی کیس کی کوئی وقعت ہی نہ رہتی، لیکن اس سے بھی پریشان کن درشہوار کی بغاوت تھی اور وہ مر کر بھی اس بات کا یقین نہیں کر سکتی تھی کہ اس خاندان کی کوئی لڑکی اس حد تک نڈر ہو سکتی ہے۔

اسے اب پہلی بار احساس ہوا تھا کہ مسز قریشی نے اتنے عجلت بھرے انداز میں صندل کیس کو لانے کا فیصلہ کیوں کیا تھا کیونکہ اس موقعے پر میر فیملی کو کسی اور مسئلے میں سلجھانا ضروری تھا اور وہ اپنی حکمت عملی سے اس میں کافی حد تک کامیاب بھی رہی تھیں۔

''یہ کیسے ممکن ہے کہ کسی لڑکے کی شہہ کے بغیر کوئی لڑکی اتنا بڑا قدم اٹھا لے۔۔؟'' اس سوچ نے اسے الجھا دیا تھا۔

''کہیں ایسا تو نہیں، مسز قریشی اپنے بیٹے کو بچانے کے لیے اس سے غلط بیانی کر رہی ہوں۔۔'' شہزاد کو اگلی سوچ نے پریشان کیا لیکن اس کے دماغ نے فوراً ہی اس چیز کو رد کر دیا۔۔

''نہیں، ان جیسی اصول پسند خاتون ایسے کیوں کریں گی بھلا۔۔'' اس کے دماغ نے دلیل پیش کی۔

''مجھے حمزہ سے پوچھنا چاہیے، اس سے بہتر کوئی بھی نہیں جانتا ہوگا کہ اصل سچوئشن کیا ہے۔۔۔'' اس نے جیسے ہی سیل فون اٹھایا تو اسے یاد آیا، ان دونوں کی تو آپس میں ناراضگی چل رہی ہے۔ وہ ہلکی سی کوفت کا شکار ہوئی۔ اس نے کچھ لمحے سوچا اور پھر تھک ہار کر حمزہ کا نمبر ملایا۔

تیسری بیل پر اسکی کال کاٹ دی گئی، شہزاد کو اپنی شدید قسم کی ہتک کا احساس ہوا، اس نے غصّے سے کونٹیکٹ لسٹ نکالی اور اس میں سے حمزہ کے سارے نمبر ایک ایک کر کے ڈیلیٹ کر دیئے، وہ اب خود بھی اس سے ناراض ہو چکی تھی۔

اسی وقت ملازمہ ہلکا سا دروازہ ناک کر کے کمرے میں داخل ہوئی، اسکے چہرے پر تشویش اور پریشانی کا عنصر غالب تھا۔ شہزاد اسکا چہرہ دیکھ کر چونکی۔

''کیا ہوا رشیدہ۔۔؟ سب خیریت تو ہے ناں۔۔؟''

''رومیصہ بی بی کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے، شام سے الٹیاں کر رہی ہیں وہ۔۔۔'' رشیدہ کی اطلاع پر اسے کرنٹ لگا۔

''تم نے مام کو نہیں بتایا۔۔؟ وہ دروازے کی طرف بڑھتی ہوئی پریشانی سے بولی۔

''وہ ابھی تک گھر واپس نہیں آئیں۔۔''

شہزاد نے کمرے کے دروازے سے پلٹ کر وال کلاک کی طرف دیکھا، اس وقت رات کے سوا بارہ بج رہے تھے، وہ لاپرواہی سے سر جھٹک کر رومیصہ کے کمرے کی طرف بڑھ گئی، اس وقت اس کے لیے سب سے اہم اسکی بہن تھی اور اتنا تو وہ بھی جانتی تھی، رومی کی کنڈیشن دن بہ دن گر رہی ہے، اور وہ اسکے اور مام کے بار بار کہنے کے باوجود وہ ان کے ساتھ ڈاکٹر کے پاس نہیں جا رہی۔

شہزاد جس وقت کمرے میں داخل ہوئی، اس وقت رومیصہ واش روم میں تھی اور دروازہ بند تھا، وہ پریشانی سے اسکے بیڈ پر بیٹھ گئی، اسکا سیل فون سائیڈ میز پر رکھا ہوا تھا اور اس وقت اس پر ارسل کا نام بلنک کر رہا تھا، چونکہ فون سائیلنٹ موڈ پر تھا اس لیے اسکی آواز رومیصہ تک پہنچنے سے قاصر تھی، شہزاد کو یہ نام دیکھ کر تھوڑا عجیب سے احساس ہوا۔ اس کے دماغ میں حمزہ کے کہے ہوئے جملے گونجے۔

کال ایک دفعہ آ کر بند ہو چکی تھی، اور ٹھیک ایک منٹ کے بعد دوبارہ سے وہی نمبر اسکرین پر بلنک کرنے لگا۔ شہزاد نے کال اٹینڈ کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اس نے آہستگی سے کال اٹینڈ کر کے سیل فون اپنے کان سے لگا لیا، رشیدہ منتظر نگاہوں سے اسکے سامنے کھڑی تھی، شہزاد نے اسے انگلی کے اشارے سے باہر جانے کو کہا۔۔۔

دوسری طرف موجود ارسل وہاج کی تدفین اور مہمانوں سے نبٹ کر اسے کال کرنے خاص طور پر لان میں آیا تھا، اسے رومی کی صبح سے آنے والی بیس کالز سے اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ نہ صرف اس کے پریشان تھی بلکہ ہو سکتا ہے اس سے ٹھیک ٹھاک خفا بھی ہو۔

شہزاد نے جیسے ہی کال اٹینڈ کی، وہ منہ سے ایک لفظ نہیں بولی، جبکہ دوسری جانب موجود ارسل اسکی خاموشی کو اسکی ناراضگی سمجھ کر شروع ہو گیا۔

''آئی ایم سوری میری جان، مجھے پتا ہے تم مجھ سے ٹھیک ٹھاک خفا ہو، لیکن بائے گاڈ ایسی سچوئشن میں پھنسا ہوا تھا کہ بالکل بھی تمہاری کوئی کال نہیں لے سکا، ہمارا پورا خاندان اس وقت شدید قسم کے جذباتی دھچکے سے دوچار ہے۔۔۔'' ارسل کے بے تکلفانہ انداز پر شہزاد چونک گئی۔

''پلیز رومی بولو تو سہی، ٹرسٹ می یار، جان بوجھ کر ایسا نہیں کیا، اچھا تم یہ بتاؤ، گائناکولوجسٹ کے پاس گئیں تھیں، آج ہماری اپائنٹمنٹ بھی تھی۔'' ارسل کی اس بات نے شہزاد کی ریڑھ کی ہڈی میں سرد لہر سی دوڑا دی۔

اسے لگا وہ اب کبھی نہیں بول پائے گی۔۔

''رومی میرا نہ سہی اپنے ہونے والے بچے کا ہی خیال کر لو، پلیز تھوک دو غصّہ، کچھ تو بولو، میں دو چار دن میں واپس آنے کی

کوشش کرتا ہوں میری جان، پھر بیٹھ کر اس مسئلے کا کوئی سیریس حل نکالیں گے۔۔'' دوسری طرف ارسل اس کے نہ بولنے پر ٹھیک ٹھاک پریشان ہو چکا تھا۔

شہزاد کو لگا جیسے کسی نے خنجر اسکی پیٹھ میں گھونپ دیا ہو، یا کسی نے چھری کے ساتھ اسے ذبح کر دیا ہو، اسے رومیصہ کی خراب حالت کی اصل وجہ جان کر ایسے لگا وہ کسی دہکتی ہوئی بھٹی میں آن گری تھی۔

اسی وقت رومیصہ واش روم کر دروازہ کھول کر باہر نکلی اور سامنے بیڈ پر بیٹھی شہزاد کے ہاتھ میں اپنا سیل فون ہاتھ دیکھ کر اسکے پاؤں زمین پر جم گئے، اسے لگا جیسے وہ قیامت تک اپنی پلکوں کو جنبش نہیں دے پائے گی کیونکہ شہزاد کی آنکھوں میں اس وقت تنفر، بدگمانی اور ناراضگی کا ایک جہان آباد تھا۔ اس کے ہونٹ سختی سے ایک دوسرے میں پیوست تھے، اور اسکی سرد نظریں رومیصہ کے وجود پر گڑی ہوئیں تھیں۔۔



صائمہ اکرم چوہدری کا خوبصورت ناول **شہزاد** ابھی جاری ہے۔ بقیہ واقعات اگلے ماہ پڑھیے۔

بہترین نئے اُردو ناول پڑھنے کیلئے وزٹ کرتے رہیں ۔۔۔ http://kitaabghar.com